| | |
|---|---|
| تاریخ اشاعت: | نومبر 2008ء |
| تعداد: | 500 |
| قیمت: | -/350 روپے |
| کمپوزنگ: | محمد طارق عزیز عارف کمپوزنگ سنٹر پشاور |
| پبلشر: | T-Zads گرافکس پشاور |

# انتساب

اس عظیم مجاہد دلاسہ خان کے نام جنہوں نے سکھوں کے خلاف ایک طویل جنگ لڑی اور خاک وطن کی پاسبانی کا حق ادا کیا

ایسا کہاں بہار میں رنگینیوں کا جوش
شامل کسی کا خون تمنا ضرور تھا

# دیباچہ

## پروفیسر شمشیر علی خان ایڈووکیٹ
## شہید و مورخ بنوں

پروفیسر شمشیر علی خان میرے تیس (30) برس پرانے دوست ہیں۔ ہم دونوں کئی برس ڈیرہ اسمٰعیل خان کالج میں ساتھ رہے۔ میں اس وقت ضیاء الحق کے زیر عتاب تھا۔ شمشیر خان میرے لئے ڈھارس اور ڈھال بنے رہے حتکہ ایک بار حالات سے تنگ آ کر میں نے استعفیٰ دیدیا۔ تو شمشیر خان نے وہ کاغذ پرنسپل عبدالرؤف اوپل کے ہاتھ سے لیکر پھاڑ دیا۔ ڈیرہ میں وہ میرا واحد غم گسار تھا۔ وہ اس وقت شعلہ جواں اور آگ کا گولہ تھا۔ بولتا تھا تو دل دہل جاتے تھے۔ بہت اچھا مقرر تھا۔ مگر لکھنے کی طرف زیادہ راغب نہ رہا تھا۔ میری ان سے مسلسل خط و کتابت رہی۔ مگر انہوں نے میرے خطوط کو محفوظ نہ رکھے اور پھاڑ دیئے۔ یا گم کر دیئے۔ کہ وہ بھلکڑ ہے ہی اول درجے کا پروفیسر شمشیر خان نے میرے اصرار پر ریٹائیرمنٹ کے بعد تصنیف اور تالیف کے میدان میں قدم رکھا۔ میں بار باران کو کچو کے دیتا رہا۔ مگر وہ سر تڑا جاتے۔ بہر کیف وہ زیر دام آئے۔ کیونکہ میں نے اس بار دام ہمرنگ زمین بچھایا تھا۔ اور کہا تھا۔ بیماری اور معذوری کے عالم میں فرسٹریشن کا شکار ہو کر مزید حالت خراب کر لو گے۔ اپنے آپ کو مصروف رکھو۔ جو کچھ یاد ہے وہ کاغذ پر اتار لو۔ شمشیر خان لکھنے کا دھنی تو تھا مگر زیادہ گہرے مطالعہ سے اجتناب کرتا رہا۔ نہ آپ نے بڑی بڑی علمی کتابوں کا مطالعہ کیا۔ البتہ بنوں اور اس کی تاریخ جس کا وہ حصہ تھا، مسلسل پڑھتا رہا۔ تا آنکہ اس پر نہ صرف عبور حاصل

کرلیا بلکہ ایک طرح سے اتھارٹی کا درجہ حاصل کیا۔ آپ نے تاریخ بنوں ''بن باس'' کے عنوان سے لکھا پھر اپنی سوانح حیات لکھی۔ پھر اور بھی بہت کچھ لکھا آخر میں آپ نے بنوسی پشتو میں مروج ضرب الامثال / کہاوتوں کے بارے میں ایک کتاب موسوم با ''بنوں نامہ'' منفرد قسم کی لکھی۔ جن کی تشریح و توضیح اردو زبان میں کردی اور ساتھ ساتھ برمحل اشعار (اردو) میں اور بعض محاورات بھی دیئے۔ گویا اس حوالہ سے بنوں کی لسانی اور قدیم تاریخی روایات کے ایک حصہ کو محفوظ کرلیا۔ جہاں تک میرا ناقص علم کام کرتا ہے۔ شمشیر خان نے ڈاکٹر پینل اور تھاربرن کے نقش قدم پر چل کر بنوں نویسی کا باقاعدہ موضوع بنا دیا ہے۔ اس طرح انہوں نے بنوں کی مختصر دنیا اور قدیم تاریخ کو جانکار کی حیثیت سے اپنا لوہا منوالیا ہے۔ ان کی تازہ ترین متلونہ پر مشتمل کتاب کو میں بنوں کے بارے میں علم میں ایک اضافہ تصور کرتا ہوں اس میں شمیر خان کے والہانہ اسلوب نے شامل ہوکر اس کی حرارت میں اضافہ کردیا ہے۔ اس کے ساتھ اردو زبان پر عبور اور اس کی مصورانہ بے ساختگی نے سونے پر سہاگے کا رنگ جما دیا ہے۔

مجھے ذاتی طور پر شمشیر خان سے بڑے علمی، ادبی توقعات وابستہ ہیں۔ اگر وہ اپنی زندگی کا بقیہ حصہ مسلسل مطالعے کی بنا پر اپنے بے پنا اسلوب کو علمی کاموں پر لگائیں۔ تو دوہرا فائدہ حاصل ہو۔ (۱) مسلسل مصروفیت کی بنا پر انہیں دکھوں اور بیماری سے فراغت ملے (۲) اپنے خطے بنوں کے لئے علمی کام سرانجام ہو۔ میں ان کی یہ تازہ تصنیف دیکھ کر خوش ہو رہا ہوں اور ان کی علمی درجات اور دریافت مزید وسیع اور بلند ہونے کیلئے دست بادعا ہوں۔

ڈاکٹر ظہور احمد اعوان

# بنوں نامه متلونه مثالونه

بنوں نامه متلونه مثالونه د پروفیسر شمشیر علي خان تازه چاپ شوی کتاب دی متل مثال په پښتو
د هر ملک د هر قوم د هرې يوې ژبې دسمېي دتجربو مشاهدو د ارزوګانو د ارمانونو ترجمان ګڼړې شي.
او د ادیوې معاشرې د اجتماعي سابقه شعور آئینه هم وي. په دې آئینه کښې د معاشرې خلق د ماضي
د تجربونه استفاده ترلاسه کوي. د خپل حال او د مستقبل مسئلې کشالې سُتنځې دد په رنړا کښې
د هوارولو وس چارکوي. د خوش بختۍ خبره د اده چه د پښتو ژبې لمن هم دد اسې ملغلرونه خالي نه
ده. ډیر متلونه اوس په تحریر کښې راغلي دي. د متلونو ګڼړ کتابونه شائع شوي دي. خوسې د اونیلې
شي چه نن هم ډیر متلونه مثالونه د خلقو په سینو کښې پټ پنهان پراته دي که د اراغوند شي او شائع
شي نو د اډیره د خیر او فائدې خبرا ده. که نه وي نو د ابه روك ضائع شي او بیا ددې تاوان تلافي په
ناممکناتو کښې ده. نو پکاردي چه د هېرې سمېي اديبان دې پلو پام لړنه اوکړي او د املي پنګه محفوظه
اوساتي.
پروفیسر شمشیر علي خان صاحب هم دد غې جذبې لاندې په خپل کتاب (بنوں نامه) کښې هغه متلونه
مثالونه راغوند کړل چه په سوئيلي ضلعو کښې د بنون خوا او شاسیمو کښې د خلقو په ژبه دي. مروج
دي او په عام روزه ژوند کښې استعمالیږي.
دا په خپل ځائې د مورنۍ ژبې او د خپلې د سمېي ډیر لوئې د قدر وړ خدمت دے ددے چه هر څومره
ستائنه اوشي کمه ده. پروفیسر صاحب د هر متل په اردو کښې ډیره خوند ناکه ترجمه او تشریح هم
کړېده. تشریح او د توضیح په ترڅ کښې د موجوده حالاتو سرا موازنه او تجزیه کله کله خود اسې بې
باکه بلکې خطرناکه ښکاري او لکه مصنف چه سر په تلي ایښې وي. د هر متل تاریخي پس منظرنې په
لنډولړو تکو کښې بیان دے ددے دا فائده اوشوه چه هغه خلق چه په پښتو نه پوهیږي د اردو په لوستلو
د متل مفهوم او مقصد ته رسیدے شي. ګویا پروفیسر صاحب په یو غشي دوه ښکارا کړیدي متلونه
ئیې هم محفوظ کړل په عالمي ریکارډئیې راوستل او د اردو ژبې په پنګه کښې ئیې د پښتو بې بها
لعلونه خوندي کړل چه د دواړو ژبو یو قابل قدر خدمت دے.

موصوف د کتاب په وجه تالیف کښې ډیر صیح وائي" چه متلونه قومي ورثه او ملي اثاثه ده د دوئي اثر قومي پستي او د سستي ادراك په لاس راځي. دا د عروج او د زوال قیصے دي. د ثقافت ترجما دي. په معاني او مفهوم ماره دي. د معلوماتو بیش بها خزانه ده اهمیت ئیے مسلم دے د تار معاشي معاشرتي روایاتو اخلاقیاتو د ثقافت د تهذیب او د تمدن سرچینے دي. د یو قوم ذهني ارتقا میلانات اور رجحانات په ګوته کوي. د دوئي نه قومي اخلاقي مذهبي معیار پته هم لګیدے شي. دا د یو قوم د اجتماعي سوچ فکر د تجربے او د مشاهدے نشان دهي هم کوي. په دوئي کښې اختصار او جامعیت دے ایجاز، اعجاز رمزوکنایه او ایهام لري. ګویا سیند په کوزه کښې بندوي. د دے مقصودي او قیمتي کلام محفوظ کول ما په ځان فرض او ګنړل د احقیقي یره او خطره وه چه د معلوماتو دا قیمتي خزانه پبلك پر اپرتي به زمانه بُرد شي دابه تیر هیر شي)۔ د موصوف د ښیالاتو سره د اختلاف سوال هم نه پیدا کیږي د دے نه علاوه پروفیسر صاحب د بنون والے ژبے لب ولهجے مختصر قواعد او ضوابط هم لیکلي دي. دا قواعد به د پښتو ژبے په وسعت او پرمخ تګ کښې ډیر لاس امداد اوکړي شمالي سیمو خلقو ته به د بنون د ژبے په حقله بنیادي قیمتي مواد په لاس ورشي. د بنون اوبنیاده صحافیانو شاعرانو اولسي مشرانو د شمشیر علي خان د بنون نامه ډیر زیات تعریف کړے دے د دني د پروفیسر صاحب د بنون سره د مینے د دے کړاو زیار او د لټون ډیره ستائینه کړے ده. د دے نه مخکښې پروفیسر صاحب د ګوتو او د قلم نه دوه نور کتابونه هم اوتي دي. (یو کتاب بن باس) دے چه د بنون تاریخ دے او یو دستاویزي شاهکار دے بل کتاب د موصوف (آپ بیتي) ده چه زه ورته غریب بیتي وایم. د دواړه کتابونه د عام خلقو د پاره بالعموم او د زلمي کول د پاره بالخصوص د معلوماتو تجرباتو مشاهداتو قیمتي خزانه او نه هیرونکے پنګه او سرمایه ده په آخر کښې زه پروفیسر صاحب ته به دے کتاب د زړه د تل نه په ډیره مینه پ درناوي په اخلاص مبارکي ورکوم او په دے مصرعه خپل قلم نیسم.

۔این کار از تو آید و مردان همین کُنند

لیکونکے: ممتاز علي خان ممتاز

# حاصل مطالعہ

دل نے ہم کو مثالِ آئینہ　　　　　　ایک عالم کا روشناس کیا

پروفیسر شمشیر صاحب کی کتاب متالونہ او متالونہ اُن کا ایک اور معرکۃ الآرا کارنامہ ہے اس سے پہلے وہ بنوں کی تاریخ پر اپنے رشحاتِ قلم سے بن باس روشناس کرا کے دادِ تحسین وصول کر چکے ہیں۔
اُن کی موجودہ کتاب اگرچہ بنوں کی مقامی ضرب الامثال پر مشتمل ہے۔ تاہم ان ضرب الامثال کو جمع کرنے اور پھر اُن کی وضاحت کرتے ہوئے انہوں نے جو لاجواب تبصرے کئے ہیں اس سے نہ صرف ان ضرب الامثال کی اہمیت و افادیت میں اضافہ ہوا ہے۔ بلکہ یہ کتاب بنوں کی ثقافت و تہذیب کا ایک نادر و نایاب سرمایہ بن گئی ہے۔ عوام میں سالہا سال سے مستعمل وہ ضرب الامثال جو زبان زدِ عام ہیں ان کو یکجا کر کے کتابی شکل دینا اور پھر آسان اور سلیس اردو میں ان کی وضاحت و صراحت کرنا یقیناً ایک مشکل اور دقیق کام تھا پروفیسر صاحب نے ضرب الامثال کی وضاحت کرتے ہوئے جن مشہور شعراء کے اشعار لکھے ہیں حق تو یہ ہے کہ اس سے انہوں نے ان اشعار کا مرتبہ بڑھا دیا ہے انہوں نے ضرب الامثال کی نہایت صحیح مناسب اور جچے تلے الفاظ میں وضاحت کی ہے اس میں شبہ نہیں کہ یہ تاریخی اور قدیم ضرب الامثال جو کہ سینہ بہ سینہ چلی آ رہی تھیں انہیں اگر محفوظ نہ کیا جاتا تو اس بات کا خدشہ تھا کہ یہ آہستہ آہستہ محو اور معدوم ہو جاتیں پروفیسر شمشیر صاحب نے انہیں کتابی شکل دے کر لازوال و لاثانی بنا دیا ہے پروفیسر صاحب نے اپنے زورِ قلم سے اس کتاب کو اتنا دلچسپ بنا دیا ہے کہ جو لوگ بنوسی پشتو نہیں سمجھتے وہ بھی اس سے حظ اُٹھائے بغیر نہیں رہ سکتے بلاشبہ بنوں کے عوام کے لئے تو یہ ایک سدا بہار گلدستہ ہے جس کی خوشبو اور مہک ہمیشہ مشام جاں ہوتی رہے گی۔
البتہ آخر میں یہ کہنا مناسب سمجھتا ہوں کہ ان ضرب الامثال کا اگر یوسفزئی پشتو میں ترجمہ کر دیا جاتا تو اس سے کتاب کی قدر و منزلت میں مزید اضافہ ہو جاتا تاہم اس کتاب میں لافانی موضوعات ابدی کہاوتیں اور جاودانی ضرب المثال شامل ہیں۔ اس لئے یقین سے کہا جا سکتا ہے کہ یہ کتاب اپنے مصنف کے نام کو بھی سعادت ابد اور عمر جاوداں بخشے گی۔

رنگ ہو یا خشت و سنگ چنگ ہو یا حرف و صوت
معجزۂ فن کی ہے خونِ جگر سے نمود

۴ دسمبر ۲۰۰۸

پروفیسر (ر) خان محمد
حیات آباد پشاور

# سخن من

پروفیسر شمشیر کہنے کو میرے ابو لگتے ہیں مگر حقیقت میں ہیں میرے دوست بڑے شفیق اور رحم صفت۔ گاہے گاہے ہم ایک دوسرے سے متضاد رائے کے باب میں بحث وتحیث میں الجھ بھی پڑتے ہیں مگر مروّت اور شفقت برقرار رہتی ہے۔

وہ جرأت اظہار کے پیکر۔ کسی سے مرغوب ہونے والے نہیں۔ ستیز اور تصادم کے خوگر اور خود دار انسان، رنگ سخن میں خواجہ حسن نظامی اور محمد حسین آزاد سے مرعوب معلوم ہوتے ہیں۔ شعر کے برمحل استعمال میں ابوالکلام آزاد کے بعد میں نے انہیں یکتا اور بے ہمتا پایا۔

تقریر ان کی دلپذیر ہوتی ہے۔ زیروبم اتار چڑھاؤ سے جادو اثر پیدا کرتے ہیں۔ ابو اس وقت 75 سال سے تجاوز ہو چکے ہیں۔ نیم جان ضرور ہیں کیونکہ ایک ٹانگ سے محروم ہو چکے ہیں۔ پر ذہنی طور پر ابھی جوان ہیں۔

قلم رواں، دواں اور جاودان ہے۔ متعدد کتابوں کے مصنف ہیں ڈاکٹر ظہور احمد اعوان نے ابو کے درجنوں خطوط محفوظ کر کے انہیں منصۂ شہود پر لانے کے متمنی ہیں

ڈاکٹر احمد فواد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# بنوں نامہ

## "متالونہ۔۔۔مثالونہ"

### تعارف

انہیں ''پیر سُندُ و'' بھی کہا جاتا ہے اور اردو زبان میں ضرب الامثال، محاورے اور کہاوتیں کہا جاتا ہے۔ جو سینہ بہ سینہ آرہے ہیں۔ یہ قومی اور سماجی روایات کی تاریخ بلکہ کہوں آئین ہے۔ جو برطانیہ کی آئین کی طرح غیر مطبوعہ شکل میں اپنا وجود رکھتا ہے۔

### معذرت

بعض مقامات پر آپ کو متلونہ کے باب میں تکرار ملے گا۔ مگر انہیں قندِ مکرر کے طور پر قبول کیجئے۔

### وجہ تالیف

"متالونہ اور مثالونہ" قومی ورثہ اور آثاثہ ہیں۔ ان کے طفیل قومی پستی اور ہستی کا ادراک ملتا ہے۔ یہ عروج و زوال کی داستان ہے اور ثقافت کا ترجمان۔

"متالونہ اور مثالونہ" معنی اور مفہوم سے معمور معلومات کا بیش بہا خزینہ ہے۔ ان کی اہمیت مسلّم ہے۔ یہ تاریخی، سماجی، معاشی، معاشرتی، ریت وروایات، عادات و اخلاقیات، ثقافت اور تہذیب و تمدن کا منبع اور مبداء ہیں۔

"متالونہ اور مثالونہ" ایک آئینہ دہر ہے۔ جس میں کسی قوم کی ذہنی اُپج، افتادِ طبع، میلانات اور رجحانات کے نقوش واضح اور نمایاں نظر آتی ہیں۔

یہ ان روایات کا آئینہ دار بھی ہوتے ہیں جن کے طفیل قومی، اخلاقی، مذہبی معیار کو ناپا جاسکتا ہے۔

"متالونہ اور مشالونہ" قوم کی اجتماعی سوچ، تجربہ اور مشاہدوں کا احاطہ کرتے ہیں۔ گویا یہ مشاہدہ حق کی گفتگو بھی ہے، بے بہا اور گراں مایہ۔ یہ جامِ جہاں کا کام دیتے ہیں۔

معلوم ہوا! یہ دریا کو کوزے میں بند کرنے کا ایک سلیقہ بتاتے ہیں اور رمز و کنایہ میں بات کرنے کا نیا ڈھنگ۔ یہاں اختصار میں جامعیت ہوتی ہے۔ ایجاز اور اعجاز اسی کو کہتے ہیں۔ ابہام میں بات کرنے کا عمدہ طریقہ۔ جو وضاحت سے مقابلتاً زیادہ موثر ہے، بقول شاعر!

بے محابا ہو گر حسن تو وہ بات کہاں
چھپ کے جس شان سے ہوتا ہے نمایاں کوئی

میں نے چاہا۔ ایسا باوضع، بامقصد، معنی اور مفہوم سے لبریز اور حسن دار طرز کلام کا محفوظ ہونا اور ضبط تحریر میں لانا لابدی اور ضروری ہے۔ مزید مجھے خدشہ لاحق ہوا۔ کہ معلومات کا یہ خزینہ جو بظاہر چند الفاظ سے عبارت ہے۔ آہستہ آہستہ غیر محسوس طور پر زمانہ برد ہوتا جارہا ہے۔ اور ذہنوں سے محو۔ میں نے انہیں پبلک پراپرٹی کا درجہ دیا۔ جنہیں محفوظ رکھنا میرا قومی فریضہ ٹھہرا۔

ان "متالونہ اور مشالونہ" اور متشابہیات میں جن مستعمل اور مروج الفاظ کا تکرار ملتا ہے۔ اَب ان کی شکل وصورت۔ ماہیت مقصد معانی اور مفہوم یکسر بدل چکے

ہیں۔ ایسا وقت آنیوالا ہے کہ آئندہ نسلوں کے لئے یہ الفاظ بالکل اجنبی محسوس ہونگے۔ بے معنی اور بے مقصد۔ خچر، خر، گدھا، گھوڑا، گاڑی تیروکمان کی جگہ جہاز، ریل، موٹر، کلاشنکوف، ایٹم بم و دیگر مہلک اسلحہ وجود میں آچکا ہے۔ قدیم اسلحہ مفقود۔ متروک اور بے معنی ہوکر رہ گیا ہے ماضی کا قصہ پارینہ بن چکا ہے۔ جبکہ "متالونہ اور مثالونہ" میں ان کا تکرار بکثرت ملتا ہے۔ جو ہمارا تاریخی ورثہ ہیں۔ان سے اگر ایک طرف قوم کی پستی و بلندی، اخلاق کی کمزوری یا اخلاقی پختگی کا ادراک ملتا ہے۔تو ساتھ ساتھ یہ غیرت واحساس اور عزت نفس کا درست اندازہ بھی لگایا جاسکتا ہے۔

میرے اس مباحث کا لب لباب یہ ہے کہ "متالونہ اور مثالونہ" معانی اور مفہوم کا بے بہا خزینہ اور گنجینہ معانی اور طلسم ہوشربا ہیں۔ انہیں نظرانداز اور فراموش نہیں کرنا چاہئے۔ ورنہ ہم اپنے ماضی اور تاریخ سے کٹ کر رہ جائیں گے۔

کہا جاتا ہے کہ جس قوم کو اپنی تاریخ ازبر نہیں۔ وہ قوم مٹ جاتی ہے۔

"متالونہ اور مثالونہ" اصلاح احوال کا ذریعہ اور زینہ بھی ہے۔ یہ ایک آئینہ دہر ہے۔ جس میں افراد ملت اپنے خدوخال کا نوک پلک درست کرسکتے ہیں اور تلافی مافات کا علاج بھی اور احتساب عمل بھی۔ احتساب عمل سے ہی قومیں بنتی ہیں سنبھلتی ہیں اور بلند درجہ پالیتی ہیں۔ مختصراً کہوں "متالونہ اور مثالونہ" ناموس قوم اور قاموس ملی، گویا ایک خزینہ اور انسائیکلوپیڈیا۔ بقول شاعر!

صورت شمشیر ہے دستِ قضامیں وہ قوم
کرتی ہے جو ہر زماں اپنے عمل کا حساب

## قاعدہ۔۔کلیہ

بنوں والوں کی مقامی بولی بعض حوالوں سے دیگر پشتو زبان سے خاص کر یوسف زئی زبان سے مختلف اور ممیّز ہے۔

جہاں یوسف زئی زبان میں "ا" ہوتو بنوں والے اسے "و"میں "و" کو "ی"میں تبدیل کرتے ہیں۔مثلاً پلار(باپ) سے پلور مور(ماں) سے میر،خور(بہن) سے خیروغیرہ وغیرہ۔اس طرح ږ (گ) سے ژ اور ژ سے ج جیسے مونږ سے میژ،جړا سے ژړا(رونا)۔

اس طرح بعض لغات میں بھی معتدبہ فرق پایا جاتا ہے۔لب ولہجہ،زبان و بیان اوراسلوب اس کی علاوہ ہے۔ میں نے دانستہ طور پر بنوں وال (Dilect) لب و لہجہ کو برقرار رکھا لغت میں متبادل اور مترادف الفاظ بھی دیئے ساتھ اردو ترجمہ بھی کیا۔ تاکہ قاری کیلئے سمجھنے میں آسانی ہو۔

خدا کرے،میری یہ کوشش برآور ہو۔آمین!

## اعتراف

جب میں تجسس اور کھوج کی وادی میں محوِسفر تھا تو بعض متالونہ/مثالونہ سے واسطہ پڑا جن کا مفہوم ایک ہی ہوتا مگر اسلوب بیان جُدا۔راقم نے اپنا صوابدیدی اختیار اورویژن(Vision) استعمال کر کے رَدوقبول کا مرحلۂ شوق طے کیا

## جانِ سخن

"متالونہ اور مثالونہ" نہ تو شعر ہے نہ فلسفہ اور نہ نثر محض بلکہ یہ عجیب و غریب صنفِ سخن ہے۔ جنہیں میں نے جان سخن کا نام دیا۔ ایہام، ابہام رمز و اشارہ میں مشاہدہ حق کی گفتگو۔

تمام اصناف سخن کی خوبیاں ان میں جمع ہیں۔

فلسفہ و شعر کی اور حقیقت ہے کیا
حرفِ تمنا جسے کہہ نہ سکے روبرو

## تائید مزید

میرا عقیدہ ہے۔ کہ "متالونہ ومثالونہ" عاشق و معشوق کے درمیان عشوہ گری ہے۔ رمز و ایما میں بات کرنے کا بہترین ذریعہ! ایسا ذریعہ کلام جو شاید کراماً کاتبین کے قلمرو میں بھی نہیں۔ یہ ایسا پر اسرار تکیہ کلام ہے۔ جس سے ہر شخص اپنی استعداد کے مطابق مطلب اخذ کر سکتا ہے اور استفادہ کر لیتا ہے۔ بقول شاعر!

تجھ کو جو خاک ہے مجھ کو زر ہے
آدمی آدمی کی نظر ہے

ان پر قاری جتنا سوچتا ہے۔ اس کے سامنے غور و فکر کے نئے دریچے وا ہوتے ہیں چشم تصور کے سامنے نئی دنیا نمودار ہو جاتی ہے۔ نئے نئے مفاہیم ذہن میں آتے ہیں۔

ہر لحظہ شانِ حسن بدلتی رہی جگر
ہر آن ہم جہان دیگر دیکھتے رہے

اتنی ہمہ گیری اور وسعت جہاں دیکھنے کو مل جاتی ہے۔ جن کا احاطہ کرنا الفاظ کے دسترس سے باہر ہے۔

بقدر شوق نہیں ظرف تنگنائے غزل
کچھ اور چاہئے وسعت میرے بیان کیلئے

## ایک رات کا قصہ

ایک نجی نشست میں راقم الحروف نے جناب ممتاز علی خان سابق پرنسپل سے تذکرہ کیا۔ کہ کیوں نا ہم دونوں ملکر بنوں میں مروج "متالونہ اور مثالونہ" کو جمع کر کے ضبط تحریر میں لے آئیں۔ مگر میری اس تجویز کو خاص پذیرائی نہ ملی۔ اچانک یکم جولائی 2008ء کو انہوں نے اس راز سے پردہ اٹھالیا اور بتایا کہ انہوں نے یہ کام دیگر چند ساتھیوں سے ملکر شروع کر دیا ہے۔ بلکہ انجام تک پہنچنے والا بھی ہے۔ کیونکہ وہ سب انفرادی طور پر انہیں جمع کر رہے ہیں۔ انہوں نے مزید بتایا کہ جب یہ کام کتابی شکل میں آجائے۔ تو نام محاورات بنوں رکھا جائے گا۔ میں نے انہیں تجویز دی کہ محاورے کا لفظ پشتو کا نہیں۔ کتاب کا نام "متالونہ اور مثالونہ" ہونا چاہیے۔ انہوں نے صاد کیا۔

اسی رات میں نے اپنی دیرینہ خواہش اور منصوبے پر غور کرنا شروع کیا۔ مہمیز

اور محرک مل گیا تھا یوں محسوس ہوا کہ چشمہ ابل پڑا۔ انکار کو اقرار اور اقرار کو بے قراری ملی اور شب بھر مصروف کار رہا۔ صبح تک کہوں "متالونہ اور مثالونہ" کا معتد بہ ذخیرہ ذہن کی سیمیائی پردے سے کاغذ کے پرزوں پر منتقل کیا۔ اور ساتھ حرف تمنا گویا حرف اہم بھی رقم کیا اور یوں قصہ تمام ہوا۔

تیرا تصور۔ شب ہمہ شب
خلوت غم بھی بزم طرب

آغاز یکم جولائی 2008ء

اختتام دو جولائی 2008ء

## اعتزار

انسانی ضروریات کا کوئی شمار نہیں ۔ بے حد، بے حساب، پر بعض حوائج بہت ہی لابدی ہوتے ہیں۔ مثلاً ہوا، غذا اور پانی۔ غذا ہضم ہو، تو فُضلہ کہلائے، جسے پشتو میں غُل کہتے ہیں۔ غُل بمعنی نتیجہ۔ فضلہ، رزق، فراغت استعمال کیا جاتا ہے جو قابل توجہ ہے۔

اس حوالہ سے بہت سارے "متالونہ اور مثالونہ" زبان زد خاص و عام ہیں جو بے وجہ نہیں۔ اس لئے میرے لئے مانع دَر نہیں ہوا۔ بلکہ حقیقت حال کا حامل۔ وسیع معنوں میں استعمال ہوتا ہے اور ہوتا رہے گا۔

## اقرارِ واقعی

کئی متالونہ ایسے الفاظ سے متعلق ہوتے ہیں جن کا ذکر کرنے کیلیئے بڑے دل، گردے کی ضروت ہوتی ہے۔ جو حساس اور طبع نازک پر گراں گزرتے ہیں۔ میں نے بڑے کام کی متالونہ اس لئے ترک کر دیئے کہ مجھے ان الفاظ کے ذکر سے عار محسوس ہوتا ہے۔ مثلاً سر چشمہ ومبع ومبداء بول و براز دنسلِ انسانی آپ نے میرے روئے سخن کو سمجھا ہوگا یہ پیشہ وارنہ خیانت سہی۔ پر شروم وحیا بھی کوئی شے ہے۔ آپ مجھے جو بھی طعنہ دیں گے سر آنکھوں پر۔ پر ان الفاظ کے ذکر واذکار سے معاف فرمایئے گا۔ شکریہ

دنیا کے بے شمار سخنہائے گفتنی

خوف فسادِ خلق سے ناگفتہ رہ گئے

## اظہار سپاس

میرے ساتھ اس شب بیداری میں میرے فرزندار جمند ڈاکٹر محمد اسعد شمشیر اور میری زوجہ شریفہ بھی حصہ دار ہیں اور کافی تعداد میں "متالونہ اور مثالونہ" بتاتے رہے۔ اس معاونت اور رفاقت کا میں ان کا بے حد مشکور ہوں۔ مکرّر اقرار کرتا ہوں کہ کتاب ہذا کی ترتیب، تدوین، تزئین، تکمیل اور حسن و جمال میں ڈاکٹر احمد فواد کا رعنائی خیال بھی شامل ہے۔ جس سے کتاب کی قدر و قیمت میں مزید اضافہ ہوا ہے۔

☆ اسلحه که بور دو۔ کله کله په کور دو۔

معنی: اسلحہ بوجھ سہی۔تو بھی گاہے گاہے اس کی ضرورت پڑتی ہے۔

مفہوم: احتیاط لازمی شرط ہے۔اسلحہ ایک ضرورت ہے۔جوکام آتا ہے۔

☆ الائی دے بالی وریر دا بالائی دوے کتے په تیردا

معنی: الائی۔بالائی فرضی نام ہیں۔

مفہوم: خوبی اور خصوصیات میں برابر ہیں۔پر بعض حوالہ سے بالائی برتر ہے۔ گویا تھوڑا فرق ضرور ہے۔

☆ امبلوکے په تیل شے روغلے

معنی: امبلوک۔ایک سیاہ میوہ ہے جوگھونگا کیڑے کا ہم رنگ ہے امبلوک کے ساتھ یہ کیڑا بھی تول میں آ گیا تو کھانے والے نے اسے بھی کھالیا۔کیونکہ اس کی قیمت ادا کردی گئی تھی۔

مفہوم: کیڑا مفت میں کچل دیا گیا اس طرح بعض افراد بھی کس اور کے جرم میں ناکردہ گناہ کی سزا پالیتے ہیں۔

☆ اوس نول ویو۔چند خے هم نول ته تیوره شوه

معنی: گھوڑے کی تقلید میں مینڈک نے بھی نال لگوانا چاہا۔صاف ظاہر ہے ایسا

کرنا مینڈک کی فاش غلطی تھی۔

مفہوم: کورانہ تقلید خودکشی کے مترادف ہے۔تقلید کی روش سے تو بہتر ہے خودکشی

☆ په ایبے شے چوړه وینی

معنی: پانی میں چھرے کا عکس نظر آتا ہے۔

مفہوم: جوکوئی پہلے سے اپنا انجام جانتا ہو۔

☆ اولمه تندر

معنی: بالائے بے درمان۔ بوجھ مراد ہے۔اردو میں کہاوت ہے۔

مفہوم: مان نہ مان۔ میں تیرا مہمان۔ایسے مہمان کے بارے میں اولما تندر کہا جاتا ہے۔

☆ اغزائی د شروع نه تیرۇ وی

معنی: کانٹا ابتداء سے ہی چبھنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔(اغزائی۔کانٹا)

مفہوم: ہر بچہ اپنے تیور۔اطوار اور خصائل سے پہچانا جاتا ہے۔گویا مستقبل کی خوبی حال کی حالت سے معلوم کی جاسکتی ہے۔

☆ آسمون تہ ختل

معنی: آسمان پر چڑھنا۔(آسمان تہ ختل )

مفہوم: آسمان کی طرف تھوکنا کے مترادف ہے۔

☆ آسمون آسمون کول

معنی: آسمان آسمان کہنا۔

مفہوم: تکبر مراد ہے۔خود فضیحتی۔خود کو بڑا سمجھنا۔ برخود غلط انسان کی نشانی ہے۔

☆ ایش پہ بجانڑہ کول

معنی: اونٹ بڈے میں چھپانا۔

مفہوم: یہ خود فریبی کے سوا اور کچھ نہیں۔انگلی سے سورج چھپانا۔

☆ ایش چہ سوتے ۔ دروازے چیگے جورہ وا

معنی: اونٹ کے لئے دروازہ بلند و بالا رکھنا پڑتا ہے۔

مفہوم: ہر چیز کی منصوبہ بندی کیلئے عقل وخرد کی ضرورت رہتی ہے۔

☆ اخپلے سئیرے تہ کتل

معنی: اپنے سایہ کو دیکھنا اور خوش ہو جانا جو لمبا ہوتا ہے خود کو باون گزے سمجھنے لگتا ہے۔

مفہوم: فریب خوردگی کا شکار ہو جاتا ہے۔

☆ ایبو نرائ ځیئ وائی

لغات: (ایبو۔اوبو۔پانی) نرائی۔کمزور۔

معنی: پانی کمزور جگہ سے نکلتا ہے۔

مفہوم: جب پانی کو روکنے کے لئے بند باندھا جائے تو پانی کمزور جگہ سے نکل جاتا ہے۔ جرم ضعیفی کی سزا مرگ مفاجات یہ کہاوت کیثر المعانی ہے درس عبرت رکھتا ہے ہر کس وناکس مقابل کی کمزوری سے فائدہ اٹھانے کی در پے ہوتا ہے۔ معنی اور مفہوم سے معمور کہاوت ہے۔

☆ ایش نہ ژاړل۔ واری پہ اوژل

لغات: ایش – اونٹ اونٹ

معنی: اونٹ پر لدھا ہوا بوجھ رو پڑا۔ کہ ایک عرصہ سے اونٹ کی پیٹھ پر پڑا ہے۔ چاہیئے تو یہ تھا کہ اونٹ رو پڑتا۔

مفہوم: بے وجہ شکایت کرنا۔

☆ اخپل پہ برغیلی شی ہم شہ وی

لغت (برغیلی --- برتن کا ڈھکنا)

معنی: اپنا تھوڑا بھی کافی ہے۔ نہ غیر کی چیز جو مقدار میں زیادہ ہے۔

مفہوم: قناعت کا درس دیتا ہے۔

☆ ایندی دے یور خاطرہ غوغو شے خواړی وی

معنی: ہندو نے دوست کی خاطر گائے کا گوشت جو ہندو دھرم میں جرم ہے بھی کھالیا

مفہوم: دوست کی خاطر ناگوار کام بھی جائز سمجھا جاتا ہے۔

☆ اخپلے خلہ و تلی ھغہ تل پہ غم نیولی

معنی: اپنے منہ سے نکلی ہوئی بات پھیل جاتی ہے۔

مفہوم: انسان کو زبان قابو میں رکھنا چاہیئے۔ ورنہ مصیبت میں گرفتار ہو جاؤ گے۔

☆ آلو بالو۔ ملا پہ شو

معنی: نیک و بد۔ اچھا یا برا۔ جو کچھ بھی ہے۔

مفہوم: ساری ذمہ داری ملا کے کندھوں پر ہے نماز باجماعت کی حالت میں امام ذمہ دار ہے۔ مبتدی نہیں مُقتدی تو چپ چاپ کھڑا رہتا ہے۔ ملا سب کچھ پڑھتا ہے۔ درست یا غلط ذمہ داری اس امام کے کندھوں پر ہے۔ ایسے موقع پر کہا جاتا ہے۔ جہاں ذمہ داری کس اور نے قبول کر رکھی ہو۔ اور خود مبرا ہو۔ امامت کی ماہیت اور اہمیت واضح کردی گئی ہے یہ مقتدی اور امام میں مذہبی و عمرانی معاہدہ بھی ہے۔

☆ ایبے پہ بونہ روغلے۔ دکیر خاوند شوے

لغات: (ایبے۔اوبو۔پانی)بونہ۔بہانہ۔

مفہوم: ایک شخص گھر میں گھس آیا۔اس بہانے سے کہ پانی پی لے مگر بعد میں گھر پر ہی قابض ہوگیا اور گھر کا مالک بے دخل ہوا۔ یہ ایسے موقع اور محل پر یہ کہاوت وضع کی گئی ہے کہ کسی بہانے اپنا اصلی مقصد حاصل کرے۔فوجی آمریت کا دستورالعمل بھی تو یہی ہوتا رہا ہے۔

☆ ایژا شیراوی۔ جھکڑا غوړی

معنی: ایژا۔غلہ ناپنے کا پیمانہ ہے۔مراد مفت غلہ پیش کرتا ہے۔

مفہوم: مفت جھگڑا مول لینا۔آ بیل مجھے مار والی بات ہے۔جھگڑالو مراد ہے۔

☆ آسمون پہ تالی تھم کوی

معنی: آسمان کو ہاتھ میں تھامے رکھنا۔انتہائی غرور اور تکبر سے پیش آنا۔

مفہوم: برخود غلط انسان۔متکبر انسان

☆ آکرہ در بوندے او و ریژہ

مفہوم: آکرہ ایک مقام۔اثار قدیمہ ہے جو ککی اور بھرت کے درمیان واقع ہے۔ روایت ہے کہ یہاں کی آبادی گناہوں کے باعث عذاب الٰہی میں گرفتار

ہوئی اور آسمان سے سنگ باری کی گئی۔ اس کا مفصل حال میری کتاب بن باس میں موجود ہے۔ بددعا ہے دشمن کی باب میں۔

☆ او بو خړ اول

معنی: پانی گدلا کرنا۔

پس منظر: بھیڑیا اور بھیڑ کا بچھڑا ایک ہی گھاٹ سے پانی پی رہے ہیں۔ بھیڑیا کے منہ میں پانی بھر آیا۔ بہانہ ڈھونڈا کہ۔ تم پانی کیوں گدلا کر رہے ہو۔ بیچارے بچھڑا نے کہا۔ پانی آپ کی طرف سے آرہا ہے۔ تو یہ کیسے ممکن ہے۔ بھیڑیا کو یہ گستاخی پسند نہ آئی لپک کر اسے دبوچا اور پھر۔۔۔۔۔۔۔

قاری کو کہاوت ہاتھ آگئی۔

مفہوم: ہے جرم ضعیفی کی سزا مرگِ مفاجات

☆ اير په كيم خبئ بليژى ـ هغه حئ سويزى

معنی: جو جگہ آگ سے جھلس جائے اسی جگہ درد اٹھتا ہے۔

مفہوم: جس کو تکلیف پہنچے، وہی جانے۔ ایک شاعر ہسپتال گیا۔ اپنی والدہ کی بیماری پرسی کیلئے۔ ماں کو دیکھ کر تڑپا اور بے ساختہ کہا۔

آج معلوم ہوا ہم کو علالت کیا ہے

جس کسی کا کوئی عزیز فوت ہو جائے۔ تو جو دکھ درد اسے محسوس ہو۔ دوسرا کیا

جانے۔ یہ کہاوت بڑی معنی خیز اور سبق آموز ہے۔

☆ اصل نه خطانشة۔ بے اصل نه وفانشته

معنی: اصل سے بہت کم غلطی ہوتی ہے۔ جبکہ کم اصل میں وفا نام کی کوئی چیز نہیں ہوتی۔

مفہوم: خون اپنا اثر دکھاتا ہے۔

ہ سعدی شرازئی پندمده کم زادرا
کم زاد چو عاقل شود۔ گردن زنداستادرا

☆ اکبر بادشاہ لاٹ

مفہوم: کہتے ہیں اکبر اعظم شہنشاہ ہند نے بیکاروں اور بے حسوں کا ایک گروہ پال رکھا تھا۔ جو اپنی بے حسی۔ کاہل پن کے لئے ضرب المثل تھا۔ بادوباران سے بھی بچنے کا سامان نہ کرتا دھوپ اور چھاؤں کا اثر قبول نہ کرتا۔ اپنی جگہ سے قطعاً نہ ہلتا۔ روٹی بھی کھلاتے، پانی بھی پلاتے گویا مکمل طفیلی زندگی کے خوگر تھے ان خوبیوں کا مالک کوئی دوسرا ہو تو اسے اکبر بادشاہ کا لاٹ کہا جاتا ہے۔ بے حس، کام چور، بے کار انسان کے لئے یہ استعارہ بن چکا ہے۔

☆ اخپلے لمنے ایر در بل شه

معنی: اپنے دامن میں آگ لگ جائے۔

مفہوم: اپنے دشمن بن جائیں۔

جس پہ ناز تھا وہی پتے ہوا دینے لگے

وہی بات ہے۔ یہ ایک قسم کی بد دعا بھی ہے۔

☆ آسمون پیرے کنڈا وی

معنی: آسمان سے ساتھ نتھی۔

مفہوم: نظریں آسمان پر ہیں متکبر ہے۔

☆ اخپل د وژاوی۔ په بل بوندے خیرات نه شی

معنی: اپنا محتاج ہو۔تو دوسرے کی حاجت روائی نہیں کرنا چاہیے۔

مفہوم: فارسی میں کہاوت ہے کہ: اول خویش ۔ بعد درویش

☆ ایڑا نه خرے۔ بیٔ ے نه سی

لغات: ایڑا۔تھوم۔لہسن،بی۔بوآئیگی۔

مفہوم: بے دجہ بدنامی نہیں ہوتی۔کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے

There is a root to every scandle.

☆ اخپل اخپل وی۔ پردای پردای وی

ترجمہ: اپنا تو اپنا ہوتا ہے اور غیر غیر انگریزی میں کہاوت ہے

کہ .Blood is thicker than water

☆ پہ بڑا گیلہ غوړی

معنی و مفہوم: بے شرمی کے ساتھ مانگنا۔

☆ بلی سرنیہ

معنی: بلی سرینہ (بڑے بڑے نوالے)

مفہوم: حرص

☆ پہ بلا شو

معنی: بلا شو۔ غصہ ہو جانا

مفہوم: تیور بدل گئے۔

☆ بیرہ کنہ ئے ویرہ

معنی: جلدی کرنا۔ تعجیل۔ ویرہ بگڑ جان۔ کام خراب ہو جانا

مفہوم: شتابی میں خرابی ہے۔

☆ دے بل کلی خر

معنی: بل کلی۔ پرایہ۔ کسی اور کا، خر۔ گدھا

مفہوم: ظلم سے پیش آنا۔ بے رحمی اور بے رخی دکھانا

☆ د بے شرم پہ کنہ بیرہ زرغونہ شہ
سیٔرے تہ ورے کیبنی

معنی: بے شرم۔ بے حس انسان۔ بے غیرت انسان، بیرہ۔ بیر کا درخت، زرغونہ۔
بیٹھ جائے گا۔ اس میں حسن مبالغہ ہے۔

مفہوم: بے شرم انسان کسی طور بھی احتجاج نہیں کرتا۔ بلکہ حالات کا ساتھ دیتا ہے۔
جتنی بھی بے عزتی ہو جائے۔ وہ بخوشی برداشت کرتا ہے۔ اس میں بے شرمی
اور بے غیرتی کو ہدف نفرت اور ہدف تنقید بنایا گیا ہے۔

☆ بلی غل

معنی: غل۔ فضلہ۔ پیشاب

مفہوم: عید کا چاند۔

ایک زمانہ تھا کہ بلی کھیتوں میں اپنا فضلہ جمع کرتی تھی۔ یا فارغ ہو جاتی اور
اس کا فضلہ کہیں بھی نظر نہ آتا۔ مگر یہ کہاوت آج کل کی بلیوں پر صادق نہیں
آتی۔ اب تو ہر کونے کدرے بستر۔ بکس ہر جگہ بلی کا غل نظر آنے لگا ہے۔ گویا

دیکھنے اور سونگھنے کے لئے اور بد بو کی حکمرانی رہتی ہے۔ کیونکہ بلی کا فضلہ سے
سخت بد بو پیدا ہوتی ہے۔ پہلی صورت میں غل، غائب اور آج کل غل غالب
عنصر ہے۔

زمانے کے انداز بدل گئے
نیا راگ ہے ساز بدل گئے

☆ بلوئیے ئے گٹھی۔ سپائی ئے ساتی

معنی: گٹھی۔ کمانا۔ ساتی چاٹنا۔

مفہوم: کمائی ضائع ہو جائے۔

☆ چه بد کوی کا رونه۔ بلوینی خوبونه

لغات: بد۔ برائی، کارونہ۔ کام خوبونہ۔ خواب

مفہوم: مکافات عمل بد کے خوف سے انسان ہمیشہ مضطرب اور پریشان رہتا ہے۔
خواہ خواب ہو یا بیداری۔ جو بوو گے۔ وہی کاٹو گے۔

☆ بسمل دشه

مفہوم: فقرہ دعائیہ ہے۔ خدا عافیت سے رکھے۔ عموماً جس کسی کو ٹھوکر لگے تو کہا جاتا
ہے بسمل د شه بھی خواہ کی طرف سے تکیہ کلام ہے۔

☆ هر شے برو۔ عادت نه برو

مفہوم: عادت مرتے دم تک۔ ساتھ دیتی ہے۔

☆ بے اصل آشنائ که۔
ایروے بل په اخپل تندی که

لغات: آشنائی۔ دوستی، ایر۔ آگ، بل۔ جلانا، تندی۔ سر

مفہوم: کم اصل کی دوستی وجہ پشیمانی اور پریشانی ہوتی ہے۔

☆ بلی په خیب شے مژك وینی

مفہوم: بلی خواب میں چوہا دیکھتی ہے۔ اردو محاورہ ہے۔ بلی خواب میں چھیچھڑے دیکھتی ہے۔ جیسی فطرت ویسی خواہش۔

☆ بارون نه تریئ ته

مفہوم: اردو زبان میں کہاوت ہے۔ آسمان سے گرا۔ کھجور میں اٹکا۔

☆ بوز په چتری خلوسه وی

لغت: بوز۔ باز، چتری۔ ممولہ، خلوسہ ول۔ چھوڑ دینا۔

مفہوم: غلط فیصلہ کرنا۔ شکاری باز ممولہ پر چھوڑ دینا غلط فیصلہ ہے۔

☆ دے ایش بور پہ پرویزی نہ درانیژی

لغات: بور۔ بوجھ وارائی نہ درانیژی۔ فرق نہیں ڈالتا

مفہوم: اونٹ کے لئے کوئی فرق نہیں پڑتا اگر اس کے بور پر تھوڑا سا اضافہ کیا جائے۔ وسیع الظرف انسان معمولی سا اضافی بوجھ برداشت کر لیتا ہے۔ یعنی معمولی سی مزید ذمہ داری۔

١　　　٢

☆ د پلور نیکہ　تیبہ

لغات: ١۔ آباواجداد　٢۔ توبہ۔ وعدہ

مفہوم: بہت زیادہ توبہ گار ہونا۔ پختہ توبہ کرنا۔

١　٢　٣　٤　٥

☆ پرویزا کیزے تہ وییای چہ تو شے ڈیر غورینہ دی

لغات: ١۔ چھلنی ٢۔ کوزہ ٣۔ کہتا ہے۔ ٤۔ تم میں ٥۔ بہت سارے سوراخ ہیں۔

معنی: چھلنی کوزے سے کہتی ہے۔ تم میں بہت سارے سوراخ ہیں۔ جبکہ حقیقت یہ ہے کہ کوزے میں صرف دو سوراخ ہوتے ہیں۔ جبکہ خود چھلنی میں سینکڑوں سوراخ ہوتے ہیں۔

مفہوم: ہر کسی کو اپنا عیب نظر نہیں آتا۔ اوروں کے عیوب شمار کرتا رہتا ہے۔

۱ ۲

☆ ایش په پیسه و چه پیسه نه وا بیاڅه فایده

لغت: اوس ۔ اونٹ پیسه بہت کم سکہ ہے۔یعنی بہت کم قیمت

۱۔ پیسہ نہ تھا ۲۔ پھر کیا فائدہ

معنی: اونٹ بہت کم قیمت یعنی پیسہ پر ملتا ہے۔مگر میرے پاس ایک پیسہ بھی نہ تھا۔ تو کیا فائدہ

مفہوم: قیمت خرید نہیں۔قوت خرید چاہئے۔

زر وزور کچھ نہ تھا تو بارے میر کس بھروسہ پہ آشنائی کی

۱ ۲ ۳ ۴

☆ اخپل عیب دوے ولئے شے وی

لغات: ۱۔ اپنا عیب ۲۔ دونوں ۳۔ کندھوں ۴۔ بیچ ہوتی ہے۔

معنی: اپنا عیب دو کندھوں کے بیچ ہوتا ہے۔اس لئے نظر نہیں آتا۔

مفہوم: فارسی محاورہ ہے۔ خود را فضیحت ۔ دیگرر ا نضیحت

۱ ۲

☆ په پتمے سترگے قبول

لغات: ۱۔ بند ۲۔ آنکھیں

مفہوم: سر تسلیم خم ہے۔بغیر کسی پس وپیش کے قبول ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ پشیه نه تیشته نشته

لغات: ۱۔پیش آنے والا۔ ۲۔فرار ۳۔ نہیں

مفہوم: جو کچھ پیش آئے۔اس کا حوصلہ مندی سے مقابلہ کرنا چاہیے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ پسکے د لونگے آچو غُل یے په ډبلئے نه موتیړی

لغات: ۱۔ریح ۲۔خوشبودار ۳۔ انسانی فضلہ ۴۔کلہاڑا۔ اُوزار ہے ۵۔ٹوٹنا

مفہوم: لاف زنی کرنے والے پر خوب چوٹ ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ پشه و سپلئے یے نه سمیږی

لغات: ۱۔پاؤں ۲۔ چپلی ۳۔راست آنا

معنی: پاؤں اور چپلیاں راست نہیں آتیں۔

مفہوم: بدقسمتی کی طرف آشارہ

۱ ۲

☆ پیوزدا وی خو په نیوز

لغات: ۱۔پیاز ۲۔اخلاص کے ساتھ۔

مفہوم: پیاز جیسی معمولی شے بھی اخلاص ومحبت سے پیش کی جائے۔قابل قدر ہے۔

☆ ۱ ۲ ۳ ۴
پاڑی مرگ د منیګرو د لوسه وی

لغات: ا۔ سپیرا ۲۔موت ۳۔مار۔سانپ ۴۔ہاتھ معنی وجہ

معنی: سپیرے کی موت اکثر اوقات سانپ کی وجہ سے واقع ہوتی ہے۔

مفہوم: خطرناک کھیل کھیلنا خطرے کا باعث ہے۔خطرے سے خالی نہیں۔

☆ ۱ ۲
دے پئے مجنون

لغات: ا۔دودھ ۲۔ایک افسانوی کردار ہے۔عاشق۔

مفہوم: اکثر مجنوں نما عاشق خون دینے سے کتراتے ہیں۔البتہ دودھ کے متوالے ہوتے ہیں۔

☆ ۱ ۲
پئے په بلی ژغیرل

لغات: ا۔دودھ ۲۔رکھوالی کروانا گویا دیکھ بھال

مفہوم: چیز چور کے حوالہ کرنا۔ غلط انتخاب۔

☆ ۱ ۲ ۳ ۴
پټ وے پوتے نه شی۔ څه په خورے لوندے نه شی

لغات: ا۔راز میں رہنا ۲۔ہاتی ۳۔مٹی ۴۔تلے دب جانا

مفہوم: مُنہ سے نکلی بات ظاہر اور پھیل جاتی ہے۔

۱
☆ پنځه گُتے برابرے نه وی

لغات: ۱۔ پانچ انگلیاں

معنی: پانچوں انگلیاں برابر نہیں ہوتیں۔

مفہوم: سب انسان برابر نہیں ہوتے۔

۱ ۲ ۳
☆ پتخے ته لامبے شاول

لغات: ۱۔ بطخ ۲۔ تیرنا ۳۔ سکھانا

مفہوم: انجان کا کسی تجربہ کار کو مشورہ دینا۔ جاہل کا عالم کو سبق سکھانا۔ مریض معالج کا علاج کرنا۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵
☆ چه منځ شے یے شپه وی، هغے بالو نه ډور نشیته

لغات: ۱۔ درمیان ۲۔ رات ۳۔ مصیبت خطرہ ۴۔ ڈار۔ خوف ۵۔ نہیں

مفہوم: جب مہلت ہو، گویا وقفہ۔ تو آنیوالی مصیبت کا تدارک اور علاج کیا جاسکتا ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵
☆ په پرادی لوس منګیر مامړاوا

لغات: ۱۔ پردی۔ پرایہ، غیر ۲۔ لاس، ہاتھ ۳۔ مار۔ سانپ ۴۔ مت، ۵۔ مارو

مفہوم: غیر کے ہاتھ سانپ بھی مت مرواؤ۔ ہر کام کو خود کرنا چاہیے۔ آپ کاج، مہا کاج۔

۱ ۲ ۳

☆ تربیر ارته جوړ شوی

لغات: ا۔ تربور بمعنی جانی دشمن۔ ۲۔ بن گیا ہے۔

مفہوم: حیرت کا مقام ہے کہ تربور خونی رشتہ میں منسلک ہوتا ہے مگر جہالت کی وجہ سے اسے جانی دشمن قرار دیا جاتا ہے۔ یہ صرف اور صرف پشتون قوم کا المیہ ہے۔ جبکہ دیگر اقوام میں تربور وارث اور قریبی رشتہ دار تصور کیا جاتا ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ په تیږ وړا واك

لغات: ا۔ نہر۔ پہاڑی نالا ۲۔ بہانا ۳۔ اختیار

معنی: مکمل، اختیار سونپ دیا گیا ہے۔

مفہوم: پشتون قوم میں جرگہ ثقافتی ورثہ ہے۔ معاملات اس کے طفیل طے کئے جاتے ہیں۔ جرگہ کے ثالثان فریقین سے مکمل اختیار رضامندی کے ساتھ حاصل کرکے فیصلہ صادر کرتے ہیں۔ بعض اوقات یہ اختیار محدود بھی ہوتا ہے۔ خبرگیری کے طور، اس میں فریقین کو اجازت ہے وہ فیصلہ مانے یا انکار کرے

۲ ۱

☆ پہ تبرۓ اووہیہ

لغات: ا۔کلہاڑا ۲۔مارو یا ضرب لگادو

مفہوم: بات کو واضح کردو۔صاف صاف بتادو۔تا کہ سمجھنے میں آسان ہو۔

☆ یعنی رنړو پہ او بوسہ

مفہوم: مزید روشنی ڈالو۔بات کو منقح کردو،کوئی شک نہ رہے۔

۴ ۳ ۲ ۱

☆ تیز یہ نورا نہ مے بیابہ پہ څہ مرے

لغات: ا۔ریح۔ڈھینگ۔ ۲۔ نعرہ۔آواز ۳۔پھر کس بات پر۔۴۔مرنا

مفہوم: اگر ریح بر سیر عام نکلے اور تو برا نہ منائے۔شرمندگی محسوس نہ کرو تو بات ہی ختم ہوجاتی ہے۔شرم وحیا کہاں؟ افغانوں میں یہ فعل نا قابل برداشت ہے۔

☆ تیر غوژا دہ

معنی: ان سنی کرنے والا۔توجہ نہ دینے والا۔ لاپرواہ

☆ تش ست

معنی: اوپری دل سے مدعو کرنا۔ست۔ مدعو کرنا۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ کہ تیئ ویر دا دے سپی پہ ژبہ دا

لغات: ا۔بھیر۔ندی نالے ۲۔زیادہ پانی مراد ہے۔ ۳۔کتا ۴۔زبان سے اگر نالے میں جتنا بھی زیادہ پانی ہو۔تو بھی کتا زبان سے چاٹتا ہے۔جی بھر کر پی نہیں سکتا۔ مراد: بخیل کے پاس کتنی ہی دولت ثروت کیوں نہ ہو۔وہ جزرس ہی ہوتا ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ تاؤ دو کونڑی د پہ بجا نڑہ دی

لغات: ا۔گرم ۲۔پتھر کی جمع ۳۔بڑے میں ہیں۔ گویا ساتھ ہے۔

مفہوم: بہت جلدی دکھانا۔ بے تابی دکھانا مراد ہے۔بے صبری مراد ہے۔

۱ ۲ ۲

☆ تیرے میرو گکائ وایی۔ نوم د آدم خون کی ژی

لغات: ا۔مہمات سر کرنا ۲۔ تاریخی کردار ہیں

پس منظر: آدم خان علاقہ سوات کا مشہور خان گزرا ہے۔ میروگائی ان کا ہمدم اور ساتھی تھا۔جوانمردی اور بہادری میں یکتا۔مگر ان کی مردانگی آدم خان کے لئے شہرت کا باعث بنتی تھی۔

مفہوم: کام ایک کرے۔نام دوسرے کا ہو جائے۔

۱ ۲ ۳

☆ تی کرے وژکے نه شی ساتلے۔

لغات: ا۔تھوکنا۔ ۲۔تھوک ۳۔چاٹنا

معنی: تھوک کو نہیں چاٹا جاتا۔

مفہوم: وعدہ خلافی ناممکن ہے۔خوبصورت تشبیہہ دی گئی ہے۔۔اخلاقی پختگی اور مضبوط کردار کی عمدہ مثال ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ تیرے شپے او خوړو

لغات: ا۔اندھیرا ۲۔رات ۳۔کھالینا نگل لینا۔

مفہوم: اندھری رات میں عدم پتہ ہوگیا۔مکمل عدم پتہ یہ بھی تو ہے جو کوئی ایسے لا پتہ افراد کے کھوج میں رہے خود عدم پتہ ہو جائے زندہ مثال ہمارے چیف جسٹس افتخار چوہدری کی ہے خود ملازمت سے فارغ ہوئے یا کیئے گئے۔

۱ ۲

☆ تبه ورته روشی

لغات: ا۔بخار۔۲۔ہو جانا

مفہوم: اسے دیکھ کر میرا پارہ چڑھ جاتا ہے۔غصہ ہو جاتا ہوں

☆ تشه لوسه دشمن مے ته ئے

معنی: خالی ہاتھ سے مراد دشمن ہے۔

مفہوم: نیستی اور غربت کی شکایت ہے۔

۲ ۱

☆ ته که کافرئے موخو ځیګرئے

لغات: ا۔تم اگر ظالم بھی ہو ۲۔مرا تو تم لخت جگر ہو۔

مفہوم: گویا میں رد عمل دکھانے سے رہا۔

۴ ۳ ۲ ۱

☆ تیرا چه په تکه شے خوراك کوی- بیائے ما او بوسه

لغات: ا۔تلوار ۲۔نیام ۳۔اثر دکھانا ۴۔مت نکالو۔

مفہوم: تلوار نیام سے بغیر نکالے اپنا اثر دکھادے تو اسے نیام سے نہیں نکالنا چاہئے۔ بڑی حکمت اور تدبر والی کہاوت ہے۔

۳ ۲ ۱

☆ تاترئ یه بازور ولیدو۔

لغات: ا۔معمولی کردار مراد ہے ۲۔بازار۔شہر ۳۔دیکھ لیا

مفہوم: عجوبہ ہے کہ فلانے نے بھی شہر دیکھ لیا۔ یہ اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ جو کبھی گھر اور گاؤں سے باہر قدم نہ رکھا ہو۔ سادہ لوح ہو۔

۲ ۱

☆ په تش لوس جیوری کاول

لغات: ا۔خالی ہاتھ ۲۔جوا کھیلنا

مفہوم: بغیر اسلحہ کے شکار کھیلنا۔دشمن کا بلا اسلحہ مقابلہ کرنا۔یا توکل کا اظہار ہے۔ یا اپنی بہترین حکمت عملی اور قوت گویائی پر اعتماد۔

☆ تاؤ دو د سره

مفہوم: گرم سرد چشیدہ انسان۔جہاندیدہ، بہت ہی تجربہ کار انسان۔

۱

☆ تاتړی پیر نکائ شه

لغات: ا۔معمولی کردار ہے۔ فرنگی۔ مراد افسر بن گیا۔

مفہوم: ایسے موقع پر۔جہاں عام شخص معمول سے ہٹ کر لباس پہن لے اچھا لباس یا کچھ فراغت حاصل کرلے۔معمولی شخص کو کوئی عہدے یا ملازمت ملے۔ اوقات میں تھوڑی بہت تبدیلی آجائے وغیرہ وغیرہ

۲ ۱

☆ خه خه تیور دی۔ هفه دیوردی

لغات: ا۔تیار۔موجود، ۲۔دوست۔یار

مفہوم: نان شیراز پیش خدمت ہے۔

☆ ترلہ چرگ

ترجمہ: باندھا ہوا مرغا۔

مفہوم: مراد سرِ تسلیم خم ہے۔

١ ٢ ٣

☆ پہ تپ شے چرگہ غوری

لغات: ا۔گندگی کا ڈھیر ٢۔مرغا ٣۔تلاش کرنا۔

مفہوم: آسانی سے دستیاب شے کی تلاش میں ہے۔

١ ٢ ٣

☆ تیئي وی۔ تیبین څه ضرورت؟

لغات: ا۔ ندی۔نالا۔نہر مراد پانی ٢۔تیمّم ٣۔کیا ضرورت گویا ضرورت نہیں۔

مفہوم: جب پانی میسر ہو۔تو تیمّم نہیں ہوتا۔یہاں وسیع معنی کہاوت استعمال ہوئی ہے۔بعض با اثر شخصیت کی موجودگی کی اہمیت کو ظاہر کرتا ہے۔

١ ٢

☆ تیری خوشامد کرے۔

معانی ا۔ ٹیری کوہاٹ ضلع میں ایک اہم مقام ہے۔ ٢۔چاپلوسی کرنا۔

پس منظر: ٹیری کے نواب کروفر میں مشہور تھے۔رعب وداب جمانے کا خبط رکھتے تھے۔ ایسے لوگ بھی انہیں پسند تھے جو چاپلوسی میں یکتا ہوتے۔اس طرح بڑی

اکثریت ان نوابان کے ارد گرد جمع رہتی تھی۔ جو شب و روز ان نوابوں کے جھوٹی تعریف کیا کرتے تھے۔ اس حوالہ سے ٹیری کے خوشامد گر مشہور ہوئے تھے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ سیمرا خر کگائ دیمرا بور کگائ

لغات: ا۔ جتنا ۲۔ کوتاہ قد گدھا مراد کمزور ۳۔ اُتنا ۴۔ بوجھ

مفہوم: حسب استطاعت انسان کو ذمہ داری سونپی جائے۔ اس سے زیادہ نہیں

۱ ۲ ۳ ۴

☆ څرنګ مخ د سے سپیړ

لغات: جیسا ۲۔ منہ۔ شخص ۳۔ اس طرح ۴۔ تھپڑ

مفہوم: مناسب سلوک روا رکھنا۔

☆ سیمرا خادر دیمرا پشے غارا وا

معنی: جتنی چادر۔ اتنا پاؤں پھسارو۔

مفہوم: اعتدال شرط ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ چه خوك مانی دے شزے۔ سرۓ پریکه په ترشزے

لغات: ا۔ جو کوئی ۲۔ مانتا ہو ۳۔ خاتونِ خانہ۔ ۴۔ قلم کردو۔ ۵۔ اوزار ہے

مفہوم: جو کوئی زن مرید ہو اور ہر معاملے میں عورت سے مشورہ کرتا ہو وہ قابل گردن زدنی ہے۔

☆ څو مره اوبے شے دا۔

معنی: کتنے پانی میں ہے۔

مفہوم: حیثیت مراد ہے۔ کس حیثیت کا شخص ہے۔

۱ ۲

☆ چه څه کرے۔ هغه وے ریبے۔

لغات: ا۔ بونا ۲۔ کاٹنا

مفہوم: جو بوو گے وہی کاٹو گے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ جار جار حسنا۔ مرے مخ پہ ملیزا دو۔

لغات: ا۔ قربان جاؤں ۲۔ حسنؓ ۳۔ دعوت خیرات ۴۔ رو رعایت

مفہوم: اخلاص عنقا ہو چکا ہے خیرات، صدقہ، نمود و نمائش اور رد رعایت کی نظر ہو چکے ہیں۔

☆ جلاکونے څائ پہ شکولو ولو مڑ کڑو۔

مفہوم: سادہ لوح افراد نے اپنے نوزائیدہ بیٹے کو چوم چوم کر مار دیا۔

نادان افراد کو اظہار محبت کا سلیقہ بھی نہیں آتا۔ نادان دوست سے دانا دشمن اچھا ہوتا ہے

۱ ۲

☆ دچیلے سپائی دا۔

لغات: ا۔گلی۔اوارہ۔ ۲۔ کتا

مفہوم: فلانا اوارہ ہے۔نکما۔بے وقعت شخص۔

۱ ۲ ۳

☆ چرگے ختے د ڈون نہ دی۔

۴

خوراك دے تپ نہ وی

لغات: ا۔مرغا ۲۔کپڑے۔ ۳۔اپنا ۴۔گندگی کا ڈھیر

مفہوم: ایسے شخص کو مرغ سے تشبیہہ دی جاتی ہے۔جسے پوشاک اور خوراک مفت ملتی ہو۔گویا مفت خور۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ چارے غویون کوی۔ سیلیڑی سپی

لغات: ا۔کام ۲۔بیل کا جمع ۳۔ہاپنا ۴۔کتے

معنی: کام بیل کرے اور ہانپتے کتے ہوں۔

مفہوم: اس شخص کے بارے میں ہے جو خود کو کام کرنے والا جتائے مگر کام کچھ بھی نہ کرتا ہو۔

۱ ۲ ۳

☆ چرته د وايوں۔ او چرته دړب سی

لغات: ۱۔جہاں ۲۔مارتاہو ۳۔آواز، گونج

مفہوم: فارسی میں کہاوت ہے کہ

من چه مے گویم تنبور من چه مے سرايد

سوال کچھ وجواب کچھ۔

۱ ۲

☆ چوړه غوړه

لغات: ۱۔چھرا ۲۔ گلہ

مفہوم: مرادسر تسلیم خم ہے۔

۱ ۲

☆ خرمے شه۔ خربه مے شه

لغات: ۱۔گدھا ۲۔ہانکنے والا۔سب کچھ۔ بہت کچھ

مفہوم: سواری اور ہانکنے والاسب تم بنو۔اوروں سے سب کچھ کروانے کی توقع۔

۱ ۲

☆ خدائ په خوارلی وی۔ که خلة ئ ستره وئی

لغات: ۱۔کھلائے۔ ۲۔بڑا

مفہوم: قسمت کی بات ہے خواہش اور کوشش کارگرنہیں۔

۴ ۳ ۲ ۱

☆ په خله خویږ۔ په نیت کیږ

لغات: ۱۔منہ ،زبان،بظاہر ۲۔میٹھا ۳۔اندر،اصل میں ۴۔ ٹیڑھا۔

مفہوم: بظاہر میٹھا۔حقیقت میں کڑوا۔منافقت کے علامت ہے۔اندر کچھ باہر کچھ

۱

☆ چه خدائ ئے نه که۔ دیوانه با بائے څه که۔

لغت: ۱۔بزرگ ہستی۔ مشہور ہستی

مفہوم: کرنے والا خدا ہی ہے۔باقی سب وسیلے بے سود۔

۴ ۳ ۲ ۱

☆ دخرهٔ شکرنشته۔ د بنی څی لشکر نشته

لغات: ۱۔گدھا ۲۔سینگ ۳۔بنووال ۴۔اتحاد۔لشکر

معنی: دو چیزیں ہم مثل ہیں۔گدھے کی سینگ نہیں اور بنوں والوں کا لشکر نہیں۔

مفہوم: بنوں والوں کی بے اتفاقی اور نا چاقی ضرب المثل ہے۔یہ ان کے لئے پیغور بھی ہے۔وہ بہترین دوست۔مگر اوروں کیلئے بدترین دشمن عزیزوں کیلئے۔ اس لحاظ سے میں انہیں سگ خو کا خطاب دینے میں قباحت محسوس نہیں کرتا۔ اس ،موضوع پر میں نے اپنی کتاب بن باس میں سیر حاصل تبصرہ کیا ہے۔ کتے میں حیوانوں اور انسانوں کی سب خوبیاں جمع ہیں۔وفادار ہے۔صابر ہے قناعت پسند ہے۔فرض شناس ہے۔مگر اپنے ہم جنس کا دشمن۔اس باب میں وہ بنوں والوں کا ہم صفت ہے۔

عشق کو فریاد لازم تھی سو وہ بھی ہو چکی

اب ذرا دل تھام کر فریاد کی تاثیر دیکھ "اقبال"

۱ ۲

☆ د خوشی نه لیونائ شه

لغت: ا۔خوشی ۲۔ پاگل ہو جانا

معنی: خوشی سے پاگل ہو جانا۔

مفہوم: پھولے نہ سمانا

۱

☆ خار مے دے۔

لغت: ا۔نفرت۔

مفہوم: مجھے اس سے نفرت ہے۔

۱ ۲

☆ خور خدائ کړے۔ بے غیرته چه کړے

لغات: ا۔غریب، مسکین، لاچار ۲۔کس نے بنایا؟ گویا خود ہوئے۔

مفہوم غیرت اور دولت مترادف نہیں۔ دولت وامارت سے غیرت نہیں خریدی جاسکتی۔نہ غیرت کیلئے ضامن۔ بقول شاعر

غیرت ہے بڑی چیز جہان تگ و دو میں

پہناتی ہے درویش کو تاجِ سردارا ''اقبال''

یا میرا طریق امیری نہیں فقیری ہے
خودی نہ بیچ غریبی میں نام پیدا کر

☆ خیرے[1] مخ پټ[2] که سړی[3] دی۔
سړی خونه دی وښیځل و سو کړی دی

لغات: ا۔بہنوں ۲۔پردہ کرو۔ ۳۔مردحضرات ہیں۔

مفہوم: وینځل وسوکڑی دوملحقہ دیہات ہیں۔ یہاں کے باسیوں کی پاک دامنی اور پاک بازی ضرب المثل ہے۔ اس حوالہ سے خواتین ان سے پردہ کرنے کی ضروت محسوس نہیں کرتیں۔ کیا خوب عکاسی کی گئی ہے کہ خواتین ان مرد حضرات کا اپنا بھائی سمجھے۔

☆ خله[1] دو که ور بخلو[2] دو۔؟

لغات: ا۔ منہ ۲۔پائچہ

مفہوم: جو منہ بیہودہ گوئی کے لئے وقف ہو۔ اسے منہ کہنا منہ کی توہین ہے۔ زبردست طنز کا نشتر استعمال کیا گیا ہے۔ جو بے لگام زبان کیلئے استعمال ہوا ہے۔

☆ چه د اخپله[1] عقلا[2] پلاوی۔ هغه تل په غم وخته[3] وی

غات: ا۔ اپنا/اپنی ۲۔ عقل کی وجہ سے جو مصیبت میں گرفتار

۳۔غم سے سروکار رکھنا۔گرفتار ہو جانا۔

مفہوم: جو کوئی اپنی عقل کے باعث تکلیف میں گرفتار ہو جائے ساری عمر مصیبت میں مبتلا رہے گا۔ خود کردہ را علاج نیست۔

☆ خُلّا[1] پہ خُلّی نہ آڑہ[2] وی

لغات: ا۔ تنکا۔معمولی کام مراد ہے۔ ۲۔ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا۔

مفہوم: حسنِ مبالغہ ہے وہ کسی کام میں دل نہیں لگاتا۔بے کار۔نکما۔

ہاتھ پہ ہاتھ دھرنا، پاؤں پھیلانا۔نہ کام، نہ کاج، مفت خور، بے کار شخص۔نہ جان کا نہ جہان کا

☆ د خره[1] مینه[2] لته[3] وی

لغات: ا۔ گدھے کی ۲۔محبت ۳۔لت مارنا

مفہوم: گدھے کی محبت لت مارنے کے سوا کچھ بھی نہیں یہ کہاوت ہر اس ناجنس اور نادان شخص پر آتا ہے جو نہیں جانتا محبت کس بلا کا نام ہے۔

خدا نے ان کو عطا کی ہے خواجگی جنہیں
خبر نہیں روش بندہ پروری کیا ہے "اقبال"

نادان اور دانا میں یہی تو فرق ہے۔نادان کی دوستی سے دانا کی دشمنی اچھی ہے

۱ ۲ ۳

☆ خر د گل په بۍ ـ څه پیئیږی

لغات: ۱۔گدھا ۲۔خوشبو ۳۔نہیں سمجھتا۔محسوس نہیں کرسکتا۔قدر نہیں کرتا۔

مفہوم: فارسی میں محاورہ ہے۔قدر زر زرگر شناسد۔ قدرِ جوہر جوہری۔۔۔۔۔۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ دخله خوند - دګیډې ویر

لغات: ۱۔زبان،منہ ۲۔ لطف اٹھانا۔ مزے لینا ۳۔پیٹ ۴۔رونا۔

معنی: مزے زبان لے اور تکلیف پیٹ برداشت کرے

مفہوم: اکثر یوں ہوتا ہے کہ زبان مزے لوٹتی ہے۔اگر بدہضمی ہوجائے تو تکلیف اور درد پیٹ اور معدہ میں سے اٹھتا ہے۔یہی حال انسانوں کا ہے۔گناہ ایک کرے۔سزا دوسرے کو ملے۔گونا کردہ گناہ کا مرتکب

۱ ۲

☆ خس په بیرا لوند هساب کول

لغات: ۱۔خس۔ایک گمنام نام ہے ۲۔بیر کا درخت،درخت کے سایہ میں بیٹھ کر حساب کتاب کریں گے۔

مفہوم: بات ٹالنے کا ایک بہانہ ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ خور چرته شه وی الته شپه وو

لغات: ۱۔غریب شخص ۲۔جہاں کہیں ۳۔فائدہ ہو ۴۔حلقہ وہاں

۵۔شب گزاری کرے۔

معنی: غریب جہاں چاہے۔ جہاں فائدہ دیکھے۔ وہیں شب گزاری کر لیتا ہے۔

مفہوم: غریب قید مکاں سے آزاد زندگی گزار لیتا ہے۔ اسلئے لوازمات، خواہشات، ضروریات محدود ہوتی ہیں ان کے بدلے میں اسے آزادی کی نعمت حاصل ہوتی ہے۔ جہاں چاہے جائے، مسکن بنائے۔ رات گزار دے۔ خواہ وہ فٹ پاتھ ہی کیوں نہ ہو۔ درخت کا سایہ کسی پل کا سایہ اور سہارا۔ زمین اس کا فرش اور آسمان اس کی چھت۔

☆ دشمن د ورونه نه دغره[۱] نه بشړا[۲] یا[۳] ورایه[۴] کوه

لغات: ۱۔گھر کی دہلیز سے ۲۔ پہاڑ تک نہیں ۳۔ بھگاؤ ۴۔ہٹاؤ

مفہوم: دشمن پر قافیہ اتنا تنگ نہ کیا جائے۔ ورنہ وہ مارنے اور مرنے پر تیار ہو جائے۔ فارسی مقولہ ہے۔ تنگ آمد۔ بجنگ آمد

☆ دوے ملایونے[۱] شے غو[۲] مردوړه شی[۳]

لغات: ۱۔ملا ۲۔گائے ۳۔مرجاتی ہے۔

مفہوم: اردو محاورہ ہے۔ دو ملاؤں میں مرغی حرام۔ کیونکہ ان کے درمیاں اختلاف رائے پیدا ہو جائے۔ بحث و مباحثہ شروع اور نتیجہ میں گائے بغیر ذبح کئے مرجاتی ہے۔ بڑی معنی خیز کہاوت ہے۔ کسی شے کو متنازعہ بنانے کیلئے ایک

سے زیادہ افراد کے سامنے مسئلہ کو رکھا جائے تو وہ بحث کی نظر ہو جائے۔ دنیا کے بے شمار منصوبے اس حکمت علمی کے باعث ادھورے رہ جاتے ہیں یہ سیاسیات کا کرشمہ اور بہترین حربہ ہے سٹیٹ جو کام نہ کرنا چاہے تو اسے عوام کی صوابدید کیلئے کھلا چھوڑ کر بحث کے لئے مشتبہ کر دیا جائے۔ تو بس۔ کام ہو گیا۔ حکومت بھی بری الذمہ اور منصوبہ بھی ناکام۔ ہمارے ہاں ایسا ہوتا آیا ہے یہ مکیاویلی کی پالیسی ہے جس پر ہمارے حکمران گامزن اور عمل پیرا ہیں۔

☆ دیره بیزو او خاره۔ ژیره د چیریکی ککره کره

لغات: ۱۔آٹا ۲۔بندر ۳۔کھالیا ۴۔داڑھی۔منہ ۵۔بکری/بکرا ۶۔مَل لیا

محاورہ ہے۔ بندر کی بلا۔طوطے کے سر۔

مفہوم: گناہ ایک کرے الزام دوسرے پر دھر لے۔

☆ د درویغے منزل لنډوی

لغات: جھوٹ ۲۔سفر ۳۔کم، چھوٹا

مفہوم: جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے۔ جھوٹ بہت جلد طشت از بام ہو ہی جاتا ہے

☆ دنیو د غویو په شکر۔ ویلو ړا دو

لغات: ۱۔دنیا ۲۔ بیل ۳۔سینگ کی جمع۔سینگوں پر ۴۔قائم

مفہوم: جب سائنسی الات ایجاد نہیں ہوئے تھے اور بیل ہی ذریعہ زراعت ہوا کرتا
تھا۔ زراعت آبادی اور شادمانی کا باعث ہے اور تھا زراعت میں بیل کو
مرکزی حیثیت حاصل تھی۔ تو کہا جاتا تھا کہ بیل کی سینگوں پر دنیا قائم ودائم
اور استوار ہے۔
اس کہاوت سے ماضی کی زرعی تاریخ مترشح ہوتی ہے۔

### ☆ دنیو[1] د ایندی[2] ژیره[3] دو

لغات: ۱۔ دنیا، دولت ۲۔ ہندو ۳۔ داڑھی ہے۔
مفہوم: ہندو کبھی داڑھی رکھ لیتا ہے کبھی منڈوا لیتا ہے۔ کوئی مستقل شے نہیں اس لئے
دنیا یعنی دولت کو ہندو کی داڑھی کہا گیا ہے۔ دولت کبھی ایک ہاتھ۔ کبھی
دوسرے ہاتھ میں منتقل ہوتی رہتی ہے۔ گویا دولت منتقل گردش میں رہتی ہے
بڑی دوررس اور فکر آنگیز کہاوت ہے۔

### ☆ درانو[1] شے دروند وم په سپکو[2] شے سپک[3] شوم

لغات: وزن دار۔ وضع دار لوگ ۲۔ بھاری۔ عزت والا۔ ۳۔ ہلکا، بے وقعت
تشریح: ہر محفل اور محل کا اثر ہوتا ہے۔ عزت دار لوگوں کی محفل میں آدمی عزت دار تصور
ہوتا ہے۔ جبکہ بے حیثیت اور بے حقیقت کی محفل میں وہ بے وقعت اور حقیر
سمجھا جاتا ہے۔

تنبیہ: ہر شخص کو اپنے معاشرہ کا ادراک کرنا چاہیے۔ کہ وہ کس قسم کا معاشرہ ہے۔

A man is known by the company he keeps.

☆ ډت کره ؤدو وو۔ دچه زړ وو ۔ ودچا نه وو

مفہوم: ډت ایک گمنام کردار ہے لگتا ہے وہ کم مایہ، بے مایہ بے کار اور بے جوڑ قسم کا شخص ہوگا۔ اس لئے اس کی شادی میں بہت کم لوگ آئے۔ جو آئے، بے دلی سے شریک ہوئے۔ شاید وہ بھی کم آمیز ہوگا۔ اس لئے اس کے ساتھ یہی سلوک ہوا۔ محاورہ ہے۔ جیسا کروگے ویسا بھروگے۔

☆ ډیوے لوندے تیاره وی

معنی چراغ تلے اندھیرا۔

مفہوم: غمی و شادی کے موقع پر یا کسی تقریب میں مدعو ہونے سے قریبی رشتہ دار یا عزیز رہ جائے یا نظر انداز کیا جائے۔ دانستہ ہو یا غیر دانستہ۔ تو کہا جاتا کہ۔۔

☆ په ډیرے لیونائ خواشیړی۔

تبصرہ: نادان اور جاہل کا معیار انتخاب ناقص ہوتا ہے۔ وہ معیار کی بجائے مقدار کو ترجیح دیتا ہے۔

☆ په ډکر پشه نه ږدی

مفہوم: غرور اور تکبر مراد ہے اکڑ اکر چلتا ہے

☆ ډیلهٔ یٔے مار

مفہوم: مہمان نواز ہے۔ ډیلهٔیٔ مکئی روٹی کو کہتے ہیں۔ میزبان جب کسی مہمان کی تواضع کرنا چاہئے۔ تو کہتا ہے۔ جاؤ نہیں۔ ډیلهٔیٔ اوخرہ۔ دال چپاتی کھاؤ وغیرہ یہ اسلوب اظہار انکساری ہے۔ جو عظمت کی دلیل سمجھا جاتا ہے۔ حقیقت میں دال۔ چپاتی اور ډیلهٔیٔ کے بدلے خوب ضیافت کا اہتمام کیا جاتا ہے۔ پشتون قبیلہ میں انکساری وجہ افتخار ہے۔ ډیلهٔی مار سے مراد مہمان نواز ہوا کرتا ہے۔

☆ رنګ[1] د ګل۔ خو ندد[2] غل[3]

لغات: ۱۔ پھول ۲۔ اصلیت ۳۔ گندگی۔ بدبودار

مفہوم: ظاہر خوبصورت اور باطن بدصورت ہے۔ باہر کچھ اور اندر کچھ

☆ رشتیاچہ رسی۔ درویغے کلی ړنګ کړی وی

مفہوم: جھوٹ کا پروپیگنڈہ اپنا اثر تیزی کے ساتھ دکھاتا ہے۔ بہت کارگر حربہ سمجھ جاتا ہے۔

☆ رشتیا[1] ترخه[2] وی

لغت: ۱۔ سچ ۲۔ کڑوا۔

معنی: سچ کڑوا ہوتا ہے۔

☆ رونړو په او بوسه

مفہوم: بات کو صاف کردو۔ صاف صاف بتاؤ۔ تا کہ شبہ نہ رہے۔ سیدھی بات کیا کر دل کی بات کہہ ڈالو۔ وغیرہ وغیرہ

۱ ۲ ۳ ۴

☆ انګیر هر سړائ خون پلاسکائ

لغات: ا۔ انگارے ۲۔ ہر آدمی ۳۔ اپنی طرف ۴۔ نزدیک کرنے۔

مفہوم: موسم سرما میں آگ تاپنے کے لئے جلائی جاتی ہے ہر کوئی کوشش کرتا ہے کہ انگارے اس کے نزدیک ہو۔ تا کہ زیادہ تپش حاصل کر سکے۔ انسان فطرتاً خودغرض ہوتا ہے۔

۱ ۲

☆ ړنید په اخپله خینه شه پیئیژی۔ نه سترګه ور

لغات: ا۔ نابینا ۲۔ سمجھنا۔ جاننا۔

معنی اپنے کونے کدرے سے ایک بینا شخص کے مقابلے میں نابینا خوب آگاہی رکھتا ہے۔ گو کہ وہ نابینا ہی کیوں نہ ہو۔

مفہوم: ہر انسان اپنے کام اور انجام سے خوب واقفیت رکھتا ہے۔ ایسے موقع پر جب غیر مفت میں مشورہ دینے لگے اور وہ ہو غیر متعلقہ شخص۔

☆ ژبه زده کړا۔ یووۓ مه کړا

مفہوم: زبان گوئی کا ہنر سیکھ جاؤ۔ پھر ہل چلانے کی مصیبت سے خلاصی مل جائے

گی۔ بات کرنی بھی ایک ہنر ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ زه د تو دپلور وير كوم۔

۵ ۶

ته دمودے خله پیشے کوے

لغات: ۱۔میں ۲۔تمہارے ۳۔پلار۔باپ ۴۔ماتم کرنا ۵۔منہ

۶۔نقل اتارنا۔مذاق اڑانا۔

معنی: میں تمہارے باپ کی وفات پر ماتم کر رہا ہوں مگر تم برابر میری نقل اتار رہے ہو۔ یہی نیکی کا بدلہ!

☆ خون شرمه وے بلړاخیل ئے۔

بل شرمه وے بلړاخیل ئے

مفہوم: بڑاخیل ایک جنگجو خیل تصور کیا جاتا تھا اور ہے۔ گویا اس خیل سے جھگڑا مول لینا بے عزتی کو دعوت دینا ہے۔ اس سے دور رہنے میں ہی عافیت سمجھی جاتی تھی۔ اس لئے یہ کہاوت مشہور ہوئی۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ ښناور د په مغزی ستروی۔ غوش ئے ماګورا۔

لغات: ۱۔جانور ۲۔گھر (کھونٹی)۔ ۳۔پلا ہوا ۴۔دانت ۵۔مت دیکھو۔

مفہوم: جانور کی عمر کا حساب دانتوں کے شمار سے کیا جاتا ہے۔ جتنے دانت۔ اتنے

سال۔ چنانچہ جو جانور گھر میں پالا گیا ہو۔ تو عمر کا حساب معلوم ہوتا ہے۔
دیکھا بھالا انسان ہو۔ اس کی خامیاں اور خوبیاں پہلے سے معلوم ہوتی ہیں۔

۱ ۲ ۳

☆ زیر پہ زوری نہ کمیژی۔

لغت: ا۔اہمیت ۲۔زاری۔ساجت ۳۔گھٹنا

مفہوم: مطلب برابری کے لئے اگر منت سماجت کی جائے۔ تو وقعت اور اہمیت اور عزت میں فرق نہیں آتا۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ ثون سنبھول سوتہ۔ بل غل مہ بیلہ

لغات: ا۔خود کو ۲۔سنبھال رکھو ۳۔دوسرے کو، کس کو بھی ۴۔چور نہ کہو۔

مفہوم: احتیاط کرو۔ پھر کسی دوسرے پر چوری کرنے کا الزام لگانے کی نوبت ہی نہیں آئیگی۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ خناور چہ دے چشتن پہ رنگانہ وی۔ حروم بولوشی

لغات: ا۔جانور ۲۔مالک ۳۔ہم عادت، ہم مثل نہ ہو ۴۔غیر لگتا ہے۔

مفہوم: حیوان بھی اپنے مالک کا اثر قبول کرتا ہے۔ چہ جائیکہ انسان۔ با کمال کہاوت ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ ځای غوړا۔ ځای پہ غوړا

لغات: ۱۔بیٹا ۲۔تلاش کرنا ۳۔ساتھ ہے۔

مفہوم: بیٹا ساتھ ہے اور تو تلاش کر رہا ہے۔ بھولکڑ اور بھول پن کی عمدہ مثال ہے۔

بھول جانا ہے نشانی میری

۱ ۲

☆ زوړو پہ خوړو۔

لغات: ۱۔بوڑھے لوگ ۲۔خوراک، غذا۔

مفہوم: بوڑھوں کا خاص خیال رکھا جائے۔ اخلاقی سبق ملتا ہے۔ احساس فرض شناسی بھی۔ بوڑھے لوگ فاقہ کو برداشت نہیں کر سکتے۔

☆ زمری یوہ ورځ۔ دگیدړ سل کولہ

مفہوم: سلطان ٹیپو کا قول۔ شیر کی ایک دن کی زندگی۔ گیڈر کی سو سال کی زندگی سے بہتر ہے۔ جوانمردی اور بزدلی کا فرق نمایاں ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ زیرے بے پیوندہ موتہ وی

لغات: ۱۔قوت ۲۔بے جوڑ ۳۔توڑنا

مفہوم: طاقت اور توانائی کا کیا کہنا، طاقت کے سامنے کوئی روک نہیں، کوئی جوڑ نہیں۔ جوڑ کے علاوہ بھی وہ ہر شے کو توڑ سکتا ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ ژاندره کا د پلوردا۔ خوپه ووردا۔

لغات: ا۔جبدرہ ۲۔پلار۔باپ، ۳۔مگراپنی باری کاانتظار کرنا ہے۔

مفہوم: جبدرہ اپنے باپ کی بھی ہو۔تو بھی اپنی باری کا انتظار کرنا چاہئے۔ بےانصافی سے بچنے کے لئے کتنی عمدہ مثال دی گئی ہے۔انصاف کی عملداری کوترجیح دی گئی ہے۔

۱ ۲

☆ ژیره شے خلا

لغات: ا۔داڑھی ۳۔تنکا۔

پس منظر: کہتے ہیں کسی گاؤں میں چوری ہوگئی۔سب کو بلایا گیا۔ایک بزرگ نے پیشن گوئی کی کہ جس کسی کے داڑھی میں تنکانظر آئے وہی چور ہوگا۔اصل چور کوخدشہ اورخوف لگا۔اورلگاداڑھی ٹٹولنے۔اسی لمحہ بزرگ نے اسے چور گردانا۔اسی سے یہ کہاوت مشہور ہوئی۔چور کی داڑھی میں تنکا۔

۱ ۲

☆ چه ژوندائ یمه بیامے غوړا۔

۳ ۴

چه مړشوم بیاماژوړا

لغات: ا۔زندگی میں ۲۔پذیرائی کر۔ ۳۔جب مرجاؤ ۴۔رونا

مفہوم: مرنے کے بعدرونادھونا۔عبث فعل ہے۔ایک شاعرنے فرمایا۔

ے چه جونداۓ ومه په کا نړودوبنتنلم۔
اوس مے ولے بنکله وے دے قبر کونړی۔

ایک اورشاعر کا اس باب میں عمدہ شعر ہے۔

ے اس کو بے مہری عالم کا صلہ کہتے ہیں
مر گئے ہم تو زمانے نے بہت یاد کیا

☆ سدراؤن اربشے پیرکه۔ دژمی شپه په کیرکه

مفہوم: گھر میں کھانے پکانے کیلئے کچھ بھی نہ ہو۔ تو بھی سرما میں گھر سے مزدوری کیلئے نہیں نکلنا چاہیے۔ اور رات گھر ہی میں گزارنا بہتر ہے۔ ماضی میں محنت مزدوری کیلئے گھر بار چھوڑ کر دور جانا پڑتا تھا اور کئی روز گھر سے باہر رہنا پڑتا۔ اس حوالہ سے کہا گیا ہے کہ ادھار سہی۔ جو کی روٹی سہی۔ وہ بھی منظور۔ مگر سرما میں رات بال بچوں کے ساتھ گزارنا چاہیے۔ تن آسانی کی نشاندہی ملتی ہے۔ اور اسیر خانہ ہونے کا ثبوت بھی (سدراؤں علاقہ ہے۔ جو کی پیداوار کے لئے مشہور ہے)۔

☆ دسپی[1] لکئے[2] نه سیخیږی[3]

لغت: ۱۔ کتا ۲۔ دم ۳۔ سیدھی نہیں ہوتی۔

مفہوم: فطرت نہیں بدلتی۔ کاوش وکوشش بے سود۔ ایسے شخص پر یہ کہاوت صادق آتی

ہے۔ جس پر کوئی حربہ۔ تعلیم وتربیت کارگر ثابت نہ ہوتا ہو تو کہا جاتا ہے فلانا کتے کی دم ہے۔ وہ کسی طور سیدھی نہیں ہوسکتی۔ کتے کی دم ازل سے ٹیڑھی ہوتی ہے اور رہے گی۔

۳ ۲ ۱

☆ سپائ پہ ابیے نہ پو کیژی

لغات: ا۔کتا ۲۔پانی سے ۳۔ پاک نہیں ہوتا

مفہوم: کتا ناپاک ہے دھونے سے پاک نہیں ہوسکتا یہ مقولہ بعض انسانوں پر بھی صادق آتا ہے۔ بدذات کا بھی یہی حشر ہوتا ہے۔

سعدئی شیرازئی پندمدہ کم زاذرا۔

کم زاد چوں عاقل شودگردن زنداستادرا۔

۴ ۳ ۲ ۱

☆ سمیور خینہ خچنہ وی۔ باروم پہ دانہ خچنہ کڑہ

لغات: ا۔چمار ۲۔میلا۔کچیلا ۳باران۔بارش ۴۔مزید میلا کردیا

چمار کی رہائش گاہ پہلے بھی بہت میلا کچیلا تھا۔بارش نے کسر پوری کردی۔

مفہوم: ایسے موقع پر۔ جوصورت حال ویسے بھی سازگار نہ ہو۔مزید خرابی آنے سے صورت حال اور ابتر ہوجائے۔ تو اس کہاوت کا سہارا لیا جاتا ہے۔

۱ ۲

☆ سپین سترگه ده۔

لغات: ۱۔سفید۔ ۲۔آنکھ

مفہوم: طوطا چشم۔جس میں حیاء نام کی کوئی چیز نہیں ہوتی بے حیاء۔ بے لحاظ شخص۔

☆ سترگے په لیمو۔

مفہوم: سر آنکھوں پر۔ عزت افزائی مراد ہے۔

☆ سترگے چه پتمے شی۔

معنی: آنکھ بند ہو جائے

مفہوم: آدمی جب مر جائے۔ مجاز مرسل کی عمدہ مثال ہے جز کا ذکر کر کے کل مراد ہے۔گویا آنکھ سے سارا جسم مراد ہے۔

۱ ۲

☆ دسرے ایر

لغات: ۱۔کھاد ۲۔آگ

مفہوم: کھاد کی آگ۔ جب کھاد کو آگ لگ جائے۔تو بظاہر آگ نظر نہیں آتی۔مگر اندر اندر ہی سلگتی رہتی ہے۔آگ بڑھتی ہے اور کھاد راکھ کا ڈیر بن جاتی ہے۔ اس طرح کسی شخص کو صدمہ لاحق ہو تو اندر ہی اندر وہ گھٹ گھٹ کر ختم ہو جاتا ہے اور خود صدمہ کا شکار ہو جاتا ہے۔

☆ چه خه کوے۔ هغه به ریبو نئ۔

د حدیث دی۔ بل وے نه شی۔

مفہوم: جو بوؤ گے وہی کاٹو گے۔ بقول شاعر۔ زندگی خود بھی گناہوں کی سزا دیتی ہے

۱ ۲

☆ یا خو سپئی غُل نه دی خوارلی۔

لغات: ۱۔ کتے ۲۔ فضلہ کھالینا۔

مفہوم: بہت سویرا ہے۔ ابھی تو کتے نے بھی غُل نہیں کھایا ہے۔

☆ په ستر کے خوارل

معنی: بری نظر سے دیکھنا

مفہوم: آنکھیں دکھانا۔ کہتے ہیں آنکھیں بھی بولتی ہیں اسے انگریزی اصطلاح میں Body Language کہتے ہیں

۱ ۲ ۳ ۴

☆ په سلے مے اووئے۔ په یو مے کرم مه کے۔

لغات: ۱۔ سو آدمی ۲۔ مارنا، پیٹنا ۳۔ ایک آدمی ۴۔ زیادتی کا مرتکب۔

مفہوم: سو آدمیوں کے ہاتھوں مارنا منظور ہے۔ مگر کسی ایک فرد پر ظلم وزیادتی نا قبول ہے۔ سیرت کی پختگی کی عمدہ مثال دی گئی ہے۔

١ ٢

☆ دسیرت پالاؤ نشته

لغات: ا۔جسم ٢۔سرحد، معمولی حصه

مفہوم: جسم میں کوئی ایسا حصہ نہیں جہاں درد ہو اور انسان بے آرام نہ ہوتا ہو۔ البتہ آنکھ سارے جسم کو ہمدرد عضو ہے۔ بقول شاعر!

مبتلائے درد کوئی عضو ہو۔روتی ہے آنکھ
کس قدر ہمدرد سارے جسم میں ہوتی ہے آنکھ

معاشرہ میں بعض افراد اس کی شہادت پیش کر سکتے ہیں۔

خنجر چلے کسی پہ تڑپتے ہیں ہم امیرؔ
سارے جہاں کا درد ہمارے جگر میں ہے

١ ٢ ٣

☆ سپائ د او پیژنی نه د خوری
سړائ د او پیژنی خوری دے

لغات: ا۔کتا ٢۔پہچان لینا ٣۔نہیں کاٹتا۔

مفہوم: کتا ایک بار پہچان لے تو نہیں کاٹتا۔ مگر انسان ایسا نہیں ہے۔ گویا کتے سے بھی۔۔۔کتے اور بعض افراد میں یہی فرق ہے۔ قرآن کے الفاظ میں ایسے اشخاص کو اسفل السافلین کہا گیا ہے۔

١ ٢ ٣

☆ سترگے پہ بانڑو۔ سر پہ وشتو۔

٤ ٥ ٦

ایش پہ پرویزی نہ درانیژی

لغات: ا۔آنکھ ٢۔ بھنویں ٣۔بال ٤۔ اونٹ ٥۔غلبیل،چھلنی ٦۔وزن

مفہوم: آنکھ کیلئے بھنویں۔ سر کیلئے بال، اونٹ کے لئے چھلنی کوئی بوجھ نہیں۔ یہ وسیع المعانی کہاوت ہے۔ جو چیز ناگزیر ہو۔ یا بوجھ اٹھانے والا برداشت رکھتا ہو یہ سب کچھ اسی کہاوت میں سمیٹا گیا ہے۔

١ ٢ ٣ ٤

☆ سملستہ زمرائ نہ شیراندی گیدڑ شہ وی

لغات: ا۔لیٹا ہو ٢۔شیر ٣۔متحرک ٤۔اچھا ہوتا ہے۔

مفہوم: حرکت میں برکت ہے۔ لیٹے ہوئے شیر کے مقابلے میں متحرک گیڈر کامیاب ہوتا ہے۔

☆ دسپی عمر

معنی: کتے کی زندگی

مفہوم: ذلیل وخوار زندگی

۱ ۲ ۳

☆ سیمرا لوندا کیڑی۔ دیمرہ کندا کیڑی

لغت: ا۔جتنا ۲۔گیلا ہوتا جاتا ہے۔ ۴۔۳۔اتنا غصہ دکھاتا ہے۔

مفہوم: جتنا چھیڑو گے۔ اتنا ہی غصہ ہوتا جاتا ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ سیمرا کڑا۔ دیمرا خواژہ

لغت: ا۔جتنا ۲۔گڑ ۳۔اتنا ۴۔میٹھا

مفہوم: اردو محاورہ جتنا گڑ اتنا میٹھا۔ ہر عمل کا ردعمل ہوا کرتا ہے۔

شعر ہے ۔ معشوق سے بھی ہم نے نبھائی برابری
وان لطف کم ہوا۔ تو یہاں پیار کم ہوا

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ شمشی خیل سل تنہ یوے سپیتے والی وو

لغت: ا۔ایک گاؤں ہے۔ جہاں کندر کے جنگلات پائے جاتے ہیں۲۔سو آدمی،
۳۔ایک آدمی ۴۔نوکیلا کونپل۔ جو تیغ نما ہوتا ہے ۵۔زخمی کرنا۔

مفہوم: شمشی خیل میں کندر کے جنگلات پائے جاتے ہیں بعض جگہ کندر کے کونپلیں بڑے نوکیلے تیغ جیسے ہوتے ہیں۔گاؤں کے باسی شہر بنوں سے دور ہونے کی وجہ سے غول یعنی گروہ میں شہر جاتے ہیں۔راستے میں جنگل پڑتا ہے۔ پگڈنڈی سے گزر رہے تھے۔راہ گزر میں ایک نوکیلا کونپل حائل ہے۔سب کو یکے بعد دیگرے زخمی کیا۔آخری آدمی پکار اٹھا راستہ بدل لو۔ یہاں نوکیلا

کونپل اگ آیا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ان کی یہ سادگی یا خودغرضی کی علامت تھی۔
بہرحال کہاوت مشہور ہوگئی۔

۱ ۲ ۳

☆ شیخ فریده- پته حله د بهتری وه

لغت: ا۔شیخ فرید ایک بزرگ ہستی کا نام ہے۔۲۔منہ بند رکھو ۳۔اس میں بہتری ہے

مفہوم: شیخ فرید تلقین کرتے ہیں کہ خاموش رہنا بہتر ہے۔ کیونکہ اس کے بہت سارے فوائد ہیں۔

۱ ۲

☆ دے شیلے منگیر۔

لغت: ا۔دھان کی فصل ۲۔مار۔سانپ

مفہوم: دھان کی فصل میں ایک قسم کا سانپ پایا جاتا ہے۔ بظاہر غیرزہریلا اور غیر پرُتیلا ہوتا ہے۔ مگر ہوتا بہت خطرناک زہریلا سانپ۔ بعض انسان بھی یوں ہوتے ہیں۔

۱ ۲ ۳

☆ په شکے غوړی تیه ول

لغت: ا۔ریت ۲۔گھی ۳۔ڈالنا۔انڈیلنا

مفہوم: ریت پر گھی ڈالنا۔ مراد گھی کو ضائع کرنا ہوتا ہے۔ اشارہ ہے: بعض احسان فراموش انسان اسی طرح کے ہوتے ہیں

۱ ۲ ۳

☆ شګے نه پړا غشتل

لغت: ۱۔ریت ۲۔رسی ۳۔بنانا

مفہوم: سعی الاحصل کی طرف اشارہ ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ شیم و دغنی یوه لګی۔

لغات: ۱۔بخیل، کنجوس ۲۔سخی ۳۔ایک جیسا خرچ

مفہوم: سخی سخاوت کرتا ہے۔محتاجوں کی حاجت روائی کرتا ہے۔اور خرچ کرتا ہے۔ مگر کنجوس غیرارادی طور پر خرچ کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔مثلاً کاروبار میں اسے نقصان یا بیماری کی صورت میں اضافی خرچہ وغیرہ۔یہ سبق آموز کہاوت ہے کہ بشرطیکہ کوئی سمجھے!

۱ ۲

☆ شپهٔ په منځ شے وی۔

۳ ۴ ۵

هفه بالونه ډور نشته

لغات: ۱۔رات ۲۔درمیان ۳۔مصیبت ۴۔خوف ۵۔نہیں ہے۔

معنی: رات کا وقفہ بیچ میں حائل ہو۔اسی مصیبت سے خوف نہیں۔

مفہوم: آنے والی مصیبت کا تدارک کیا جا سکتا ہے۔البتہ بیچ میں رات حائل ہو۔یہ رجائی مثبت رویہ ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ چه مانی دشزے۔ سرۓ پریکړا که په ترشزے

لغات: ا۔ ماننا ۲۔ عورت ذات ۳۔ سرقلم کردو ۴۔ ایک زوزار ہے۔

مفہوم: جوزن مرید ہو، اس کی بیوی صاحب اختیار ہو اور خاوند بالکل بے بس۔ اس کا سر قلم کر دینا چاہیے۔ وہ اس قابل نہیں کہ با عزت زندگی گزار سکے۔

۱ ۲

☆ شیمه ورشیه د تیوراشه

لغات: ۲۔ا۔ مردے کے لئے خیرات ۳۔ تیار ہو جائے۔ یعنی تو مر جائے بددعا ہے

۱ ۲ ۳

☆ شګې په ایبے شے نه ورکیږي

لغات: ا۔ ریت ۲۔ پانی میں ۳۔ ضائع نہیں ہوتی۔

مفہوم: اس کہاوت میں بڑی گہرائی ہے۔ ریت اور پانی کا باہمی ارتباط اور رفاقت فطری امر ہے۔ یہ کہاوت انسانوں پر بھی درست آتی ہے۔ کسی سے دوستی رکھنے۔ تعلقات بڑھانے کے لئے قدرِ مشترک ضروری ہے۔ خواہ کسی نوعیت کی بھی ہو۔ کیونکہ آگ اور پانی کا ملاپ اور ربط ضبط نقصان دہ ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ شزا دے جیور خیر دو

لغات: ا۔ عورت ذات ۲۔ مکئی کا پودا ۳۔ ہم صفت۔ بہن

مفہوم: عورت ذات اور مکئی کا پودہ بہت جلد نشو ونما پاتے ہیں۔

۲ ۱

☆ شژ کائ اخپل ځیئ ته وياى۔

۴ ۳

په کچ نه پسته ځويا۔

لغات: ۱۔خار پشت ایک چھوٹا جانور ہے جسم سارا خاردار ہوتا ہے۔ ۲۔بیٹا ۳۔کہتا ہے۔ ۴۔مکھن ۵۔نرم اے بیٹے

مفہوم: خارپشت اپنے بیٹے کو نرم و ملائم تصور کرتا ہے۔ انصاف کا یہ عالم ہے بقول رحمٰن بابا

دے انصاف تله که لاس کبنں درلادر کی

اخپل خر د بل آس به برابر کړے

تم کو اگر میزان انصاف تھما دیا جائے۔ تو اپنا گدھا دوسرے گھوڑے کے برابر ٹھہراؤ گے۔ کہا جاتا ہے۔ انصاف صرف خدا کرسکتا ہے اورانسان محبت۔

۲ ۱

☆ ستر وئيل په وتکی پیرے وی

لغات: ۱۔بہت بڑا دعویٰ کرنا۔ شیخی بگھارنا ۲۔قریب ہے۔ یعنی تمہاری لاف زنی کا بھانڈا نیچ چوراہے میں پھوٹ جائے گا۔

مفہوم: غرور کا سر نیچا۔ اردو محاورہ ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ څه صالح خان سپیٔ و خستهٔ

لغات: ۱۔صالح خان علاقے کا مشہور خان گزرا ہے۔اس کے شکاری کتے مشہور تھے۔۲۔کتے ۳۔پیچھا کرنا۔

مفہوم: جب کسی کو بہت جلدی ہو اور سخت بے صبری دکھائے تو کہا جاتا ہے کہ فلانے کو صالح خان کے کتوں نے گھیر رکھا ہے۔گویا بے صبری اس کی مجبوری ہے۔

۱ ۲

☆ طبع مے د خره دو

لغات: ۱۔طبیعت،عادت ۲۔گدھا جیسا ہے۔گویا ضدی

مفہوم: میں بڑا ضدی ہوں۔جیسا گدھا۔جہالت کی حد ہے۔اپنی ضد کے صلے میں خود کو گدھا کہنے لگا ہے۔

۱

☆ عقل د بے عقله نه زده کیږی

لغات: ۱۔سیکھا جاتا ہے۔

معنی: عقل احمقوں سے سیکھی جاتی ہے۔

مفہوم: احمق جو بات کرے۔جو کام کرے۔اس کی ضد میں جانا چاہیے۔گویا مکمل پرہیز اور احتیاط۔

☆ غریب تہ د ہر سڑی۔ لکیڑی

مفہوم: غریبی ایک جرم ہے۔ایک کمزوری ہے۔جس کی سزا مقرر ہو چکی ہے۔یعنی مرگ مفاجات

۱ ۲ ۳

☆ طبیب ھغہ دے۔ چہ پہ څون ئے تیرہ وی

لغات: ۱۔حکیم۔ڈاکٹر ۲۔خود ۳۔گزرا ہو۔

مفہوم: تجربہ بڑا استاد مانا جاتا ہے۔گویا بہترین استاد۔

۱ ۲ ۳

☆ غل پہ مغلو نہ زیرہ ورو وی

لغات: ۱۔انسانی فضلہ ۲۔ایک شاہی خاندان گزرا ہے۔ ۳۔طاقتور

مفہوم: افغانستان پر مغلوں کی حکمرانی تھی۔ بنوں ان کے قلمرو میں شامل تھا۔ بنوں کے باسی سرکش قوم تھی۔قلنگ / مالیہ ادا کرنے سے رہے۔ ردعمل کے طور پر مغل کے اہل کار ہر دوسرے تیسرے سال بنوں پر یلغار کرتے۔ دھوم مچاتے۔ تباہی پھیلاتے، ظلم و جبر کا بازار گرم کرتے، ان کی چیرہ دستیاں ضرب المثل تھیں۔

غل ۔انسانی فضلہ۔ جو ضرورت پڑ جائے تو انتظار کی گنجائش نہیں ہوتی۔ روکنا دشوار تر امر ہوتا ہے۔ کہتے ہیں کس حد تک مغلوں کو روکا جا سکتا ہے۔مگر جب تقاضا پیش ہو۔اس کا روکنا ناممکن۔ ورنہ خرابی بسیار کا شاخسانہ بن جائے۔

اس لئے کہا جاتا ہے کہ مغلوں کے مقابلے میں غل زیادہ طاقت ور شے ہے۔
آہاہاہا۔۔۔۔ خدا نہ کرے ایسی صورت حال پیش ہو۔ موقع ومحل اور ماحول بھی سازگار نہ ہو۔ تو یہ صورت حال دیدنی ہوتی ہے۔

خدا تجھے کسی طوفان سے آشنا کر دے
کہ تیرے بحر کے موجوں میں ضطراب نہیں

اگر واقعی پیٹ میں موجوں کو اضطراب پیدا ہوا اور بول و براز میں نشیب وفراز۔ تو بات سمجھ میں آجائے گی کہ واقعی غل زیر اور دی۔

☆ پہ غلے شے لار کائ وال۔

معنی: انسانی فضلہ میں لکڑی مارنا۔ اسے ہلانا۔ اور بدبو پھیلانا۔

مفہوم: بڑی عمدہ مثال ہے۔ بعض لوگ بات سے بتنگڑ بنا لیتے ہیں۔ شرارت کرتے ہیں۔ معاملہ کو الجھا دیتے ہیں اور فساد پھیلا دیتے ہیں۔ اس عمل کو بول و براز میں لکڑی مارنا کہا گیا ہے۔ آس پاس کی فضا مکدر اور مسموم ہو جائے۔ مزید خرابی بسیار کی تمہید بن جائے۔ کتنی عمدہ کہاوت ہے بامعنی، بامقصد اور برمحل برجستہ بے ساختہ۔ اس کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے۔
ایسے لوگ قابل نفرت ہوتے ہیں وہ انسان، جن سے گھن آتی ہے۔ یہ معاشرے کے لئے ضرر رساں لوگ ہوتے ہیں قرآن پاک نے بھی ایسے لوگوں کی ہجو بیان کی ہے اور ان سے پناہ مانگنے کی تلقین کی گئی ہے۔ دعا ہے

خدا انسانی شر سے بچائے اور شیطان کے وسوسے سے۔ یہ کہاوت بڑی جامع اور جاندار ہے۔ ایسے شر پسندوں کو بول و براز کا ہمراز اور ہم صفت قرار دیا گیا ہے۔ دو فریقین میں صلح کی بجائے نفرین اور غلط فہمی جنم دینا مکروہ فعل ہے۔

☆ غل هم زیراور۔ بخت ئے زیراور

لغات: ا۔ چور، ڈاکو ۲۔ نڈر۔ زبردست ۳۔ قسمت ۴۔ اچھی ہے۔

مفہوم: چور اپنے مشن میں کامیاب ہو جائے تو کہا جاتا ہے۔ چور بھی سینہ زور ہے اور اس کی قسمت بھی ساتھ دینے لگی ہے۔

☆ غر چیک دا۔ خو په سرئے لیار شته

لغات: ا۔ پہاڑ ۲۔ اونچا ہے ۳۔ اوپر ۴۔ لار، راستہ ہے۔

مفہوم: ہر مسئلے کا کوئی نہ کوئی حل موجود رہتا ہے۔ اس طرح کتنی ہی با اثر اور زبردست شخصیت ہو اسے جرگہ کا فیصلہ تسلیم کرنا پڑتا ہے۔ رجائی کہاوت ہے۔ جہاں امید کی کرن نظر آتی ہے۔ مایوسی کے بجائے امید کا سہارا لیا گیا ہے۔

☆ دغره سییه د غره سپائ وائ

لغات: ا۔ پہاڑ ۲۔ سویہ، خرگوش ۳۔ کتا۔

مفہوم: پہاڑی خرگوش پہاڑی کتا ہی پکڑ سکتا ہے۔ کہاوت حکمت سے لبریز ہے دانائی

اس پر متزاد! وسیع الجہات کہاوت ہے۔ ماحول کا اثر ہر چیز پر مرتب ہے۔ اس طرح معاملات کو سلجھانے کیلئے متعلقہ اشخاص سے ہی رجوع کرنا چاہیے۔ جو اس علاقے کے رسم ورواج اور حالات سے آگاہی رکھتے ہوں۔ کتنی عمدہ اور کتنی معنی خیز کہاوت ہے۔ محل وقوع اور ماحول سے آگائی ہی ضروری ہے۔

☆ غریب چیرته شه۔ هلته شپه (۱: چیرته، ۲: شپه)

لغات: ا۔ بھلائی فائدہ ۲۔ رات

مفہوم: غریب قید مقامی سے آزاد ہوتا ہے۔ محدود مسائل اور محدود رسائل کی بناپر اور یہی آزادی فکر اس کا صلہ ہے۔

☆ غُل مه خورا

معنی: بکواس بند کردو۔ یہ تکیہ کلام فساد کی جڑ ہے۔

☆ غورې۔ بیا په وورې (۱: غورې، ۲: وورې)

لغات: ا۔ چاہتے ہو ۲۔ تو مل جاتا ہے۔

مفہوم: لڑائی جھگڑا مول لینا چاہو گے تو دو چار ہو جاؤ گے۔ بعض لوگ آ بیل مجھے مار کی فطرت رکھتے ہیں تو ویسے لوگ قرار سے اور آرام سے نہیں رہ سکتے۔ جھگڑا مول لینا ان کا شغل ہوتا ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ غلے کرائ د لار کے تیرہ

لغات: ا۔انسانی فضلہ، گندگی ۲۔گھڑا ۳۔لکڑی کی تلوار۔

مفہوم: دواشخاص ایک دوسرے کودھوکا دینے کے درپے ہوئے۔ایک نے بول وبراز بھرا گھڑا شہر لے آیا۔ اوپر تھوڑا سا گھی ڈالا یہ دکھانے کے لئے کہ گویا سارا گھڑا گھی بھرا ہے۔ دوسرا دھوکا باز شخص شہر میں لکڑی سے تلوار بنا کر بظاہر لوہے سے بنی تلوار معلوم ہوتی تھی۔نہایت مہارت کا مظاہرہ کیا۔دونوں نے ایک دوسرے کے ساتھ ادل بدل کیا۔ایک کو بول وبراز بھرا گھڑا تھما دیا گیا۔ دوسرے کے حصے میں جعلی اور بناوٹی تلوار ہاتھ لگی۔اس طرح دونوں کو اپنے کیئے کی سزا ملی۔

جیسا کروگے۔ویسا بھروگے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ غُل د پہ ڈبلئ نہ موتیژی۔ پسکے دلونکے آچوی

لغات: ا۔غل، انسانی فضلہ ۲۔زمین ہموار کرنے والا آلہ ۳۔ریخ نکالنا ۴۔خوشبودار پودا ہے۔

مفہوم: حسن مبالغہ ہے۔فضلہ سخت ہے۔مگر تم۔۔۔۔۔۔۔گویا لاف زنی کرتا ہے۔ لاف زنی کرنے والے کو طنزیہ کہا جاتا ہے۔فضلہ سخت سے مراد کھاتا پیتا شخص نہیں ہو۔

☆ چه غَل[1] نه ئے بادشاه نه ما ترسیڑا[2]

لغات: ا۔ چورنہیں ۲۔ ڈرنا کیا۔

مفہوم: فارسی میں کہاوت ہے۔

ہرچه پاك است از محاسبه چه باك است

جب معاملہ صاف ہو۔ تو ڈرنا کیا۔

☆ غل[1] په غل مل[2] په مل پے ایژی

لغات: ا۔ چور، چور کو پہچانے اور ساتھی ساتھی کو۔

مفہوم: چور۔ چور کو پہچانے اور ساتھی اپنے ساتھی کو۔ انگریزی محاورہ ہے

Set a thief to catch a thief

☆ فاطمه خیلے سپی لیبه ارنبدے و شوه

مفہوم: کہتے ہیں فاطمہ خیل کتے کو معلوم ہوا کہ دریائے کرم کے اس پار ایک دیہات میں خوب دعوت برپا ہے۔ بدقسمتی سے اس کے اپنے گاؤں میں بھی یہی شغل منعقد تھا۔ سوچا پہلے دریا کے اس پار کی دعوت سے لطف اندوز ہو جاؤں۔ پھر اپنے گاؤں کی دعوت سے! گھر اور گاؤں سے نکلا دریا میں سیلاب آیا تھا۔ اسے بہا کر دور لے گیا۔ وہ دریا برد ہوا۔ ایک فاصلہ کے بعد اپنے ہی کنارے پر دوبارہ برآمد ہوا۔ مگر دیر ہو چکی تھی۔ دوسرے گاؤں میں جانے کا

ارادہ ترک کرنا پڑا اپنے گاؤں آیا۔تو دعوت ختم ہو چکی تھی۔نہ ادھر کے رہے۔ نہ ادھر کے۔ایسے مواقع ہر فرد و بشر کو پیش آسکتے ہیں۔ لالچ بری بلا ہے۔ یہ ایک علامتی کہاوت ہے۔

☆ کرہ مار بټیر

(۱: کرہ)

لغات: ا۔ ہرایا ہوا۔

مفہوم: ہرایا ہو بٹیر لڑنے سے رہا۔یہی بات بعض اشخاص پر بھی صادق آتی ہے کہا جاتا ہے فلانا کڑا مار بٹیر ہے۔ بزدل، ڈرپوک، بے دل، گھبرانے والا، کڑا مار بٹیر آئینہ سے لڑتا ہے اصل بٹیر سے ڈرتا ہے۔

☆ د کیئ ختہ پہ کیئ لګی۔

(۱: کیئ، ۲: ختہ)

لغات: ا۔کنواں ۲۔مٹی

یہ ایک حقیقت بھی ہے اور درس بھی۔درست استعمال مراد ہے حق با حق رسید

☆ پہ کیر شے مږکے سونګے وائ

(۱: کیر، ۲: مږکے، ۳: سونګے)

لغات: ا۔مکان ۲۔چوہے ۳۔نیزہ بازی کرتے ہیں۔(یہ حسن مذاق ہے)۔

مفہوم: گھر کا یہ حال ہے۔وہاں چوہوں کی عملداری ہے۔مراد غربت کی انتہا ہے۔

۱ ۲

☆ کیم اولما نه د خلوصین نه وی۔

۳

هغه ته دوا ځلاست کوه

لغات: ا۔ جس مہمان ۲۔ گلوخلاصی نہ ہو ۳۔ دوبار دعوت طعام دیا کرگویا پیشے نه تیشته نشته ۔

۱ ۲ ۳

☆ کونړی ډیر دی۔ خو سیر یو ینم وی

لغات: ا۔ پتھر ۲۔ زیادہ ہیں۔ ۳۔ مگر کام کے بہت کم ہوتے ہیں۔

یہ کہاوت ہم سب پر راست آتی ہے۔

ے آدمی کو بھی میسر نہیں انسان ہونا یا

ے مت سہل ہمیں جانو۔ پھرتا ہے فلک برسوں
تب خاک کے پردے انسان نکلتے ہیں

ے ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

ہر آدمی انسان نہیں ہوتا۔ ہر ہاتھ ید بیضا نہیں ہوتا۔ ہر عصا۔ عصائے موسیٰ نہیں ہوتا۔ اس طرح ہر آدمی انسان نہیں ہوتا۔ بڑی دلاویز اور معنی خیز کہاوت ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶

☆ کونډه د ځيئ په ايله نوسته وا۔ د ميړه نه اووته

لغات: ا۔ بیوہ ۲۔ بیٹا ۳۔ امید، سہارا ۴۔ انتظار ۵۔ خاوند ۶۔ محروم

مفہوم: پہلا خاوند مر گیا۔ ایک بیٹا نابالغ رہ گیا۔ اسی کے سہارے زندگی گزری اور دوسرا خاوند نہ کیا۔ مگر بیٹا بھی کام نہ آیا۔ تو کہا گیا کہ۔۔۔۔۔

ایسا ہوتا آیا ہے جب محرومی سے واسطہ پڑے تو امید کے سہانے خواب بکھر جاتے ہیں یہ زود پشیمان کی عمدہ مثال ہے مگر جب چڑیا چگ گئیں کھیت اب پچھتائے کیا ہوت۔

ے ہائے اس زود پشیمان کا پشیمان ہونا۔

۱ ۲

☆ کړے چه د مخه

لغات: ا۔ دفع ہو۔ نفرت کا اظہار۔ ۲۔ کسی کی خاطر ولحاظ

مفہوم: کسی کو بادل نخواستہ قبول کیا جائے۔ اگر چہ وہ اس کے لئے قابل نفرت ہی کیوں نہ ہو۔ کسی کی خاطر داری منظور ہے۔ اکثر زندگی کے معاملات یوں ہی چلتے ہیں۔

۱ ۲ ۳

☆ کلی نوويئے پکه وی

لغات: ا۔ اپنے گاؤں۔ ۲۔ دلہن ۳۔ بدصورت لگتی ہے۔

مفہوم: گویا گھر کی مرغی دال برابر۔ یا دور کے ڈھول سہانے۔

☆ کم عقل دیمرہ پہ بل نہ و کی۔
سیمرہ پہ اخپل ثون

مفہوم: نادان اپنا ہی نقصان کرتے ہیں۔ یہ عقل نارسائی کی دلیل بھی ہے۔

☆ کلی[1] پہ لیونی[2] پیرے ولیونائ پہ کلی پیرے خندل[3]

لغات: ا۔ گاؤں والے ۲۔ دیوانہ، پاگل ۳۔ ہنسنا

مفہوم: ہر فرد و بشر بر خود غلط ہے اور ایک دوسرے کو مورد الزام ٹھہراتا ہے۔ پاگل بھی خود کو دانا، بینا سمجھتا ہے۔

☆ کیرمے[1] دے در جار[2] شہ۔ ساکہ[3] د مارا کرہ[4] وشہ

لغات: ا۔ گھر، مکان ۲۔ قربان ہو ۳۔۴۔ کھانا، پینا نہیں گھر کھائے پیئے بغیر۔

مفہوم: بخل اور منافقت

تم تکلف کو بھی اخلاص سمجھتے ہو فراز
دوست ہوتا نہیں ہر ہاتھ ملانے والا

آدمی آدمی سے ملتا ہے
مگر دل کم کسی سے ملتا ہے

نمود و نمائش کی دنیا۔ خلوص و محبت سے عاری دنیا

☆ څه کُتپیز جوړ شوه ئے

لغات: ا۔ چمگادڑ

مفہوم: چمگادڑ ایک پرندہ ہے دن کو نظر نہیں آتا۔ اس طرح جو آدمی گھر گاؤں سے کم کم نکلے۔ تو کہا جاتا ہے۔ فلا چمگادڑ ہے۔ گویا عید کا چاند۔ مگر یہ اچھے معنوں میں جبکہ بالا اچھے معنوں میں نہیں۔

☆ د کیر سر که

لغات: ا۔ گھر ۲۔ جاسوس

مفہوم: محاورہ ہے گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے۔

☆ په کیر دے شپږے باروم وشه

لغات: ا۔ مکان۔ گھر ۲۔ جوئیں ۳۔ بارش۔ باران ۴۔ ہو جائے۔

معنی: گھر پر جوؤوں کی بارش ہو جائے۔

مفہوم: بددعا ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ کلول چه په خره سویرشی
خدائ رسول بے ویرشی

لغات: ا۔کلال، کمار، یا کمھارا ۲۔گدھا ۳۔سوار ہو جانا۔

معنی: جب کمار گدھے پر سوار ہو جائے۔تو سب کچھ بھول جاتا ہے۔

مفہوم: آپے سے باہر ہو جاتا ہے۔خوشی سے پھولے نہ سمانے والی بات ہے۔
کم ظرف شخص کی طرف اشارہ۔معمولی سی خوشی ہضم نہیں کر سکتا۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ کتہرائی که موت نه شی۔ تنرۓ لورشی۔

لغات: ا۔برتن ہے۔ ۲۔ٹوٹ جانا ۳۔آواز ۴۔نکل جانا

مفہوم: لڑائی جھگڑا زبانی کلامی تک ہو۔کوئی خاص نہ ہو۔تو بھی بدنامی کا باعث بن جاتا ہے۔اس کہاوت بھی بڑی گہرائی پائی جاتی ہے۔معمول چیز کو بھی اہم سمجھائے۔

۱ ۲ ۳

☆ کیم خیئ ئیر بلیژی۔ هفه خیئ سویزی

لغات: ا۔جہاں ۲۔آگ جلے ۳۔وہ جگہ جھلس جاتا ہے۔

مفہوم: جس کسی کو تکلیف ہو وہی جانے۔دیکھنے والے صرف تماش بین کا کردار ادا کرتے ہیں۔دکھ اور درد وہی محسوس کرتا ہے۔جس کا براہ راست واسطہ پڑا ہو۔یہاں نفسیاتی اور معاشرتی مسئلہ سے بحث ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ کیراوسو ۔ خندق میے پوخه شول

لغات: ا۔گھر جل اٹھا۔ ۲۔دیواریں ۳۔پختہ ہوگئیں۔

معنی: دل کے خوش رکھنے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

۱ ۲ ۳ ۴

☆ کونړه کا وړیکه دا خو۔ دکړی بس وی

لغات: ا۔پتھر ۲۔چھوٹا سہی ۳۔گھڑا کیلئے ۴۔کافی ہے۔

مفہوم: ایسے فرد کیلئے ہے۔ جو بظاہر کچھ نہ ہو مگر بہت کچھ ہو

۱ ۲

☆ کیردے په ډبلیئے شه

لغات: ا۔مکان ۲۔ہموار کرنے کا آلہ

مفہوم: بددعا ہے۔ گھر مسمار اور ہموار ہو۔

۱ ۲ ۳

☆ کونړه په ځیئ دریند وی

لغات: ا۔پتھر۔ ۲۔اپنی جگہ ۳۔وزنی لگتا ہے۔

مفہوم: آوار گرد انسان بے وقعت ہو جاتا ہے۔اوارگی انسان کی قدر و قیمت کم کر دیتی ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ کله لیرشی۔ کله شکیر شنی

لغات: ا۔گا ہے۲۔لور۔اوزار ہے۔۳۔چنگیر۔(روٹی رکھنے کے لئے استعمال ہوتا ہے)

مفہوم: پل میں ماشہ، پل میں تولہ۔کبھی بخل پر آجاتا ہے۔کبھی سخاوت کا مظاہرہ کرتا ہے۔نا قابل فہم شخص ہے۔

☆ شاه بزرګ خیل پیل اودے میرز علی خیل دی ایل نه ځون ژغیره

مفہوم: پہلے کی زیرکی دوسرے کی ضد امتیازی خصوصیات ہیں کل بھی اور آج بھی۔

۱ ۲ ۳

☆ د کلی اووزه۔ د نرخ نه مااووزه

لغات: ا۔گاؤں۲۔ نکلو ۳۔رواج۔

مفہوم: جب دو Options ہوں۔گاؤں چھوڑ دو یا رواج۔گاؤں چھوڑ دیا جائے اور رواج /نرخ کی پاسداری کی جائے۔پشتون معاشرے میں رواج کو خاص اہمیت حاصل ہے۔اس کی خاطر گھر، گھرانہ گاؤں تک قربان ہو۔یہ پشتون ثقافت کا حصہ ہوتا ہے۔جن کی حفاظت ہر قیمت پر کی جاتی ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ څه ژندره موته څه دانے لاوندے

لغات: ۱۔جندرا ۲۔ٹوٹا ہوا ۳۔گیلا

مفہوم: ادھر جندرا ٹوٹا ہوا ہے۔یعنی تھوڑی سے خرابی ہے۔مزید دانے بھی نمدار،تو کام خراب ہوگیا۔گویا خراب دانے پسوانے سے رہ گئے۔زندگی کے معمولات میں ایسے لمحات اور واقعات پیش آسکتے ہیں کہ ایک ہی وقت میں کئی مسائل پیدا ہوجاتے ہیں۔اسے قسمت کی خرابی یا بدنصیبی سے تعبیر کیا جاسکتا ہے۔

۱ ۲

☆ کیدړ یۓ په غُلے میړ ده

لغات: ۱۔فضلہ ۲۔کھالیا ہے۔

مفہوم: خوش قسمتی کی طرف اشارہ ہے۔فلانا خوش قسمت ہے

۱ ۲ ۳

☆ کل اختر تهك وایه امبور سترده

لغات: ۱۔خوب دوڑ لگاؤ ۲۔امبور، علاقے کا وسیع اور عریض میدان ہے، ۳۔بہت وسیع ہے۔

لغات: گل اختر مشہور اینڈ زن گزرا ہے۔اینڈا مردانہ کھیل ہے۔جس میں دوڑ کو اہمیت حاصل ہے۔جو تیز دوڑنے والا ہو مضبوط ہو۔تو کامیاب کھلاڑی گردانا جاتا ہے۔اس کھیل میں ایک کا مقابلہ دو سے ہوتا ہے۔ایک دوڑ لگاتا

ہے۔ باقی دوا سے پکڑنے اور گرانے کے درپے ہوتے ہیں۔گل اختر کو مشورہ دیا گیا ہے۔تم تیز ہو، مضبوط ہو، آگے میدان بھی وسیع ہے، لہٰذا مد مقابل کو خوب تھکاؤ اور شکست سے دوچار کردو۔گل اختر ممش خیل کا باسی تھا اور امبور علاقہ ممش خیل میں واقع ہے۔

☆ پہ گل مشے خوُژ
(۱ ۲ ۳)

لغات: ۱۔پھول ۲۔نہیں، مت ۳۔زخمی

مفہوم: اچھی دعا ہے، فکر یہ دعائیہ ہے۔ کہ پھول سے بھی تکلیف نہ پہنچے۔ ایک طرف اظہارِ محبت ہے دوسری طرف دوست کی نازک بدنی کا ذکر، بہت خوبصورت دعا ہے۔

☆ گړه گړه کوا۔ خله وے دے خواژاشی

معنی: گُوگُو کہتے رہو تو منہ میٹھا ہو جائے گا۔

مفہوم: معلوم نہیں یہ طنز ہے، یا نفسیاتی علاج یا کوشش ناتمام کی عمدہ مثال

☆ پہ گوتہ میورو ستر گہ نہ پټېږی
(۱ ۲ ۳)

لغات: ۱۔انگلی ۲۔سورج ۳۔چھپاتا ہے۔

مفہوم: حقیقت چھپائی نہیں جاسکتی۔

۱ ۲ ۳

☆ گوتہ خوڑ۔ بونہ جوڑہ

لغات: ا۔انگلی ۲۔زخمی ۳۔بہانہ

مفہوم فارسی میں: خوئے بدرا بہانے بسیار یا عذرِ لنگ۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ گل وی کہ غُل وی پہ دواڑے باروم وریژی

لغات: ا۔پھول ۲۔گندگی ۳۔دونوں ۴۔بارش ۵۔برستی ہے۔

مفہوم: یہ اس لئے کہ خدا رب العالمین جو ہوئے۔سب کا رب،سب پر مہربان،اسی دنیا میں مسلم اور کافر دونوں قانون فطرت کے تابع ہیں۔

مسلم آئین ہوا کافر تو ملے حور قصور

☆ پہ گرہ تندا

معنی: تیوری چڑھائے ہوئے

۱ ۲

☆ گل بے خارا نہ وی۔

لغات: ا۔پھول ۲۔بےعیب

معنی: پھول کانٹے کے بغیر نہیں ہوتا۔

مفہوم: کوئی بھی عیب سے خالی نہیں۔اگر گل سے مراد گلاب کا پھول ہو اور خار سے کانٹا تو مفہوم بدل جاتا ہے۔گلاب کے ساتھ کانٹے کا ہونا ضروری ہے۔وہ

گلاب ہی نہیں۔ جو بے خار ہو۔ خوبی کے ساتھ خامی بھی ہوتی ہے۔ نکتہ یہ ہے کہ ہر انسان کامل تو ہوسکتا ہے۔ مگر اکمل نہیں۔ مزید غور کرنے اور بھی بہت سارے پہلو سامنے آتے ہیں۔ جو توجہ طلب ہیں۔ اس طرح اگر فلسفیانہ موشگافیوں کو جگہ دی جائے۔ تو کتاب ہذا اس کا متحمل نہیں ہوسکتا اور ساری کتاب اسی ایک کہاوت کی نذر ہو جائے۔

میرے نزدیک بعض کہاوتیں اتنی وسیع المعانی اور ہمہ گیر ہیں جن کے لئے اوراق نہیں۔ سفینہ چاہئے گویا بزبان غالب کچھ اور چاہئے وسعت میرے بیاں کیلئے تنگنائے کہاوت کیلئے الفاظ محدود اور معانی لامحدود۔

ورق تمام ہوا اور مدح باقی ہے
سفینہ چاہئے اس بحر بیکراں کے لئے "اقبال"

یا
بقدر شوق نہیں ظرف تنگنائے غزل
کچھ اور چاہئے وسعت میرے بیاں کے لئے "غالب"

☆ دا کمون[1] مے نہ شی۔ د میزی[2] نہ مے ځائی[3] وشی

لغات: ا۔ گمان ۲۔ موذی، نامرد، آج کل یہ لفظ متروک ہے۔ جبکہ ماضی میں رائج الوقت تھا۔ ۳۔ بیٹا

مفہوم: مایوسی کا اظہار ہے بعض مواقع آسکتے ہیں۔ جب اس کہاوت کا سہارا لیا جاتا ہے۔

۱ ۲
☆ کتے پتہ ول

لغات: ۱۔انگلیاں ۲۔چھپانا

مفہوم: انگلیوں کے اشارے سے قاری کا اپنا ماضی الضمیر بیان کرنا،خفیہ طور پر بات کرنے کا سلیقہ /طریقہ اکثر اوقات خرید وفروخت کے معاملے میں دلال اس ہنر کو بروئے کار لا کر در پردہ کوشش مراد ہے۔

۱ ۲
☆ داکز دا میدون

لغات: ۱۔پیمانہ ہے ۲۔میدان

مفہوم: ابھی ناپ لیتے ہیں کہ اندازہ کس کا درست ہے۔ فیصلہ ابھی ہو جائے۔ سامانِ امتحان موجود ہے۔انتظار کس بات کا یہ ایک قسم کا حریف کو چیلنج بھی ہے۔

☆ گیدر سنگی۔

پس منظر: گیڈر جنگلی جانور ہے سینگی سینگ کی اسم تصغیر ہے۔ مطلب، گیڈر کا چھوٹا سا سینگ۔گیڈر سنگی، دیو مالائی قسم کا فرضی نام ہے۔جس کی کوئی حقیقت یا سند نہیں یہ محض سادہ لوح لوگوں کو ورغلانے، دھوکہ دینے اور رقم بٹورنے کا ایک ذریعہ، حربہ ہے۔ جوگا گ قسم کے سنیاسی عوام کو لوٹتے ہیں۔روایت مشہور ہے کہ بعض خاص نسل کے گیڈر کے سر میں یہ گیڈر سنگی ہوتی ہے۔جس کے

ہاتھ آجائے، سمجھا جاتا ہے کہ ان کی باتوں میں کلام اور احکام میں بلا کی تاثیر آجاتی ہے۔ محبوب اس کے قدموں میں آجاتا ہے۔ اس کا بے دام غلام بن جاتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ، اس بے مایہ بلکہ گرانمایہ شے کو ایک چھوٹی سی ڈبیہ میں رکھا جاتا ہے۔ اس پراسرار شے کو زندہ تصور مانا جاتا ہے اور اسے بقاعدہ سندھور (کیمائی مرکب) کھلایا جاتا ہے اس کے جسم پر بال بھی ہوتے ہیں اس کی من مانی قیمت وصول کی جاتی ہے۔ ماضی میں اس کاروبار کی گرم بازاری بلکہ عملداری تھی۔ غریب سے لیکر صاحب ثروت سب اس دام تذویر کے شکار ہوتے ہیں۔ تعلیم کی فروغ نے اس کاروبار کو ماند کر دیا اور پیشہ ور لوگ عوام کو لوٹنے سے رہے۔ یہ ہے اس کیڑے کی کہانی، شمشیر کی زبانی

؎ توہی ناداں چند کلیوں پر قناعت کر گیا
ورجہ گلشن میں علاج تنگی داماں بھی ہے

اب بھی سادہ لوح لوگوں کو لوٹا جا رہا ہے۔ مگر طریقہ واردات بدل چکا ہے۔

؎ امیر شہر غریبوں کو لوٹ لیتا ہے
کبھی بحیلہ مذہب کبھی بنام وطن

جنگ زرگری جاری ساری ہے، سیاست مدار سامری کا کردار ادا کر رہے ہیں۔ بینکوں سے اربوں روپے نکلوا کر ہضم کیا جاتا ہے۔

؎ ہوتا ہے شب و روز تماشہ میرے آگے

ہاں مجھے اپنا کام کرنا دیجئے اور امثال اور متلونہ کا احاطہ کرنا چاہیے کیونکہ یہ بھی ذہنوں سے محو ہوتے جا رہے ہیں جو ہماری سوچ کا جنازہ نکلنے کا سبیل ثابت ہو گا۔

۲ ۱

☆ کینکتہ خوورے کنہ خوورے د پہ کنہ

معنی: ا۔گھونگا ایک قسم کا سیاہ کیڑا ہے ۲۔بول و براز اور گوبر اس کی خوارک، رہائش اور سامان آسائش ہیں۔

مفہوم: یہ کیڑا (گھونگا) سعی لاحصل کا شکار رہتا ہے۔دن بھر گندگی کو پیچھے کی طرف دھکیلتا رہتا ہے۔اس کے ساتھ مٹی بھی مل جاتی ہے۔جب تھک جائے،تو اڑ جاتا ہے اور اپنی ساری جمع پونچی وہیں چھوڑ جاتا ہے اور وہی شغل دوسری جگہ شروع کر دیتا ہے۔

بقول ؎ پھر اسی بیوفا پہ مرتے ہیں پھر وہی زندگی ہماری ہے۔

یہ کوشش ناتمام کے ہم میں سے اکثر مرتکب ہوتے ہیں۔جمع پونچی بغیر استعمال کے چھوڑ جاتے ہیں، بے منت مشقت اٹھاتے ہیں نہ جان کے لئے نہ جہان کے لئے، نہ اس دنیا میں نہ آخرت میں کچھ کام آجاتا ہے۔ایسے نامراد، ناکام انسان کو گھونگا کہا جاتا ہے۔کہ۔۔۔۔۔۔

☆ کتے کا نڑل

معنی: انگلیاں شمار کرنا۔ نفسیاتی الجھن کی علامت ہے۔

مفہوم: بخیل اور کنجوس کا یہی فطرتاً عمل

☆ گیدڑ [1] تہ دے زمری وسلہ [2] ورا

لغات: ا۔شیر، ۲۔اسلحہ

مفہوم: دشمن کو یا مخالف کو کبھی بھی حقیر نہیں سمجھنا چاہیے۔

☆ گرون [1] بے قیمتہ [2] نہ وی۔ارزون [3] بے علتہ [4] نہ وی

لغات: ا۔مہنگی چیز ۲۔خوبی والا ۳۔ سستا ۴۔عیب ناک

مفہوم: مفہوم قیمتی چیز میں خوبی ہوتی ہے۔ جبکہ سستی چیز عیب ناک ہوتی ہے۔
گنالازم، نیکی برباد۔احسان کا بدلہ الزام کی صورمیں ملے۔
فارسی میں ہر کہ باقیمت کم است، باقامت کم است

☆ گنج [1] تہ نیک [2]

لغات: ا۔گنجا شخص ۲۔ناخن

مفہوم: ناجنس کو طاقت، دولت ملے تو جان اور جہان دونوں کیلئے وبال جان بن جاتا ہے۔ اردو محاورہ: خدا گنجے کو ناخن نہ دے۔وہ خود کو زخمی کردے گا۔

☆ گیدڑ چہ قضو [1] شی۔ کلی [2] پلہ روشی [3]

لغات: ا۔قضا، موت قریب آئے ۲۔دیہات، آبادی ۳۔آجاتا ہے، رخ کرلیتا ہے

مفہوم: جب گیڈر کی شامت آجائے تو آبادی کا رخ کرلیتا ہے۔

☆ په لوشتے کچل

لغات: ا۔ بالشت

مفهوم: بے مصرف شغل، فضول وقت گزاری۔ عادت بد ہے بعض لوگ بے خبری میں یہ حرکت کرتے ہیں۔ جب وہ فارغ ہوں۔

☆ لیوو د چانه اخپلیژی

لغات: ا۔ بھیڑیا ۲۔ مانوس نہیں ہوتا۔

مفهوم: بھیڑیا کسی طور خوگر اور مانوس نہیں ہوتا۔ بعض بھیڑیا صفت انسان بھی کسی کا نہ گرویدہ بنتا ہے نہ اپنا۔

☆ لته د پوس وی۔ که په خرهٔ وی که په ووس وی

لغات: ا۔ لتہ (پاؤں، اوپر، سواری مراد ہے) ۲۔ گدھا۔ ۳۔ گھوڑا

مفهوم: پیدل سے سواری بدرجہا بہتر، گھوڑا نہ ہو، گدھا بھی کافی ہے۔

☆ هغه خو لیګائی شو

لغت: ا۔ دھواں، مراد غائب

مفهوم: فلانا تو اچانک غائب ہوگیا۔

۱ ۲ ۳

☆ لیرپه لیتهه تیره ول۔

لغت: ۱۔لور ہتھیار ہے ۲۔ڈھیلہ ۳۔تیز کرنا

مفہوم: مراد بہانہ سازی ہے، کام سے جی چرانے کی طرف اشارہ ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ لوس چه موت شی۔ غوړے ته رسی

لغت: ۱۔لاس، ہاتھ ۲۔ٹوٹ جائے ۳۔گردن ۴۔معلق ہو جانا

معنی: ہاتھ ٹوٹ جائے تو گردن سہارا لیتا ہے، گویا گلے کا ہار بن جاتا ہے۔

مفہوم: خاطر، تواضع، علاج، معالجہ، دستگیری وغیرہ۔۔۔جس طرح عضو جسمانی سے سلوک روا رکھا جاتا ہے۔اس طرح تکلیف میں اپنوں کا فرض بنتا ہے کہ ان کا سیوا کر لیا جائے۔ دیکھ بھال مراد ہے عزیز محتاج کی حاجت روائی کرنی چاہئے۔یہ وسیع معنوں میں استعمال ہوسکتا ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ لایه چه وی۔ ایندی اخپلے ختے تالی۔

لغت: ۱۔فارغ ۲۔ہندو ۳۔مٹے ۴۔تولنا

مفہوم: جب ہندو فارغ بیٹھا ہو تو اپنے مٹے کو تولتا رہتا ہے۔گویا فارغ ہوتے ہوئے فارغ نہیں بیٹھتا۔کچھ نہ کچھ کرتا دکھائی دیتا ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ لژخوره۔ تل خوره

لغت: ۱۔تھوڑا ۲۔ ہمیشہ ۳۔کھاؤ

مفہوم: کفایت شعاری مطلوب ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ لوندے ختے لشکی ایبوبس وی

لغت: ۱۔پانی ملامٹی، گیلا، کیچڑ۔ ۲۔تھوڑا ۳۔پانی ۴۔کافی ہے۔

مفہوم: ہراس شخص کوطرف اشارہ ہے جو پہلے سے کمزور ہے۔خواہ وہ جسمانی ہو یامالی

۱ ۲ ۳ ۴

☆ لاؤ دلے۔ ستہائی بل پلا

لغت: ۱۔کٹائی ۲۔ادھر ۳۔گھٹا ۴۔دوسری طرف، غیرکی طرف دھوکا،

مفہوم: منافقت کے بارے میں ہے۔دوغلاپن کی نشاندہی، بےانصافی کی بدترین شکل۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ پہ لاشتی تیرے ایبو واپس نہ آرسی

لغت: ۱۔نہر ۲۔گزراہوا ۳۔پانی ۴۔واپس ۵۔نہیں آتا

مفہوم: رحمان بابافرماتے ہیں۔

تیرساعت پہ مثل مرہ دے لحہ دے
مړی چادی جوندی کړی پہ جړا

مکرر: گیا وقت پھر واپس نہیں آتا۔ انگریزی Proverb میں
Time and Tide wait for none

۱ ۲ ۳ ۴

☆ لا کرہ د زرقے قدم زدہ کوؤ۔ پہ تپے شوہ

لغت: ا۔کوا ۲۔خوبصورت چال چلنے والا پرندہ ۳۔چال ۴۔کودنا پھدکنا۔

مفہوم: کوے نے زرقہ کی تقلید کی، اپنی چال بھی بھول بیٹھی اور پھدکنا شروع کیا۔
تقلید سے پرہیز کرنی چاہیے۔تقلید کوخودکشی کہا گیا ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ لا کری ریژہ پہ غلے موتہ کڑا۔

لغت: ا۔کوا ۲۔روزہ ۳۔گندگی ۴۔توڑنا

مفہوم: روزہ رکھا تھا مگر کوے نے گندگی دیکھی، تو اس سے نہ رہا گیا اور روزہ توڑ دیا۔
گندگی کھانے میں مصروف ہوگئی گویا گندگی سے افطار کیا۔ ایسے شخص کی
طرف اشارہ ہے جو حلال وحرام میں تمیز نہ کرتا ہو کتنی عمدہ تشبیہ اور مثال
ہے۔

۱ ۲

☆ د مر دی خیلے چینہ

لغت: ا۔ایک دیہات ہے۔ ۲۔چشمہ۔

مفہوم: اچھی نسل کی گائے، بھینس، بکری کے بارے میں تعریف کی جاتی ہے۔ کہ
زیادہ دودھ دینے والی ہیں۔

۱ ۲

☆ میړونه په غُلے شی۔

لغت: ا۔ بہادری کے جوہر دکھانا ۲۔ انسانی فضلہ

مفہوم: فراغت مقصود ہے۔ بھرا پیٹ ہو تو خودی کو سمجھ سکتا ہے۔

ن م راشد بھی متفق ہیں ؎ جہاں غریب کو نان جویں نہیں ملتی
وہاں حکیم کے درس خودی کو کیا کہیے

اقبال پر شدید چوٹ کی گئی ہے۔ ڈاکٹر اقبال کو صاحب خودی اور استاد خودی سمجھا جاتا ہے۔ وہ درس خودی کے لئے شہرت رکھتے ہیں۔ ن م راشد اُن پر معترض ہیں۔ جہاں غریب نان جویں اور نان شبینہ کا محتاج ہو۔ وہ خودی کو کیا سمجھے۔ کیسے نبھائے، عمدہ کہاوت ہے۔ بڑی جامع اور بامعنی ہے معنی اور مفہوم سے معمور۔

۱ ۲

☆ مشے ته ربوب۔

لغت: ا۔ بھینس ۲۔ آلہ موسیقی، مراد موسیقی ہے۔

مفہوم: اردو میں محاورہ ہے۔ بھینس کے آگے بین بجانا/ کیا فائدہ۔

ناجنس کو نصیحت بے معنی، بے مقصد، بھینس کے آگے بین بجانے کے مترادف ہے۔ جاہل سے کیا سروکار!

۳ ۲ ۱

☆ مز که د برید نه خیچیږي

لغت: ۱۔زمین ۲۔پولہ ۳۔خراب ہوجانا

مفہوم: بنیاد اور سرحد بندی پولہ سے ہوتی ہے جب برید/پولہ میں گڑبڑ کی جائے تو وجہ فساد بن جاتا ہے۔ ہمہ جہت مثال ہے۔

۲ ۱

☆ میټ دے ماسیه دی

لغت: ۱۔میٹ، غلہ جو پکایا جاتا ہے، یہاں مراد طبیعت ہے۔ ۲۔ماسیہ، باسی، یہاں مراد ناساز

مفہوم: آج طبیعت ناساز ہے۔

۲ ۱

☆ مریدی شے مے دشك ده۔ته دعوی د پیری کوے

لغت: ۱۔مرید ۲۔پیر

مفہوم: مجھے تمہاری مریدی پر شک ہے۔ چہ جائے کہ تم دعویٰ پیری کا کرلو۔ خودنمائی، مبالغہ آرائی کا توڑ۔ جواب برمحل ہے۔

۳ ۲ ۱

☆ مچ په تیپه وشیتل۔

لغت: ۱۔مکھی ۲۔توپ ۳۔مارنا

مفہوم: چھوٹی سے کام کیلئے بہت بڑا ذریعہ/وسیلہ استعمال کرنا۔ (غلط اندازہ لگانا)

انگریزی میں کہاوت ہے کہ .Much addo about nothing

☆ پہ موشی تیرہ[1]۔ خدائی د نہ کو ڈیرہ[2]

لغت: ا۔ گزر جائے، مراد مر جاؤں ۲۔ پھر کیا فائدہ۔

مفہوم: جب میں نہ رہا۔ تو مال و دولت کا کیا فائدہ میرے نزدیک سطح بینی اور خودغرضی کی دلیل ہے۔ انسان خود کیلئے نہیں اوروں کے لئے بھی زندہ اور کام کرتا ہے۔ انسان اور حیوان میں یہی تو فرق ہے۔ یہ رویہ برخود غلط ہے

بابر با عیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست

انسان کی عظمت اسی میں ہے کہ وہ کمائے، اوروں کو کھلائے انسان مستقبل کیلئے سوچتا ہے حیوان حال میں رہتا ہے۔

☆ مرگ[1] پردہ پوش دہ

معنی: ا۔ موت

مفہوم: غالب نے بھی تو کہا ہے

ڈانپا کفن نے داغ عیوب برہنگی

ورنہ میں ہر لباس میں ننگ وجود تھا

۱ ۲

☆ مارہ کیدہ فارسی وائ

لغت: ۱۔بھرا پیٹ مراد اسودہ حالی، ۲۔اونچی بولی بولنا۔

مفہوم: فارسی ماضی میں شاہی زبان، درحاوی زبان اور مراعت یافتہ لوگوں کی زبان ہوتی تھی جو امتیازی حیثیت رکھتی تھی، جیسے آج کل انگریزی کی علمداری ہے اور صاحب حیثیت افراد کی پہچان۔

۱ ۲

☆ مزی زیرہ ول

لغت: ۱۔دھاگہ ۲۔رنگ دینا، برائے نام تعلق

مفہوم: واجبی تعلق، واجبی رسم وراہ

۱ ۲ ۳

☆ پہ میتیازے او دس نہ کیڑی۔

لغت: ۱۔پیشاب ۲۔وضو ۳۔نہیں بنتا نہیں ہوتا۔

مفہوم: پیشاب اور پانی دونوں سیال ہیں۔ ایک ناپاک دوسرا پاک، پیشاب سے وضو نہیں بنتا۔ اس طرح انسان، انسان میں بھی فرق ہے۔ بعض پاک دامن، پاکباز اور بعض بد باطن، بدکردار، ناپاک انسان کا کوئی فعل قابل قبول نہیں۔ کافر کی مثال حاضر ہے قرآن وحدیث اس پر شاہد، ایمان افروز کہاوت ہے۔ فقہی مسئلہ کا حل موجود ہے۔ نیک اعمال کی قبولیت کا دارومدار ایمان پر ہے۔ اور ایمان کا تعلق عمل صالح سے لازم وملزوم۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ منګیرا مړا و لاوړ نه موت

لغت: ا۔مار، سانپ ۲۔مرجائے ۳۔لاٹھی ۴۔ ٹوٹنا

مفہوم: سانپ بھی مرے اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے، لفظی ترجمہ ہے۔ پر بڑی ہمہ گیر ہے۔ یہاں حکمت، تدبر پر زور دیا گیا ہے۔

۱ ۲

☆ په مږیاتین بو ندے شپه۔

لغت: ا۔جہاں چیونٹیوں کا مسکن ہو ۲۔شب گزاری ہو مراد بے آرامی

مفہوم: اوقات بڑے تلخ، صبر آزما اور بے آرامی سے عبارت ہے، مضطرب اور پریشان رہتا ہوں۔ جہاں چیونٹیوں کے بل ہوں چیونٹیاں کسی کو آرام کرنے نہیں دیتیں۔اس لئے انسان چیونٹیوں کے بل پر بسیرا نہیں جماتا

۱ ۲ ۳ ۴

☆ مږك ځون سره غورته جچ ننه بوسی۔

لغت: چوہا ۲۔خود کے ساتھ ۳۔بل میں ۴۔اندر گھسیٹ لینا چاہتا ہے۔

مفہوم: چوہا مشکل سے اپنے بل میں جاتا ہے، مگر ساتھ چج کو بھی گھسیڑنے کی کوشش میں ہے۔ چج غلہ صاف کرنے کا آلہ ہے جیسے چھلنی۔ جو چوہے سے کہیں قدوقامت میں بڑا ہوتا ہے بل کا منہ بہت تنگ، چج اس کے مقابلہ میں بہت بڑا۔ ایسے شخص کے لئے جہاں اس کے لئے مشکل سے گنجائش ملے۔ دوسروں کو بھی ساتھ لیجانے کو کہدے۔ گویا خود بھی بن بلایا ہو۔

١ ٢ ٣

☆ مو خبرا د نه خوری۔ یونانی تیره به د څه خوری

لغت: ١۔ میری بات ٢۔ بے اثر ہو ٣۔ یونانی تلوار تمہارا کیا بگاڑے گی۔

مفہوم: اپنی بات کو اثر پذیری کے حوالہ سے یونانی تلوار کے ساتھ تشبیہہ دی گئی ہے حسن مبالغہ ہے اور قاری کو احساس دلانے کی کوشش بھی ہے۔

١ ٢

☆ موؤو تو بوئیدو وی۔ لرے نژدے څه وی

لغت: ١۔ میں اور تو ٢۔ چاہنے والے ہوں ٣۔ دور و نزدیک بے معنی بات ہے۔

مفہوم: جب دو دل مل جائیں تو بیچ سے فاصلے کٹ جاتے ہیں۔ مٹ جاتے ہیں اور ہٹ جاتے ہیں مگر یہ بھی تو ہے دل کا معاملہ بہت نازک بھی ہوتا ہے۔

دل کے رشتے عجیب ہوتے ہیں
سانس لینے سے ٹوٹ جاتے ہیں

☆ مادیمرا خواږیږه لکه ګړا۔
مادیمره ترخیږه لکه مرچ

معنی: نہ اتنا میٹھا ہو، جیسے گڑ، اور نہ مرچ کی طرح کڑوا۔

مفہوم: مراد اعتدال سے رہا کریں میانہ روی اختیار کرنا چاہئے۔

۱
☆ دمړو میږی آزور نه وخلی۔

لغت: ۱۔مری ہوئی چیونٹی کا آزار نہیں اٹھاتا۔

مفہوم: گویا معصوم اور نرم دل ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴
☆ میر چه میرُو شی۔ پلور پلندرشی۔

لغت: ۱۔میر،مور، ماں ۲۔سوتیلی ماں ۳۔باپ ۴۔سوتیلا باپ

مفہوم: کسی کی ماں مرجائے، باپ دوسری شادی کرے تو گھر کا سارنقشہ و ماحول بدل جاتا ہے۔نہ تو سوتیلی ماں کی طرف سے وہ سلوک ملے گا اور نہ باپ کی طرف سے ماضی کا ماحول۔

۱ ۲ ۳ ۴
☆ میتہا خضرئ په نس لوس واله دا

لغت: ۱۔حضرت خضر علیہ وسلام ۲۔پیٹ ۳۔ہاتھ ۴۔پھیر دیتا ہے۔

مفہوم: حضرت خضر علیہ وسلام تاریخی اور قرآنی کردار ہے۔ جو ایک روایت کے مطابق آب حیات پی چکا ہے۔ اس لئے تا قیامت زندہ رہے گا۔بعض شخصیات سے ان کی ملاقات ہوتی رہتی ہے۔قرآن پاک میں بھی موسیٰ علیہ وسلام وسلم کے ساتھ سفر کر چکے ہیں۔الہامی علوم انہیں حاصل ہیں، حکمت و تدبر کا بے مثال نمونہ۔اب جو کوئی فراغت کی زندگی گزار رہا ہو تو کہتے ہیں انہیں حضرت خضر کی دعا لگی ہے۔

☆ ناکوم پهلوۀن۔
(۱ ناکوم، ۲ پهلوۀن)

لغت: ۱۔مجبوری ۲۔طاقت ور

مفہوم: مجبوری کا نام شکریہ

☆ نن دو په نغن دو۔
(۱ نن، ۲ نغن)

لغت: ۱۔آج ۲۔موقع ہے ویسے نغن کو نان کہتے ہیں

مفہوم: بقول بابر ؎ بابر بہ عیش کوش کہ عالم دوبارہ سینت
ہر روز روز عید۔ ہر شب شب برات
عیش و آرام۔فرصت اور فراغت کو ترجیح دی گئی ہے۔

☆ نه پائیژے، بیاهم ځوون کوه۔
(۱ پائیژے، ۲ ځوون، ۳ کوه)

لغت: ۱۔گرنا سمجھ بھی ہو ۲۔جوان ۳۔خریدو

مفہوم: آنکھیں بند کر کے جوان کو پسند کرو۔وہ انسان ہو یا حیوان

☆ نژیرے ویایوں توته۔ اوررایوۀ ئے په بل
(۱ نژیرے، ۲ ویایوں، ۳ بل)

لغت: ۱۔نیگور بہو، ۲۔بظاہر تمہیں کہتی ہوں اور سناتی ہوں سوتن کو

مفہوم: کنایہ میں بات کرنے کا عمدہ سلیقہ ایہام اس کو کہتے ہیں۔شاید روئے سخن

اور کی طرف ہو یہ بھی ایک فن ہے۔

انہیں کہہ ہی دیا راز داستان کی طرح۔

☆ چه نه د وی د میرا۔ داسے ماو یایه چه وریرا۔

لغت: جو حقیقی بھائی نہ ہو۔اسے بھائی مت کہو۔

☆ د نا پُر سان بادشاهی ۔

مفہوم: سکھا شاہی مراد ہے۔یا جب اندھیری نگری ہو چوپٹ راج ہو۔انتشار اور افراتفری برپا ہو۔

☆ نه خورے۔ لاوړ او خرے۔

مفہوم: سان وگمان میں بھی نہ تھا کہ یہ ہو کر رہیگا۔یا ایسا ہوگا۔ناکردہ گناہ کی سزا ملی۔

١ ٢ ٣ ٤ ٥

☆ نشیت نه دے موزی بنه دے۔چه کټ په ډك وی

لغت: ١۔نہ ہونا ٢۔نامرد ٣۔اچھا ہے ٤۔چارپائی ٥۔خالی نہیں

مفہوم: نہ ہونے سے کچھ ہونا اچھا ہے انگریزی میں محاورہ ہے

Something is better than nothing.

پشتو میں مثال ہے۔اسے نہ پتا سے شےوی ١۔نہ ہونے سے سے تو بتاشے اچھے ہیں۔

۴ ۳ ۲ ۱

☆ په نه غوشيے د اوزي۔ هغه په نهه كلی پريوزی

لغات: ا۔نہہ غوشے، مراد زبان، منہ ۲۔نکل جائے ۳۔گاؤں مراد آس پاس ۴۔پھیل جانا

مفہوم: منہ سے بات نکل جائے۔فوراً پھیل جاتی ہے۔

۲ ۱

☆ نه تيت نه بيرا

لغات: ا۔ایک درخت ہے ۲۔بے میوہ، بیر کا درخت

مفہوم: نابکار شخص، کسی کے کام میں نہ آنے والا تیت ہوتا، تو سایہ رکھتا، بیر ہوتا، تو سایہ کے نیچے استراحت کرتا، مگر یہ شخص کسی خوبی کا حامل نہیں۔محض بیکار اور خودغرض ہے۔

۲ ۱

☆ نوا د ملك شی۔ كله د الك شی

لغات: ا۔گاؤں ۲۔بے وقعت۔ہلکا

مفہوم: قبائل نظام میں ملک مرکزی کردار ہوتا ہے۔اگر کسی گاؤں کے سابق ملک کی جگہ دوسرا ملک بن جائے۔تو وہ شہرت یافتہ نہ ہونے کے باعث گاؤں بے وقعت ہو جاتا ہے۔کیونکہ انہیں شہرت حاصل کرنے میں وقت لگ سکتا ہے۔

۲ ۱

☆ نیل کئہ ول۔

لغات: جھوٹا پروپیگنڈہ کرنا،

مفہوم: جس کا حقیقت کے ساتھ دور کا بھی رشتہ نہ ہو۔

۵ ۴ ۳ ۲ ۱

☆ وطن سمسیرے ڈاڑ کو۔ ختے د منگیرونے اوخاتے۔

لغات: ۱۔گو، ایک صحرائی ومیدانی جانور جو غاروں میں رہتا ہے۔۲۔تباہ،
۳۔کپڑے ۴۔منگیر ونے، سانپ کی جمع ۵۔اتر گئے بدنامی

مفہوم: سانپ کم از کم سال میں ایک بار اپنی کھینچلی تبدیل کرتا ہے۔ اسے کپڑے اتارنے سے تشبیہ دی گئی ہے۔ گو جگہ جگہ اپنا مسکن بنانے کے لئے سوراخ کرتا رہتا ہے۔ سوراخ زمین کی بربادی کی تمہید بن جاتا ہے۔ جب بیشمار ہوں تو زمین قابل کاشت نہیں رہتی۔ کہا گیا کہ وطن کی بربادی کا باعث گو ہے۔ جبکہ بدنامی سانپ کے حصے میں آئی۔ انسانوں کا بھی یہی حال ہے۔ وطن کی بربادی کا باعث کوئی اور ہوتا ہے یا ہوتے ہیں۔ بدنامی کسی اور کا مقدر بن جاتا ہے۔ آج کل کے سیاست مداروں میں بعض پر یہ کہاوت بڑی راست آتی ہے۔ درست مواخذہ اور محاسبہ ہو۔ تو دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔ امیر شہر غریبوں کو وطن کے باسیوں کو مختلف حیلے بہانے سے لوٹتے ہیں۔ لوٹ چکے ہیں اور یہ شغل دیر تک اور دور تک چلتا رہے گا۔

آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے لب پہ آ سکتا نہیں
محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہو جائیگی

۱ ۲
☆ وسہ بے وسہ وی

لغات: ۱۔ساون کا مہینہ، جس میں بارشیں زیادہ ہوتی ہیں۔
۲۔بے وسہ۔اپنا اختیار نہ ہو۔

مفہوم: وسہ ایسا مہینہ ہے۔لگتا ہے اس کی مرضی کے بغیر بھی بارشیں ہوتی ہیں۔بعض افراد بھی تو بے اختیار ہوتے ہیں۔

۱ ۲ ۳
☆ وارائی پہ پرویزی نہ درا نیژی۔

لغات: ۱۔بوجھ، بار ۲۔غلبیل، چھلنی، بھاری ہو جانا

نتیجہ: اونٹ کے لئے چھلنی جیسی ہلکی چیز کوئی بوجھ نہیں اس طرح بعض افراد کیلئے کام یا امداد کے حوالہ سے کوئی فرق نہیں پڑ سکتا۔وہ ذمہ داری کو قبول اور برداشت کر سکتے ہیں۔جس کے لئے حوصلہ چاہئے۔صاحب استطاعت کے لئے کوئی بوجھ نہیں ہوتا مگر ظرف کی بات ضرور ہے۔

۱
☆ وریرا وریر گری۔ حساب د مانځه

لغت: ۱۔بھائی جان

مفہوم: برادری ایک طرف مگر حساب ضروری ہے۔ گویا بھائی ہونا حساب میں رکاوٹ نہیں بننا چاہیے۔

☆ وینہ وینہ تہ خوندی۔ مینہ مینہ تہ نہ خوندی

مفہوم: انگریزی کہاوت ہے. Blood is thicker than water

۱ ۲ ۳ ۴

☆ وچ لار کئی زر موتیژی

لغات: ۱۔خشک ۲۔لکڑی ۳ جلدی آسانی سے ۴۔ٹوٹ جاتی ہے۔

مفہوم: بے لچک انسان نقصان اٹھاتا ہے۔

☆ وچے سرہ لوندو سویزی۔

مفہوم: خشک لکڑی کے ساتھ گیلی لکڑی بھی جل جاتی ہے۔ گناہ گاروں کے ساتھ بے گناہ بھی سزا پا لیتے ہیں۔ انگریزی محاورہ ہے۔

Innocent are killed with the guilty

اقبال فرماتے ہیں ۔ فطرت افراد سے اغماض تو کر لیتی ہے
مگر کرتی نہیں ملت کے گناہوں کو معاف

نتیجہ: ہر فرد و بشر ایک دوسرے کا ذمہ دار اور سزاوار ٹھہرایا جاتا ہے۔ یہ وسیع المعانی کہاوت ہے۔ قرآن پاک میں بھی ارشاد ہے کہ تبلیغ حق فرض ہے اور تم میں کچھ لوگ ایسے ہونے چاہئے۔ جو دوسروں کو دین سمجھائے۔ نیک و بد کا فرق

بتائے۔ایسا نہ کیا گیا تو سب کا حشر ایک جیسا ہو گا۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ ویشے میرنہ ځائے وری۔

لغت: ۱۔بیدار ۲۔ماں ۳۔بیٹا ۴۔لے جاتا ہے۔

مفہوم: ماں بیدار ہے۔مگر اپنی مہارت کے بل بوتے پر کسی نے اس کے بیٹے کو اچک کر لے گیا۔

تنبیہ: ہم سب کو محتاط رہنا چاہیے۔

اپنی جیبوں سے رہے سارے نمازی ہوشیار
ایک بزرگ آتے ہیں مسجد میں خضر کی صورت

۱ ۲

☆ پہ ویاله تہندا

لغات: ۱۔خوشدلی کے ساتھ ۲۔پیشانی

مفہوم: اسے انگریزی میں Body Language بھی کہتے ہیں۔چہرے بشرے سے انسان کی محبت اور نفرت کو پہچانا جا سکتا ہے۔

۱

☆ چہ وطن شی لوتے بیتمی۔

۲ ۳

ژنری د وینسی اخپلے تیرے میتمی

لغات: ۱۔دشمن لوٹ مار کرے ۲۔جوان طبقہ ۳۔تلواریں سنبھال لیں۔

مفہوم: نوجوان نسل کے لئے تلقین ہے۔ جب ملک وطن کو خطرہ لاحق ہو۔ نوجوانوں کو چاہئے کہ ہتھیار بند ہو جائیں۔ ملک کی پاسبانی کرے۔ یہ ان کی اجتماعی ذمہ داری ہے۔ پشتون قبیلہ میں ایسا کرنا ان کی ثقافت کا حصہ ہے۔ وہ ہر دور میں وطن کے لئے قربانی دیتے رہتے ہیں۔

☆ په ویژکے[1] واړے[2] پاخه[3] ول

لغات: ۱۔ تھوک ۲۔ پکوڑے ۳۔ پکانا

مفہوم: پکوڑے پکانے کے لئے روغن استعمال کیا جاتا ہے۔ بخیل پر طنز ہے۔ جب کوئی بخل دکھاتا ہے۔ تو یہ کہاوت اسے سنائی جاتی ہے۔

☆ دی وریځے[1] مئیر[2]۔

لغات: ۱۔ بادل ۲۔ دھوپ

مفہوم: فضا ابر آلود ہو۔ خنکی ہو مگر گاہے گاہے آسمان پر سے کسی جگہ سورج نمودار ہو۔ تو خوب گرمی پڑتی ہے۔ یا محسوس کی جاتی ہے۔ دھوپ نکلے اس میں بلا کی حرارت اور حدت ہوتی ہے اس طرح بعض افراد کو ایسی دھوپ کے ساتھ تشبیہ دی جاتی ہے۔ کہ فلاں تو وریځے مئیر ہے۔ نا قابل برداشت حد تک سختی دکھاتا ہے اور یہ بھی، بس چلے، تو سختی کرے۔

۱ ۲ ۳

☆ پہ اَل جھگڑا شہ نہ پہ ریشو

لغات: ا۔ہل ۲۔معاملہ طے کرنا۔ ۳۔خرمن میں غلہ کا ڈھیر

مفہوم: حساب شروع میں کیا جائے۔عندالطلب امور کو پہلے سے طے کرنا چاہیے۔ بعد میں مشکلات پیدا ہونے کا احتمال موجود ہوتا ہے۔

☆ ھرشی برو۔ عادت نہ برو

مفہوم: عادت راسخ ہو جائے تو مرتے دم تک ساتھ دیتی ہے۔

۱

☆ ھویدے مڑا

لغات: ا۔ہوید، بنوں شہر سے دور افتادہ گاؤں ہے۔

مفہوم: ماضی میں رسل و سائل کی کمی کی وجہ سے شہر جانا کا ارادہ کبھی کبھی ہوتا تھا۔اور خاص طور پر جب کوئی فوت ہو جاتا۔اس کے لئے تجہیز و تکفین کے بندوبست کیلئے شہر جانا پڑتا۔اس میں دیر لگتی۔لوگوں کو تکلیف ہو جاتی اور مردے کو دیر سے دفن کیا جاتا۔اس کہاوت سے ماضی کی داستان سرائی ہے اور احوال ماضی بھی۔

۱ ۲ ۳

☆ یو پہ سلے۔ سل پہ خوورے

لغات: ا۔ایک ۲۔سو ۳۔ دفن، دفع کرو۔

مفہوم: بعض افراد ہزاروں پر بھی وزنی ہوتے ہیں اور اس کے مقابلے میں جم غفیر بھی ہیچ سمجھی جاتی ہے۔

؎ ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پر روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

۲ ۱

☆ یوه تکه شے دوے تیرے نه زئیڑی۔

لغت: ۱۔ایک نیام ۲۔تلواریں نہیں سما سکتیں۔

مفہوم: مطلب واضح ہے کہ بعض اوقات شخصیت کی تصادم ظہور پذیر ہوتی ہے اور آپس میں متصادم رہتی ہے۔مشت گریباں، باہمی چپقلش۔

☆ یور د ژاړه وی۔ دشمن دخنداوی

معنی: دوست رُلا لیتا ہے۔ دشمن ہنسا دیتا ہے۔

مفہوم: دوست سچ بتائے گا۔جو کڑوا لگتا ہے۔جس سے دکھ محسوس ہوتا ہے۔مگر دشمن ہمیشہ غلط فہمی میں مبتلا کرنے کیلئے سبز باغ دکھاتا ہے اور خوش کر دیتا ہے۔ مگر۔۔۔۔

☆ یوه ستر که داو زی۔ په بله ستر که لوس کئیږدا

معنی: جب ایک آنکھ پھوٹے۔ دوسرے کو بچانے کی فکر کر۔

مفہوم: جو ہوا سو ہو چکا آئندہ کیلئے محتاط رویہ اختیار کر۔اس کہاوت میں بڑی نصیحت

پنہاں ہے۔فارسی کہاوت ہے

گزشتہ را صلوٰۃ۔ آئندہ را احتیاط

۱ ۲ ۳

☆ یتیم پہ ژاړو تینګ۔

لغات: ا۔یتیم جس کا باپ فوت ہو چکا ہو۔ ۲۔رونا، دھونا ۳۔مضبوط

مفہوم: یتیم باپ کے غیر موجودگی میں کئی مسائل کا شکار ہو جاتا ہے۔وسائل کی کمی۔ ماضی کی یادیں۔اسے رلانے کے لئے کافی ہیں۔

دریا دریا روتا ہوں۔صحرا صحرا وحشت ہے
ان حالات میں ان مصائب کا خوگر بن جاتا ہے
رنج سے خوگر ہوا انسان تو مٹ جاتا ہے۔رنج
مشکلیں مجھ پر پڑیں۔اتنی کہ آسان ہو گئیں "غالب"

۱ ۲ ۳

☆ یئر و ایبوئے نہ خوری

لغت: ا۔آگ ۲۔ پانی ۳۔بے اثر

مفہوم: ایسے شخص کے لئے جو نشیب وفراز سے بالاتر ہو طبعی حالات اور دیگر احوال کا بے جگری سے مقابلہ کرنے کا خوگر ہو۔مضبوط اعصاب کا مالک ہو۔تو کہا جاتا ہے۔آگ اور پانی کا اثر قبول نہیں کرتا۔جغرافیائی، سیاسی، معاشی حالات کا مقابلہ کرنا جانتا ہے۔ بہت ہی مضبوط شخصیت کا مالک ہے، بڑا سخت جان ہے۔

۲ ۱

☆ اخپل عیب د دوے ولیے منځ شے وی

لغات: ا۔دو ۲۔کندھوں کے بیچ میں ہے۔

مفہوم: ہر فرد و بشر کو اپنا عیب نظر نہیں آتا۔لگتا ہے۔عیب کندھوں کے بیچ میں ہے۔ اس لئے نظروں سے اوجل رہتا ہے۔

۲ ۱

☆ اخپله وخرے غل شی۔په بل ئے وخرے گل شی

مفہوم: جو کچھ خود پر خرچ کیا۔ضائع ہوگیا۔دوسروں کو کھلایا۔محفوظ ہوگیا قیمتی بن گیا۔وہ پھول بن گیا۔ جو خوشبو پھیلاتا ہے یہاں سخاوت اور مہمان نوازی کی تلقین کی گئی ہے۔خدا کرے ہم سب اس کہاوت پر عمل پیرا ہوں۔آمین!

۱

☆ قسمت کته کره خرده۔

معنی: ا۔ذین بردار گدھا ہے۔گویا تمہارے اختیار میں ہے۔قسمت/تقدیر کا مالک خود انسان ہے۔وہ صاحب تقدیر ہے۔

مفہوم: مالک کون ومکان نے انسان کو صاحب اختیار بنادیا ہے۔انسان سے صرف ایک وعدہ لیا گیا ہے کہ میں کون ہوں۔انسان نے قولاً اور فعلاً اس کا جواب فراہم کرنا ہے اور بس۔اس کہاوت سے حوصلہ مندی اور خود اعتمادی کا درس ملتا ہے۔

تقدیر کے پابند نباتات و جمادات
مومن فقط احکام الٰہی کا ہے پابند

نہ ستاروں میں ہے نہ گردش افلاک میں ہے
میری تقدیر میرے نالہ بے باک میں ہے

۱ ۲
☆ ایله مے کته دو۔

لغت: ا۔هیله،امید ۲۔قطع،منقطع،ترک

مفہوم: امید باقی نہ رہی، امید جاتی رہی، کتہ لفظ کی کہانی، مصنف کی زبانی، کتہ خالص پشتو کا لفظ ہے۔ قطع کی بگڑی ہوئی صورت۔ گویا یہ فارسی اور پشتو کا مبداء، مبع، ماخذ اور سرچشمہ ایک ہی زبان ہے۔ جسے ژند کہتے ہیں۔ اس لئے بیشتر الفاظ دونوں زبانوں میں مشابہ ہیں، معمولی تحریف، تغیّر وتبدل کے ساتھ یہ جغرافیائی اور طبعی تبدیلیوں کا اثر ہے۔ بعض اوقات غلط سماعت کا نتیجہ بھی ہوسکتا ہے۔ مزید Dilect اور Accent یعنی اسلوب بیان، لب ولہجہ اس کا باعث ہے۔ بعض الفاظ جو فارسی اور پشتو میں ہم مشابہ ہیں۔

| پشتو | فارسی | پشتو | فارسی | پشتو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|
| کته | قطع سے مشتق | اوبو/ایبو | آب | نفن | نان |
| پلار/پلور | پدر | مور/میر | مادر | خور/خیر | خواہر |
| شپہ | شب | ورخ | روز | تیرہ/شپہ | تیرا/شب اشی |

☆ خدائ نہ هر سړائی ډر يږی۔
خو شابړی کلی غل ځنے سی

معنی: ہرکس و ناکس ہر فرد و بشر خدا سے ڈرتا ہے۔ مگر شابڑی کلی کا معاملہ ہی کچھ اور ہے۔ گویا بہت زیادہ ڈرتے ہیں۔

پس منظر: ایک مسافر کا کسی دن شابڑی کلی سے گزر ہوا۔ یہاں پیری اور مریدی کا چرچا تھا اور ہر ایک بلند آواز سے کلمہ طیبہ کا ورد و ذکر میں مشغول اور مصروف تھا۔ گھر، گھرانہ، گاؤں، ہر قریہ، کلیان، زمین سے جو کوئی بھی برآمد ہوتا، اسی شغل میں مصروف پاتا۔ ایک صاحب زمین میں ہل چلا رہا ہے وہ بھی مصروف ذکر، دوسرا جو آیا، تیز تیز قدم اٹھاتا فراغت کے لئے بیٹھ گیا اور بیک وقت دونوں کام سرانجام دینے لگا۔ مسافر سمجھا، یہ خوف خدا کا اثر ہے، خوف سے انے حاجت پیش آئی اور اسی حاجت روائی میں بھی ذکر سے غافل نہ رہا، مسافر نے بے ساختہ کہا خدا سے ہر ایک خوف کھاتا ہے۔ مگر شابڑی کلی کا معاملہ ہی کچھ اور ہے۔

☆ مکر[1] زنان کتوب[2]

لغات: ا۔ خواتین کی چال چلاکیاں، ۲۔ کتاب، گویا ہر خاتون اس باب میں صاحب کتاب ہے۔

مفہوم: عورتوں کی چالاکیاں، مکروفریب ضرب المثل ہیں۔ اس لئے جو کوئی اس حرکت میں مصروف پایا جاتا ہے اسے یہی طعنہ سننے کو مل جاتا ہے۔

ا

☆ فلانا جولادہ۔

معنی: ا۔احمق ہے جولا / جولاہا

مفہوم: ان کے بارے میں عجیب وغریب قصے کہانیاں، داستانیں مشہور ہیں۔ بحیثیتِ مجموعی یہ قبیلہ، نادانوں کا گروہ سمجھا جاتا ہے۔معلوم نہیں یہ سب تخیلی ہیں یا تخلیقی یا حقیقی (واللہ اعلم)۔

۲ ا

☆ دلوندو خہ لوندے کیڑی؟

لغت: ا۔تردامن ۲۔مزید بدنامی

مفہوم: بدنام زمانہ کا کون کیا بگاڑ سکتا ہے۔یا مزید بدنامی سے اس کا کیا بگڑتا ہے۔ گویا وہ مزید بدنامی کو اپنی شہرت سمجھتا ہے۔

ے مجھ سے پہلے اس گلی میں میرے افسانے گئے
میں اسے شہرت کہوں یا اپنی رسوائی کہوں

ایسے اشخاص سے دور رہنا ہی بہتر۔

ے ہم تو ڈوبے ہیں صنم تم کو بھی لے ڈوبیں گے۔

☆ سر پہ شکاونہ

معنی: سر کے بال نوچنا،

مفہوم: مراد بہت ہی مصروف کار شخص ہوں۔ یا سر کھجانے کی مہلت نہیں مگر میرے خیال میں یہ درست تشریح نہیں۔ایک اور مفہوم میرے ذہن میں آتا ہے۔

☆ سر پہ شکاونہ

معنی: ایک دوسرے کا سر کے بال نوچنا۔

مفہوم: یہ ایک کھیل بھی ہے۔ جسے چھینا جھپٹی بھی کہتے ہیں۔ ایک دوسرے کے بال کھینچنے ہوتے ہیں۔ جتنی منہ اتنی باتیں! خیال اپنا اپنا!

☆ ڈیل[1] پہ سامہ[2] ژغیدُو۔ وزیر پہ غرو یمیدو

لغت: ڈول وادی میدان میں بج رہا تھا۔ پر وزیر پہاڑ کی چوٹی پر ناچ رہا تھا۔ اس باب میں بنووال بھی کسی سے پیچھے نہیں۔

☆ أئیر[1] پہ سامہ[2] بلیدو[3]۔ وزیر پہ غرو تودیدو[4]

لغت: ۱۔آگ ۲۔میدانی خطہ ۳۔آگ جلانا ۴۔تاپنا، تپش لینا۔

مفہوم: آگ نیچے دامن کوہ میں جلائی گئی، وزیر پہاڑی چوٹی پر ہاتھ پھیلا رہا ہے۔ کہ تپش ملے، غالباً موسم سرما ہے۔ ایسا ہونا بعید از قیاس و عقل بھی نہیں، بے تابی اور تکلیف میں ایسا ہی ہوتا ہے۔

شکوہ نہ چاہئے کہ تقاضا نہ چاہیے
جب جان پر بنی ہو۔ تو کیا کہا نہ چاہیے

بڑی معنی خیز کہاوت ہے۔ لاحاصل کوشش اِسی کا نام ہے۔

۲ ۱
☆ وس دی بری چاردو۔

لغت: ا۔بس چلنا ۲۔بات ہے۔

مفہوم: جس کسی کا جتنا بس چلے اتنا ہی اپنا حصہ جدا کردے یہ بھی تو ہے، ہر ایک بہتی گنگا میں ہاتھ دھولیتا ہے۔ باانداز ہ توفیق انسانی۔ پاکستان کی 60 سالہ تاریخ اس کہاوت پر پورا اترتی ہے۔ اربوں روپیہ بینک سے قرضہ کے بہانے لیا گیا پھر معاف کروایا گیا۔ گویا لوٹ کھسوٹ کی گرم بازاری ہوئی اور ہورہی ہے۔ ہم صرف تماش بین ہیں۔

ہوتا ہے شب وروز تماشا میرے آگے

شیر مادر سمجھ کر انہیں ہضم کرلیا گیا۔ بیرون ملک سرمایہ منتقل کیا جاتا ہے اور یہ کھیل تماشا آج بھی جاری ہے اور جاری رہیگا۔

آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے لب پہ آسکتا نہیں
محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہوجائے گی

جنگ زرگری ہے جاری وساری اس گرم بازاری، زور و زر کی عملداری، زرداروں کی حکمرانی، نئے نئے زردار ابھر رہے ہیں۔ غریب غریب تر ہوتا جارہا ہے، پاکستان لوٹس ایرز کی سرزمین۔ گویا ایک جزیرہ بن چکا ہے۔ ہم قیدی ہیں ضمیر کے، امریکہ کے، ان ممالک کے، جن سے ہم اربوں روپیہ بطور قرض لے چکے ہیں۔ ہمارا ضمیر بک چکا ہے۔ بصیرت لٹ چکی ہے۔ احساس زیاں سے عاری قوم، فاقہ مست، نان جویں کی محتاج، شوق مرگ نے خودکشیوں پہ قوم کو مجبور کردیا ہے۔

وائے ناکامی متاعِ کارواں جاتا رہا
کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا

کشمیر ہم گنوا چکے، اپنی شامت اعمال کے باعث، مشرقی پاکستان جدا کر دیا گیا۔ لیاقت علی خان کو روس نے بلایا، امریکہ کو احساس ہوا بعد میں لیاقت علی خان کو امریکہ آنے کا بلاوا ملا۔ وہ امریکہ گئے۔ وہاں سیٹو اور سینٹو جیسے معاہدوں میں خود کو پھنسا دیا گیا اور یوں کشمیر ہم نے ضائع کیا۔ موقع ضائع کیا، کیونکہ یہ معاہدہ روس کے خلاف تھا مزید مزے کی بات یہ ہے کہ کشمیر کا مسئلہ ہم نے نہیں، بھارت نے اقوام متحدہ کے سپرد کیا کہ وہ فیصلہ کرے۔ یہ معاملہ ہمارا تھا۔ بھارت کا نہیں تھا مگر اس لئے اقوام متحدہ میں ہماری شنوائی نہیں ہو رہی۔ کیونکہ ہم مدعی نہ تھے۔ بھارت مدعی تھا اور اب اس کی دلچسپی بدل گئی ہے۔ روس مخالف ہو گیا۔ کشمیر کا مسئلہ ہمیشہ ہمیشہ کیلئے دفن ہو چکا ہے۔ اب ہم صرف سیاست کو چمکانے کیلئے ایک سیاسی نعرہ کے طور پر کشمیر کا نام استعمال کرتے ہیں۔ ہائے بات دور چلی گئی۔ مجھے "متالونہ اور مشالونہ" سے نبٹنا تھا۔

آیئے پھر وہیں سے شروع کرتے ہیں۔ مگر ایک بار پھر قند مکرر کے طور پر

وس د برے چار دو

یہ کہاوت غالب کے شعر کی جامع تعبیر ہے۔

توفیق باندازہ ہمت ہے ازل سے
آنکھوں میں ہے وہ قطرہ جو گوہر نہ ہوا تھا

١ ٢ ٣

☆ ځناور د مغړی په زير ورزی۔

لغات: ا۔جانور مراد زیر سایہ اشخاص ٢۔یہاں مالک مراد ہے۔ ٣۔زمین پر قدم نہیں رکھتا،خودسر،سرکش،مغرور،کوئی بھی اس کی نظروں میں نہیں جچتا۔ یہ کہاوت ہے۔اپنے اندر وسعت رکھتی ہے۔

مفہوم: کتنا ہی حقیر،فقیر سوال گیر اور طفیلی کیوں نہ ہو۔جیسے جانور، جو مالک کے رحم و کرم پر ہوتا ہے۔بہترین تشبیہ دی گئی ہے۔ یہی انسان جب زبردست کی کفالت اور زیر سایہ آجائے اسے پشت پناہی ملے،تو وہ وہی کچھ کرنے لگتا ہے جو اس کا مالک کرتا آیا ہے۔گویا وہ اپنے مالک کا عکس اور ترجمان بن جاتا ہے۔بلکہ مالک سے بھی زیادہ۔۔۔۔

١ ٢ ٣

☆ خوړو د بادشاه لګی---زړه د دينځے سويزی۔

لغات: ا۔خرچہ،خوردونوش ٢۔برداشت کرتا ہے ٣۔دل نوکرانی کا جلتا ہے۔

مفہوم: خرچہ مالک کا ہو اور دل کی جلن ماتحتوں اور نوکروں کے حصے میں آتی ہے۔ حسد کا منفی اظہار ہے۔

١ ٢ ٣

☆ خر که د بور نه پريوزی۔ تيزے ته نه پريووزی۔

لغات: ا۔بوجھ اٹھانا ٢۔قابل نہ رہے ٣۔ڈھینگ مارنا،لاف زنی کرنا،

مفہوم: ناقص کے بارے میں ہے۔ کہ وہ اپنی کمزور حیثیت کسی طور ماننے کے لئے تیار نہیں ہوتا اور لاف زنی اس کی مجبوری ہوتی ہے۔ بڑی اچھی طنز ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴

☆ لوندے ختے لشکے ایبو بس وی۔

لغات: ۱۔ گیلی مٹی ۲۔ کیچڑا ۳۔ تھوڑا پانی ۴۔ کافی ہوتا ہے۔

مفہوم: پانی ملا مٹی کے لئے مزید تھوڑا پانی چاہیے۔ بیمار و کمزور شخص صرف بہانا چاہتا ہے وہ مزید صدمہ کو برداشت نہیں کرسکتا۔

۱

☆ مصلی دا وا خو چه ځوانی وا

لغات: ۱۔ نیچ ذات (یہ کہاوت خوشحال خان کی طرف منسوب ہے)۔

مفہوم: خوشحال خان خٹک مشہور اور معروف شاعر۔ شہسوار رزم و بزم کا قول ہے۔ اس کا اپنا پس منظر ہے۔ فی الحال اسے صیغہ راز میں رکھنا چاہتا ہوں۔ بعد میں کسی اور موقع پر! گزری جوانی کیلئے افسوس کہنا ہے کہ کاش جوان ہوتا مصلی ہونا بھی منظور۔ مگر۔۔۔۔۔

☆ بهنګ وے لار کائی نه شی
ختهك وے سرائی نه شی

مفہوم: یہ بھی خوشحال خان خٹک کا قول ہے شاید وہ اپنی قوم سے شکایت کناں تھا۔ وہ شہنشاہ اورنگزیب عالمگیر سے برسرِ پیکار تھا۔ قوم نے توقع کے مطابق اس کا

ساتھ نہ دیا۔ البتہ یوسف زئی قبیلہ نے خوب حمایت کا حق ادا کیا۔ جس کے لئے وہ بجا طور پر رطب للسان تھے۔ خوشحال خان خٹک بڑے بے باک نڈر انسان تھے۔ اپنے چچاؤں کو بھی نہیں بخشا۔ ایک کو ابوجہل، دوسرے کو ابولہب کہا بیٹوں کو بھی معاف نہیں کیا۔ کہتے ہیں تعداد میں 18 تھے۔ بہرحال، اورنگزیب نے انہیں قید وبند سے دوچار رکھا اور طویل عرصہ اس صعوبت میں گزارا۔ ان کی شکایت بجا۔

ے شکوہ نہ چاہیے کہ تقاضا نہ چاہیے
جب جان پر بنی ہو تو کیا کیا نہ چاہیے

۱ ۲ ۳

☆ مچ پہ ایژا نہ پریژدی۔

لغات: ا۔مکھی ۲۔کندھا ۳۔نہیں چھوڑتا۔

مفہوم: مکھی کو بھی اپنے پاس پھٹکنے نہیں دیتا چہ جائے کہ انسان وہ غرور اور تکبر کے باعث انسان گریز شخص ہے حسنِ مبالغہ ہے۔ ایسے اشخاص کی معاشرہ میں کمی نہیں۔

۱ ۲ ۳

☆ خندك ته خله دراول

لغات: ا۔دیوار ۲۔تنکا ۳۔ سہارا دینا

مفہوم: دیوار گرنے کو ہو۔ تو اسے تھامنے کیلئے تنکا استعمال کرنا۔ یہ محض واجبی کاروائی ہے ویسے یہ ناممکن ہے کہ وہ دیوار کا سہارا بن سکے یا اسے تھام لے۔ بعض

لوگ خانہ پوری کیلئے بادل نخواستہ کام میں حصہ لیتے ہیں مگر صرف دکھانے کے لئے۔ حقیقت میں وہ بھرپور کردار ادا کرنے سے رہا۔ ایسے موقع پر ایسے نام نہاد کاروائی کا حقیقت واضح کرنے کیلئے یہ کہاوت تخلیق ہوئی ہے۔ تاکہ عوام وخواص بظاہر اس اقدام کو نگاہ نفرت سے دیکھے۔ بڑی اچھی تنقید ہے

مفہوم:۔ نام سے غرض ہے کام سے نہیں۔

☆ رنګ د ګل ده خوند غل ده۔

معنی: ہاتھی کے دانت کھانے کے اور دکھانے کے اور

مفہوم: یہ کہاوت وسیع معنوں میں استعمال ہوتی ہے۔ دوغلا پن اور منافقت کی عمدہ مثال ہے۔ دکھاوے کیلئے ایک روپ میں پیش ہوا۔ حقیقت میں کچھ اور ہوتا ہے۔ کاروبار حیات میں اس کرتب کو بروئے کار لایا جاتا ہے۔ خرید وفروخت میں بھی یہ کارگر حربہ ہے۔ دکھانے کیلئے اور چیز مگر دینے کیلئے اور فریب دہی کی طرف واضح اشارہ ہے۔ صرف تجارت، صنعت وحرفت، بودوباش، معاشرت، سیاست پر موقوف نہیں۔ عبادات بھی اس دوئی اور دکھاوے سے مبرا نہیں۔ بحوالہ خوشحال خان خٹک

؎ نه په زړ کښې سل خدايان دي کيناولي
راته او ښنايه سر جاته په زمين ږدے

علامہ اقبال کے مطابق ؎ تیرا دل تو ہے صنم آشنا
تجھے کیا ملے گا نماز میں

اگر ہمارے عبادات نمود ونمائش اور ریا سے عبارت ہو۔ تو خوشحال اور اقبال کا فرمان بجا۔ اقبال مزید اس دوئی کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔

وہ سجدہ روحِ زمین جس سے تڑپ جاتی تھی
اسی کو آج ترستے ہیں زمین محراب

☆ کم عقل پہ بل بندے دلیمرہ نہ کوی یا ندوُ کو۔ چہ پہ ځون و کو

لغات: کم عقل، نادان، دیمرا۔ دومرا، اتنا، بل، پرایہ، غیر، یسمرا، سومرا، قبنا، اُچل حون اُچل حان، خود پر

مفہوم: نادان خود کو نقصان دیتا ہے، سمجھتا ہے۔ دوسرے کا نقصان کیا۔ مگر خود کو نقصان دیدیتا ہے۔ یہ صورت حال عام ہے، ہمیشہ دوسرے کے نقصان کا سوچا جاتا ہے۔ مگر کرنے والا یہ نہیں دیکھتا کہ ایسا کرنے میں اس کا خود کتنا نقصان ہوا۔ دوسرے کو ایک روپیہ نقصان کے بدلے میں اپنا دس روپے کا نقصان کر لیتا ہے۔ تو بھی خوش ہے کہ فلانے کا نقصان کر دیا۔

☆ کیرمے در جارشہ۔ ساکہ دمار کرہ ماوشہ

لغات: کیرے کور۔ مکان، در جارشہ، قربان ہو، ساکہ، کچھ نہ کچھ چھکنا، ماوشہ، بالکل نہیں۔

مفہوم: میرا گھر قربان ہو، مگر بغیر کھائے پیئے، یہ زبانی، کلامی، محض دعا سلام مراد

ہے۔ ایسا عام ہے، بقول شاعر

ے آدمی آدمی سے ملتا ہے
مگر دل کم کسی سے ملتا ہے

ے تم تکلف کو بھی اخلاص سمجھتے ہو فرازؔ
دوست ہوتا نہیں ہر ہاتھ ملانے والا

☆ کت پیز جوړ شوے دئے

**لغات:** کت پیز چمگادڑ، شب پر، بنا پیرک

**مفہوم:** چمگادڑ ایک پرندہ ہے جو صرف رات کو اڑتا ہے۔ کوا اس کا دشمن ہے۔ اس کا خوف سے چھپتا رہتا ہے۔ دن کو نظر نہیں آتا۔ اسی حولہ سے جب کوئی گھر سے بہت کم نکلے تو کہا جاتا ہے۔ تم تو چمگادڑ بن گئے ہو۔ گویا عید کا چاند

☆ کلول[1] چه په خره[2] سویر شي
خدائی رسول ئے ویئر شي

**لغت:** جب گدھے پر سوار ہو جائے۔ تو دنیا جہاں سے بے خبر ہو جاتا ہے۔ گویا بہت خوش۔ خوشی سے پھولے نہ سمانا

**مفہوم:** کم ظرف اور بے حیثیت آدمی معمولی خوشی کو بھی ہضم نہیں کر سکتا۔

☆ کټېرائی که موت نه شی تنړئے لوړشی

لغات: کټېرائی۔ لوہے کا برتن، موت۔ مات ٹوٹ جانا، تنړے آوازے لوړشي سنائی دینا۔

مفہوم: کٹیرانی گر جانے، ٹوٹ تو نہیں جاتا پر آواز تو سننے کو مل جاتی ہے۔
کوئی چیز چھپائی نہیں جاتی۔

☆ د کیر سر که

لغات: کیر کور، گھر۔ سرکه، جاسوس

مفہوم: اردو میں محاورہ ہے گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے۔ گھر میں جاسوس موجود ہو تو دشمن اور مخالف کے لئے آسانی پیدا ہو جاتی ہے۔

☆ په کیر دے شپږے باروم وشه

لغات: کیر۔کور، مکان شپږے۔ جوئیں۔ باروم۔ بارش ہو جائے۔

مفہوم: بدعا ہے کہ گھر پر جوؤں کی بارش ہو جائے۔ یہ سخت اور مہلک بیماری ہوتی ہے۔ مزید عذاب الٰہی دشمن کے لئے مطلوب ہے۔

۲ ۱

☆ کیرد (کور) خومے اوسو۔ خندو قونه په خوشول

لغات: کیر۔ مکان، اوسو جل گیا۔ خندو قونه۔ دیوالونه۔ دیواریں پوخه۔ پختہ ہوگئیں۔

مفہوم: گھر کو آگ لگی۔ جل گیا۔ پر دیواریں پختہ ہوگئیں۔ دل کے خوش رکھنے کو غالب یہ خیال اچھا ہے۔

☆ کونړا (کانړا) که وړ یکه ده۔ دکړی بس ده

معنی: پتھر چھوٹا ہی کیوں نہ ہو گڑھے کو توڑ سکتا ہے۔

مفہوم: جو باعمل ہو۔ مقابل کے لئے کافی ہے۔ بظاہر کم حیثیت والا ہی کیوں نہ ہو۔

☆ چه کیم زیئی ایر بلیژی۔ هغه زیئی سویزی

لغات: کیم زیئی۔ جہاں۔ ایر بلیژ غ۔ جل جائے۔ هفه زیئی۔ وہاں تکلیف ہو

مفہوم: عام نفسیاتی اور معاشرتی مسئلہ ہے۔ جو جگہ جلے۔ اسی جگہ تکلیف محسوس ہو۔ جس کو تکلیف ہو وہی جانے۔ جس گھر میں تکلیف ہو۔ وہاں کے باسی اس تکلیف کو خوب محسوس کرتے ہیں جس گھر سے جنازہ اٹھے۔ وہاں کے لواحقین غریق غم ہوتے ہیں۔ باقی لوگ صرف رواجی اظہار ماتم کرتے ہیں۔ ایک دفعہ ہسپتال میں والدہ کی بیمار پرسی کیلئے گیا۔ والدہ کو تکلیف میں مبتلا پایا۔ تو چیخ کر کہا آج معلوم ہوا ہم کو علالت کیا ہے۔

سمجھتے کیا تھے مگر سنتے تھے ترانہ درد
سمجھ میں آنے لگا جب تو پھر سنا نہ گیا

☆ کله لیر شی۔ کله شکیر شی

لغات: کله۔ کبھی، لیر۔لور، شکر۔چنگر

مفہوم: متلوں مزاجی کی طرف اشارہ ہے کہ بعض اوقات وہ بہت سخت بن جاتا ہے اور کبھی نرم، نخی دینے والا، فائدہ مند۔گویا نا قابل فہم ہے۔کہاوت ہے

پل میں ماشہ

پل میں تولہ

☆ کیرد په ډ بلیئے شه

لغات: کیر۔ کور۔گھر ډبلئیے۔ ہموار ہوجاتا ہے۔ ڈبلیئے آلہ کشہ ورزی ہے جو زمین کی ہمواری کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔

مفہوم: بد دعا ہے۔گھر مسمار ہوجائے اور دیواریں برابر ہوجائیں۔مکمل ہموار

☆ کو نړا په ځوئ درنیدوی

لغات: کو نړا کانړا۔ پتھر۔ځوئ۔ اپنی جگہ درنید دروند۔ بھاری معلوم ہوتا ہے۔

مفہوم: پتھر بھی اپنی جگہ سے ہل جائے تو وزن اور قیمت معلوم ہوجاتی ہے۔اس طرح انسان بھی اپنی جگہ بھاری لگتا ہے۔آوارگی میں انسان کی قدر و قیمت اور وزن میں کمی آجاتی ہے۔

☆ د کیئی ختمه په کیئی لګی

مفهوم: درست استعمال

☆ کیدړ ئے په غُلے میړ ده

لغات: غلے۔انسانی فضلہ۔ میړ۔ جی بھر کر کھالیا ہے۔

مفهوم: خوش نصیب ہے۔۔۔۔وجہ نامعلوم

☆ ګل اخترا تهك وایه امبور ستر ده

لغات: ا۔اینڈ زن ۲۔دوڑ لگاؤ خوب۔ ۳۔جگہ / میدان کا نام، نامی گرامی ۴۔کھلا ہے۔بڑا وسیع وعریض ہے۔

مفهوم: گل اختر تیز دوڑ سکتا تھا۔جبکہ اس کھیل میں دوڑ ہی جیتنے کا حربہ ہوتا تھا۔اینڈا ایسا کھیل ہے جس میں دو افراد ایک کو پکڑنے کی کوشش کرتے ہیں اور گرا دیتے ہیں جب دوڑ لگانے کی کوشش کرتے ہیں تو اس کا پکڑنا دونوں کھلاڑیوں کیلئے مشکل ہوتا تھا۔اینڈ زن گزار ہے اینڈا ایسا کھیل ہے جس میں افراد کی طاقت، دوڑ، تیزی وتندی کو آزمایا جاتا ہے۔اس کھیل میں ایک کا مقابلہ دو مقابل حریف سے ہوتا ہے۔ایک آگے دوڑ لگاتا ہے باقی دو مقابل حریف اس کا پیچھا کر کے اسے پکڑنے اور گرانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس کھیل میں زور آزمائی اور تیزی، تندی کا خوب امتحان ہوتا ہے۔ہمت سے کام لینے کی تلقین ہے۔

☆ پہ گل ماشے خوڑ

لغات: گل۔ گلاب کا پھول، مشے خوڑ۔ مت زخمی ہو یہ حسن مبالغہ ہے اور دعا بھی۔

مفہوم: پھول سے بھی تکلیف نہ پہنچے۔ گویا ہر بلا سے خدا محفوظ رکھے!

☆ گڑہ گڑہ کوا۔ خلووے دی خواژ اشی

لغات: گڑہ گڑہ۔ گڑ کا بار بار ذکر۔ خلا۔ منہ خواژہ۔ میٹھا۔

مفہوم: نفسیاتی علاج ہے یا طنز ہے۔

☆ دکلی[۱] اوزہ[۲] د نرخہ[۳] مہ اوزہ

لغات: ۱۔ گاؤں ۲۔ نکلو ۳۔ رواج مت توڑو۔

مفہوم: جب دو Options ہوں۔ گاؤں چھوڑ دو یا رواج چاہیے۔ گاؤں چھوڑ دو۔ اس کے بدلے رواج کی پاسداری کی جائے۔ معلوم ہوتا ہے پشتون معاشرے میں رواج کو بہت اہمیت حاصل ہے۔ اس کی خاطر گھر بار۔ گاؤں سب کچھ قربان، مگر رواج کو زک نہ پہنچے۔ رواج / نرخ پشتون ثقافت کا حصہ ہوا کرتا ہے۔ جس کی حفاظت ہر قیمت پر کرنی چاہیے۔

☆ پہ گوتہ میورو سترگہ نہ پتیبڑی

لغات: گوتہ۔ انگلی، میورو سترگہ۔ سورج نہ پتیبڑی۔ چھپایا نہیں جاتا۔

مفہوم: جان و جہان کو دھوکا دینا ورنہ ایک دنیا جانتی ہے یہ خود فریبی کی عمدہ مثال ہے۔

☆ گوتہ خوڑ۔ بانہ (بہانہ) جوړ ہ

لغات: گوتہ۔انگلی، خوڑ ۔ زخمی، بونہ ۔بہانہ جوړ مل گیا۔

مفہوم: انگلی پر معمولی زخمی آگیا۔اب تو کام نہ کرنے کا بہانہ ہاتھ لگا۔فارسی میں کہاوت ہے۔ خوئے بدرا بہانی بسیار۔ گویا عذر لنگ۔

۵ ۴ ۳ ۲ ۱

☆ گل وغل باروم پہ ټولے وریږی

لغات: ا۔پھول ۲۔گندگی/ فضلہ ۳۔بارش ۴۔سب پر ۵۔ برستی ہے۔

مفہوم: بارش پھول اور گندگی سب پر برستی ہے۔خداوند پاک رب العالمین ہیں سب کا رب ہے۔

☆ گره تہندا۔

لغات: گره تہندا۔ تیوری چڑھانا۔

☆ گل بے خاره نہ وی

لغات: گل۔ گلاب۔عام پھول بے خاره۔بے عیب

مفہوم: پھول بغیر عیب کے نہیں ہوتا۔ ہر کوئی عیب سے خالی نہیں۔انگریزی میں محاورہ ہے To err is Human انسان غلطی کا پتلا ہے۔

☆ د کمون مے نه شی۔ چه د هذی نه مے ځائی

معنی: چه میرا تہ گمان نھغں کہ ان نامراد سے میرا بیٹا پیدا ہوگا۔

مفہوم: بہتوں پر یہ کہاوت صادق آتی ہے کہ ہر اس انسان پر کہ فلانے سے یہ امید نہیں کی جاتی کہ وہ میرا کام کردے گا۔ گویا مایوسی کا اظہار۔

☆ چه نه کوی حبیب ـ۔ څه و کی طبیب

مفہوم: خداوند پاک کا ایک صفتی نام حبیب بھی ہےاور ھوالشافی بھی۔ بیماری وصحت، ذلت وعزت، یسرت وعسرت، جاہ وجلال، قدرت وکمال، ادبار واقبال، حیات وممات، معاملات ومعمولات، وسائل ومسائل سب مشیت ایزدی کے تابع ہیں۔اس کے علاوہ دل بہلانے کے بہانے۔

تو ہی ناداں چند کلیوں پر قناعت کرگیا
ورنہ گلشن میں علاجِ تنگی داماں بھی ہے

یہی ہماری عقیدت ہے۔ یہی ہمارا ایقان اور یہی ایمان، ہم علاج اس لئے کرتے ہیں کہ علاج کرنا سنت نبویؐ ہے اس لئے ذریعہ ثواب ہے۔ باقی صحت دینے والا خدا ہی ہے۔

☆ ایندوۓ و شیکه وو۔ پستهٔ وو دنګل

معنی: لوٹ جانے کے بعد ہندو بھاگ کھڑا ہوا۔

مفہوم: اردو میں محاورہ ہے۔اب پچھتائے کیا ہوت۔ جب چڑیاں چگ گئیں کھیت بروقت اقدام اٹھانا چاہئے۔ ہر کام کیلئے اپنا وقت مقرر ہوتا ہے۔ بے وقت

اقدام بے وقعت ہوتا ہے۔

☆ چه زیرمه[1] ء د کیراوی[2]۔ خبینه[3] وے ء ڈیروی[4]

لغت: ا۔جاسوس،خبر کار ۲۔اپنا ہو ۳۔گھر،گھرانہ ۴۔خانہ خراب

مفہوم: اردو میں محاورہ ہے۔گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے

☆ سل[1] د امره[2]۔ یو[3] دما مره

لغات: ا۔سو آدمی ۲۔مرجائے،قربان ہو ۳۔ایک پر

مفہوم: انسان انسان میں فرق ہوتا ہے۔بعض حالتوں میں ایک شخص سوافراد پر وزنی ہوتا ہے کیونکہ ہر آدمی انسان نہیں ہوتا۔

بلکہ مشکل ہے ہر اک کام کا آسان ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انسان ہونا

اس لئے صاحب کتاب کے مطابق ایک فرد پر سو اشخاص قربان ہوں۔ بشرطیکہ وہ انسان ہو۔ کیونکہ ہر آدمی انسان نہیں ہوتا۔ ہر ہاتھ ید بیضاء نہیں ہوتا۔ ہر عصا،عصائے موسیٰ نہیں ہوتا۔

☆ تربیر[1] ته بے روره[2] مه شے۔ وریرته[3] بے ځویامه[4] شے۔

لغت: ا۔تربیر ویسے تو رشتہ دار ہوتا ہے۔مگر اسے دشمن سمجھا جاتا ہے ۲۔بن بھائی ۳۔نہ ہو ۴۔بھائی کے مقابلے میں بغیر بیٹا ہونا مایوسی کی تمہید۔

مفہوم: بھائی اور بیٹے کی اپنی اہمیت اپنی جگہ۔ تربوروں میں گھرے ہوئے شخص کو بھائی کی ضرورت پڑتی ہے۔ جبکہ بھائیوں کے مقابلے میں اپنے بیٹے کی ضرورت مسلّم ہے۔

☆ دسلے بالینئ ځیئ وی۔
خودی یونه بالینی ځیئ نه وی

مفہوم: بن بلائے مہمان کو بالائے بے درمان بلکہ بالائے جان اور بوجھ تصور کیا جاتا ہے۔ یہاں سوال سو (100) اور ایک کا نہیں۔ مدعو اور غیر مدعو ہونے کا ہے۔

☆ نه خرے۔ لاوړ اخرے۔

مفہوم: ناکردہ گناہ کی سزا کی عمدہ مثال ہے۔ قاری کہتا ہے کہ میرے سان وگمان میں بھی نہ تھا کہ مجھے اس طرح پھنسایا جائے گا اور سزا کا مستوجب قرار دیا جائے گا، شاعر نے ایسی ہی صورت حال کی عمدہ تصویر کشی کی ہے۔

وہ بات سارے فسانے میں جس کا ذکر نہ تھا
وہ بات انہیں بہت ناگوار گزری ہے

☆ د میر وپلور زړه په ځیئ۔
دځیئ زړه په وچ کونړی۔

مفہوم: والدین اولاد کے لئے ہمیشہ نرم گوشہ رکھتے ہیں

☆ چه ډیرے خلے شی۔ دے یوو ورته کنه شی۔

مفہوم: اکثریت جیت جاتی ہے۔ گویا جمہوریت کی فتح کا اعلان ہے۔

زبانِ خلق کو نقارہ خدا سمجھو۔

☆ ډیرے سره مړ نه مبر۔

مفہوم: جمہوریت کی اہمیت بیان کی گئی ہے اور یہ نفسیاتی سکون کا ذریعہ بھی ہے

اوروں کے ساتھ مرنا، نقصان اٹھانا، ناگوار سہی پر نا قابل برداشت نہیں۔

مرگ انبوہ جشنِ دارد

☆ غر غره ته نه در یږی۔ سړائ سړی ته دریږی۔

مفہوم: انسان پتھر نہیں، نہ پہاڑ۔ انسان ہی ضرورت اور احتیاج سے عبارت ہے۔

انسان چاہئے نہ چاہئے ایک دوسرے کا محتاج ہونا پڑتا ہے۔

☆ صبو شی۔ غم پیدو شی۔

مفہوم: صبح ہوتے ہی غم نمودار ہو جاتا ہے۔ انسان اور غم لازم وملزوم ہیں۔ غم زندگی

میں لہریں پیدا کر دیتی ہے اور بیدار رکھنے کا ذریعہ بھی ہے۔

غم جوانی کو جگا دیتا ہے لطف خواب سے

ساز یہ بیدار ہوتا ہے اسی مضراب سے

غم اگرچہ جاں گسل ہے پہ بچیں کہاں کے دل ہے

غم دل اگر نہ ہوتا　غم روزگار ہوتا

یہ انسان کی عظمت کی دلیل ہے۔ جس نے اپنی ہمت اور حوصلہ سے غم جان کو غم جاناں اور غم روزگار کو غم یار میں تبدیل کیا۔

؎ آلامِ روزگار کو آساں بنا دیا
جو غم ہوا سے غم جانان بنا دیا

کہوں غم ایک غنیمت ہے نعمت ہے

؎ نغمہ ہائے غم کو بھی اے دل غنیمت جانیئے
بے صدا ہو جائے گا یہ ساز ہستی ایک دن

## ☆ غل په غله نه ویرسی۔ مل په مله ویرسی۔

لغت: چور چور کا ہمدرد ہوتا ہے۔ مگر دوست دوست کا اتنا ہمدرد نہیں ہوا کرتا۔

مفہوم: پہلی صورت میں دونوں کے درمیان مقصد وحید ہوتا ہے۔ گویا چوری کرنا، وہ ایک دوسرے کی پردہ پوشی کرتا ہے عیب پوشی کرتا ہے۔ ایک دوسرے کے ساتھ ہمدردی رکھتا ہے مگر یہ کلیہ قاعدہ Universl Truth نہیں ہے۔ یہ محض قیاس، ظن وتخمین کی پیداوار ہے۔ حب علیؓ اور بغض معاویہؓ ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ یہ ایک قسم کی طنز بھی ہے۔

## ☆ که شلے سو که وا۔ مانجه ځمنے وے کریلئ وا

لغت: دھان بولینا اگر سہل کام ہوتا۔ تو مانجہ کے بیٹے بھی دھان کاشت لیتے۔

مفہوم: مانجہ کے بیٹے۔ کوئی حقیقی کہانی معلوم ہوتی ہے۔ جو سینہ بہ سینہ یہ واقعہ منتقل ہوتا آیا ہے۔ مانجہ کوئی شخص ہی ہوسکتا ہے۔

☆ غل شه خدائ د مل شه۔

مفہوم: وزیروں کے بارے ڈاکٹر پینل نے اپنی کتاب موسوم با Among the Wild Tribes میں لکھا ہے یہ انگریز ڈاکٹر وزیر قبائل میں تقریباً 12 سال رہا تھا۔ ان کے شب وروز سے بڑی واقفیت رکھتا تھا۔ یہ بات ان کے مشاہدہ سے آئی تھی کہ جب وزیر کے ہاں لڑکا پیدا ہو جائے تو لوری دینے میں یہی جملہ دہرایا جاتا ہے۔

☆ لاکره غل چه خری۔ مشیکه سنړی۔

مفہوم: کوا گندگی بھی کھاتا ہے اور ساتھ ساتھ کراہت کے طور پر اپنا چونچ بھی باانداز انکار ہلاتی ہے۔ گویا یہ عمل بادل نخواستہ کر رہی ہوتی ہے۔ یہ مثال ان اشخاص پر بھی وارد ہوسکتا ہے۔ جو اقرار اور انکار ساتھ ساتھ کرتے ہیں۔ پسند اور ناپسند دونوں رشوت بھی لے اور رشوت کی ہجو بھی بیان کرے۔

☆ چوړه[١] که د سرے زرے[٢] وی۔

خوبه[٣] کیده[٤] ئے خیك نه منډی[٥]۔

لغت: ۱۔ خنجر ۲۔ سونے کا ہو ۳۔ پیٹ ۴۔ کوئی ۵۔ داخل کرنا

مفہوم: خنجر سونے کا کیوں نہ ہو۔ کوئی اسے کھا تو نہیں سکتا اور تم اسے نہ اپنے پیٹ میں گھوپ دینا چاہے گا۔ ایسے موقع پر جب چیز یا آدمی قیمتی ہو۔ مگر جب اس کے کام نہ آسکے تو کیا فائدہ ہر چیز کا درست استعمال ہو تو ٹھیک ہے۔

☆ خوراك كه پرادئ دا۔ كيله خوا خپله دو۔

مفہوم: خوراک اگر پرایا بھی ہوتو احتیاط سے کھالینا چاہیے۔ کیونکہ پھر بھی پیٹ تو اپنا ہے۔ اسے ملغوبہ سے نہیں بھرنا چاہیے۔

☆ پلك[1] نه په سر[2] تور لرى۔ نه په چا كور[3] لرى۔

لغت: ا۔ گنجے ۲۔ بال ۳۔ سروکار۔

مفہوم: گنجا کسی سے سروکار نہیں رکھتا۔ مراد انسان گریز کی مذمت بیان کی گئی ہے۔

☆ لیرے[1] ویایوں[2] توته۔ اروا[3]ؤں ئے په نژیر[4]۔

لغت: ا۔ بیٹی ۲۔ سناتی ہوں ۳۔ بہوکو

مفہوم: ماں بیٹی سے کہتی ہے۔ بیٹی! مخاطب تم ہو مگر روئے سخن بہو کی طرف ہے۔

☆ غر[1] پناه۔ دیوال[2] پناه۔

لغت: ا۔ پہاڑ مراد دور ۲۔ دیوار مراد قریب

مفہوم: پہاڑ ہو یا دیوار جب بیچ میں حائل ہو جاتا اور تم سے واسطہ نہ رکھا جا سکے تو نزدیک اور قریب دونوں برابر ہیں۔

☆ باران[1] په غره[2] وشو۔ خرے ئے د خلیسے[3] یوو[4]ړے۔

لغت: ا۔ بارش ۲۔ گدھی کی جمع ۳۔ ایک مقام ہے۔ ۴۔ بہا کر لے جانا

مفہوم: بارش پہاڑ پر ہوئی مگر گدھے گھوڑے خلیسہ کے بہا کر لے گئے۔ عمل ایک جگہ ہو۔ ردعمل دوسری جگہ۔

۱ ۲

☆ د خون ډبلاۍ

لغت: ا۔خان/نواب ۲۔ڈھنڈا، علامت

مفہوم: بڑے نواب کے اہلکار اپنے پاس علامت کے طور پر ایک کوتاہ ڈنڈا پھراتے تھے۔ جب یہ اہلکار کسی کاشتکار سے تقاضا کرتا وہ بھتہ دیدیتا۔ ایک بار بغیر ڈنڈا لئے کاشتکار کے سامنے پیش ہوا۔ کاشتکار بھتہ دینے سے انکار کیا تو تو تکار اور تکرار ہوئی۔ اہلکار کو مار پڑی۔ نواب کو رپورٹ ہوئی۔ اس نے کاشتکار کو سراہا کہ اچھا کیا ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ د کونډے ځویه۔ څه خو بویه۔

لغت: ا۔بیوہ ۲۔بیٹا ۳۔کچھ تو کرلیا کر۔

مفہوم: بیوہ کا بیٹا نیاز مند ہوتا ہے۔ باپ کی تربیت سے محروم۔ وہ اس کی تربیت ناقص ہوتی ہے۔ کسی کام کو جی نہیں چاہتا اور مفت خورہ بن جاتا ہے۔ اسی صورت حال کا خوب نقشہ اس کہاوت میں موجود ہے۔

''اے بیوہ کے بیٹے۔ کچھ نہ کچھ تو کرلیا کر''

☆ خر پلور کہ وور پہ تیر کہ۔

معنی: ناجنس سے بھی کام لینے کا کامیاب طریقہ

مفہوم: وقتی طور پر ناجنس کو بڑی اہمیت دو جب مطلب پورا ہو جائے تو دھتکار دو۔ اس میں کوئی قباحت نہیں۔ کسی نابکار کو مطلب براری کیلئے اہمیت دی جائے۔ کہا جاتا ہے زیر پہ زوری نہ کمیڑی زورزاری سے کم نہیں ہوتا۔

☆ چورہ غورہ یوں

مفہوم: سر تسلیم خم ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ د آڑے پیئے پُچے سرہ وی

لغت: ۱۔بھیڑ ۲۔دودھ ۳۔مینگنیاں

مفہوم: بھیڑ کے دودھ میں مینگنیاں ہوتی ہیں۔ نابکار اگر احسان کر بھی لے تو پیغور کے ساتھ، اس کے احسان میں بھی نقصان ہے۔

۱ ۲ ۳

☆ دے یووو لوس آووز نہ سی۔

لغت: ۱۔ایک ۲۔ہاتھ ۳۔نہیں آتی

مفہوم: ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی انگریزی It takes two to quarell یہ بڑے وسیع المعانی کہاوت ہے۔ ہمہ پہلو ہے۔ ایک مفہوم تو یہ ہے بار بار ایک طرف سے احسان ہو اور جواب وصول نہ ہو تو نتیجہ صاف ظاہر ہے اس

طرح ضروری نہیں کہ غلطی ایک طرف سے ہو۔ دوسرے طرف سے بھی کچھ زیادتی ہوئی ہوگی۔ جیسے کہ انگریزی کہاوت سے ظاہر ہے بہرحال ہر عمل کا رد عمل ہوا کرتا ہے۔

☆ څه کوم په هغه سپرلی۔ ١

چه نه مے وری خری و نه سخی ٢

لغت: ١۔ بہار کا موسم ٢۔ مراد مال مویشی وغیرہ

مفہوم: بہار آئے تو میرا کیا۔ جب میرے مال مویشی نہیں۔ جب میرا اس میں حصہ نہیں ۔ جب میرے بھیڑ، بکری اور بیل کا حصہ اس موسم میں نہیں بنتا میرے لئے موسم بہار کا کیا فائدہ۔ بھیڑ، بکریاں، بیل استعادہ ہے۔ بال بچوں سے بہار مراد ہے۔ فراغت اور سازگار موسم ہے۔

تاثیر: جب مجھے اور میرے بال بچوں کو محرومی کے سوا بہار سے کچھ نہ ملے تو میرا کیا واسطہ۔ بقول غالب!

ے جب ٹوٹ گیا میرا جام وسبو پھر ہم کو کیا
آسمان سے بادہ گلفام گر برسا کرے

آج غریب تخلیق پاکستان کے بعد کے حالات سے مایوس ہوکر یہی کچھ سوچنے پر خود کو مجبور پاتا ہے۔ بقول شاعر

ے جب زندگی اس طور پر گزری غالب
ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدار کھتے تھے

اوراب تو صورت حال یہ ہو چکی ہے مہنگائی، بیروزگاری اور استحصالی نظام نے غریبوں کا جینا حرام کر دیا ہے۔ قافیہ حیات تنگ، زندگی اجیرن، خودکشی آخری سہارا۔

ے منحصر مرنے پہ ہو جس کی امید نا اُمیدی اس کی دیکھا چاہیے

ا

☆ زر په زارے ووزی

لغت: ا۔زہر

مفہوم: ہیرا ہیرے کو کاٹتا ہے۔ زہر جس نے کھالیا ہے تو زہر ہی ذریعہ علاج ہو سکتا ہے۔ وہاں Anti Venum وکسین جو تریاق کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ سانپ کے زہر سے ہی تیار ہوتا ہے۔ بہر حال یہ مقولہ میری سمجھ میں نہیں آرہا۔ کہ یہ۔۔۔۔۔

☆ په دیناچه خو یا ګړ ادا یا ډول

لغت: یہ کہاوت ہمارے ہاں مروت قوم سے برآمد ہوئی ہے۔

مفہوم: معلوم ہوتا ہے کہ مروت بحیثیت قوم دو چیزوں کے شیدائی ہے۔ گڑ اور ڈول جو ایک آلہ وجہ موسیقی ہے۔ چنگ ورباب کا۔ مروت ڈول بجانے کے بھی بڑے رسیا ہوتے ہیں۔

۱ ۲ ۳

☆ لنډیوا بے ډولا مه کے

مفہوم: لنڈیوا تحصیل مروت میں مشہور دیہات ہے۔ وہاں کے باسی بھی ڈول کے بڑے رسیا ہیں۔ اس لئے ہر شخص کے دل سے یہ دعا بے ساختہ نکلتی ہے۔ کہ لنڈیوا کے لوگ بغیر ڈول کے نہ رہے۔

☆ نیشتی نن مے په شمر شوے

معنی: آج غریبی کام آئی

مفہوم: جاڑے کا موسم ہے کئی دنوں سے مسلسل بارش ہو رہی ہے۔ چوک حجرہ میں سب لوگ اپنا اپنا دکھڑا اسنا رہے ہیں۔ کہ جانوروں کے لئے چارا نہیں۔ فلانی چیز کی ضرورت ہے۔ وغیرہ وغیرہ۔

ایک شخص خاموش بیٹھا رہا۔ اطمینان اور سکون کے ساتھ۔ ان کی کوئی ضرورت ایسی نہ تھی۔ جو اسے بے چین کر دیتا۔ کیونکہ نہ اس کے وسائل تھے اور نہ مسائل۔ اچانک بول اٹھا اے غریبی! آج معلوم ہوا کہ غربت سکون آور چیز ہے نعمت غیر متراقبہ، نا پریشانی ہے اور نا پشمانی، تسکین، سکون اور اطمینان کے سوا کوئی اور چیز پریشان نہیں کر رہی ہے۔

۱ ۲

☆ د منت دو آئ نه مرګ شه دے۔

لغت: ۱۔ زیر احسان ۲۔ دوائی

مفہوم: خودداری کا درس ملتا ہے کہ دوائی سے اچھا ہونے سے موت قابل ترجیح ہے۔

دوائی کھانے سے میں دوائی کا احسان مند ہو جاؤں گا۔ جو مجھے قطعاً قبول نہیں۔خوشحال فرماتے ہیں۔

ے د منیت دارو که مرم په کارمے نه دی
که علاج رامے راشی میسحا هم

۱ ۲ ۳

☆ میرۓ خری۔ ځائی ۓ رووی

لغات: ا۔کھانا ۲۔بیٹا ۳۔ماں کے ذریعہ دودھ حاصل کرنا۔

مفہوم: جو کچھ ماں کھا لیتی ہے اس سے دودھ بنتا ہے اور دودھ اس کا بچہ پی لیتا ہے۔ بڑی اہم کہاوت ہے۔ ماں جو کچھ کماتی ہے اس میں بیٹے کا حصہ ضرور بنتا ہے۔ مگر جو کچھ وہ کھا لیتی ہے۔اس میں بھی بیٹے کا حصہ برابر رہتا ہے۔گویا ماں کی ساری کائنات اور کمائی پر بیٹے کا حق اور قبضہ رہتا ہے۔اس لئے ماں کا حق مقدم اور مقدس تصور کیا جاتا ہے۔ کہتے ہیں جنت ماں کے قدموں کے نیچے ہے۔

۱ ۲

☆ په تندا نه په منډا

لغت: ا۔پیشانی ۲۔دوڑ دھوپ

مفہوم: دارومدار قسمت پر ہے۔دوڑ دھوپ پر نہیں۔

ے اور نه کرو کاوش نه تگ و دو
محنت و مشقت نه خواهش و آرزو پر

ے نہ پوچھ عالم برگشتہ طالع آتش
برستی آگ جو باران کی آرزو کرتے

☆ پلونکی تہ مے پہ خندوشے مے اوویل

مفہوم: بعض لوگوں کا تکیہ کلام ہے۔ جو منافقت کی علامت بھی ہے۔ ایسے لوگ جھوٹ موٹ بات بنا کر کہتے ہیں کہ میں نے فلانے سے۔۔۔ ایسے لوگ وہ بات کہہ دیتے ہیں، جو اس نے حقیقت میں نہ کہا ہو۔ پر لاشعور میں ہو۔ اور ظاہر کرنے کی دوبدو جرأت نہیں کرسکتا ہو۔ پھر بعد میں اپنی جھوٹی انا کو تسلی دینے کے لئے وہی بات دوسروں سے باانداز یہی تکیہ کلام کہہ دیتے ہیں۔ اور اگر یہ بات اس شخص تک پہنچ بھی جائے اور وہ تصدیق مانگے تو کہنے والے شخص کے پاس جواز ہو کہ یہ تو ویسے میں نے مذاق وہنسی میں بات کہہ دی تھی۔ یہ بھی ممکن ہے کہ یہ بات اس نے کہی ہی نہ ہو۔ اپنی طرف سے جھوٹ موٹ کہہ رہا ہو۔ کہ میں نے فلانے کو یہ بات کہہ دی۔ جب کہ اس نے کہا نہیں ہوتا۔ بہرحال تحلیل نفسی کے بعد حقیقت کھل جاتی ہے اور یہ کمزور اعصاب رکھنے والوں کا رویہ ہوتا ہے انگریزی میں اسے Contra Adjustment کہتے ہیں۔ یعنی ان کہی بات کو کہی ہوئی ثابت کرنے کی کوشش!!!

ایک اور شاخسانہ

جو کوئی بات شروع کرتے ہی تھوک لے۔ تو سمجھ لو اس نے جھوٹ گڑنے کا

تہیہ کرلیا ہے۔ اگر وہ سراپا جھوٹ نہ بھی بولے تو بھی سچ نما جھوٹ ضرور ہے۔۔۔ ہاہاہاہاہ

ایسے افراد جھوٹ بولنا ہنر سمجھتے ہیں اور اس پر فخر بھی کرتے ہیں۔ یہ دنیا بھی عجیب جنگل ہے۔ ہر قسم کے جاندار اس میں پائے جاتے ہیں۔ پر اتنا عرض کروں۔ اگر برے لوگ نہ ہوتے اور جھوٹ نہ ہوتا تو نیک لوگوں اور سچ کی قدر کون کرتا۔ گویا ایسے لوگ نیک اور سچ کے لئے راہ ہموار کرتے ہیں۔ اور یہ معمولی بات نہیں۔

؎ بہت جی خوش ہوا حالی سے ملکر۔۔۔ ابھی کچھ لوگ ہیں باقی جہاں میں

۱ ۲ ۳ ۴

☆ درويغ رشتيا کولے ته سل نيره درويغ ويئا

لغت: ا۔ جھوٹ ۲۔ سچ ۳۔ سو(100) اور ۴۔ کہنا پڑتا ہے۔

مفہوم: ایک جھوٹ کو سچ ثابت کرنے کے عوض مزید سو(100) جھوٹ بولنے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے کہوں۔ جھوٹ کے پا ہوتے ہیں مگر مسلسل پھسلاہٹ سے دوچار رہتے ہیں۔ یہ سلسلہ جاری وسار رہتا ہے۔ یہ عملِ جھوٹ سلسلہ لامتناہی ہی ہے۔

جھوٹ بولنے والے پر لعنت ہو۔

۱ ۲ ۳

☆ شے غوشے شه زیمنه وی۔

لغت: ا۔اچھے،مزیدار ۲۔گوشت ۳۔شوربا

مفہوم: اچھے گوشت سے اچھا شوربا تیار ہوتا ہے۔تائید مزید۔

خرنگ چاړ۔ دا سے با چاړ۔

شاخ بھی اصل کی مانند ہوتی ہے۔ ہر چیز پر بنیاد کا اثر مرتب ہوتا ہے۔ یہ کہاوت ہر اس فرد وبشر پر راست آتی ہے جس کا حسب ونسب معلوم کرنا مقصود ہو۔

۱ ۲ ۳

☆ تربیر دے تیارے مغزائی دا

لغت: ا۔تربوز،نزدیکی رشتہ دار ہے ۲۔تاریکی میں ۳۔کانٹا،کیل

مفہوم: تربیر رشتہ میں منسلک ہونے کے باعث اس سے ہر وقت واسطہ رہتا ہے۔ اس طرح کوئی کانٹا، کیل راستے میں حائل ہو اور اندھیرا ہو تو ہر وقت ٹھوکر لگتی رہتی ہے اور تکلیف سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔تربوز کو کانٹے، کیل سے تشبیہ دینا بڑا برمحل ہے اور برجستہ بھی، جب تاریکی ہو تو اور بھی تمہید مصیبت بن جائے۔اس طرح تربور ہمیشہ درپے آزار رہتا ہے اور اسے بالائے ناگزیر اور بالائے بے درمان قبول کیا جاتا ہے۔یاد رہے پشتون معاشرہ میں تربور کو سخت خطرناک اور جانی دشمن قرار دیا جاتا ہے۔بقول شاعر

ے دیکھا جو کھا کے تیر کمیں گاہ کی طرف
اپنے ہی دوستوں سے ملاقات ہو گئی

یہاں دوستوں سے مراد عزیز واقارب ہیں۔

۱ ۲ ۳

☆ تہ خر والا وو نہ لشتہ موتہ

لغت: ا۔مارنا ۲۔ لاٹھی ۳۔ٹوٹ جانا

مفہوم: ایسی حکمت سے کام لینا کہ گدھا بھی نہ مارا جائے۔ جب یہ صورت ہو تو لاٹھی بھی نہ ٹوٹے گی۔ چاہیئے اس حکمت عملی کو بروکار لایا جائے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ دے زیراور پہ مخہ او
د خچر پہ وستاڑی ماتیریژ ا

لغت: ا۔زبردست ۲۔سامنے ۳۔خچر ۴۔پچھواڑا ۵۔مت گزرو۔

مفہوم: زبردست کے سامنے اور خچر کے پچھواڑے میں سے نہ گزرو۔

خچر سے مراد ناجنس، نابکار مراد ہے۔ یہ رویہ مصلحت آمیزی پر منحصر ہے۔

۱ ۲

☆ سل پاپڑ۔ دے یو الا وڑ

لغت: ا۔سو(100) ۲۔لاٹھی

مفہوم: لاٹھی کے ایک وار سے سو پاپڑ توڑے جاتے ہیں۔ معنی خیز کہاوت ہے۔

☆ دغره سړی[1] په ژیره[2] بوندے لس میله[3] مزل[4] وی

لغت: ا۔ پہاڑی شخص ۲۔ داڑھی کے نیچے ۳۔ دس میل ۴۔ سفر

مفہوم: پہاڑ پر رہنے والے شخص کیلئے طویل سفر بھی مختصر نظر آتا ہے۔ جب بھی پوچھو جواب بہت ہی نزدیک، دیکھو اس پہاڑی، چوٹی کے اس پار، بہت ہی نزدیک ہے۔ مگر حقیقت میں منزل پر پہنچنے کیلئے بہت پاپڑ بیلنے پڑتے ہیں۔ بڑی تکلیف اٹھانی پڑتی ہے۔

☆ وو تو آنے[1] سخائی۔ یوے ریپئے[2] کمبله او خواړه

لغات: ا۔ اٹھ آنے کے بچھڑے نے ۲۔ ایک روپیہ کا کمبل کھالیا۔ ماضی کے نرخ بھی ملاحظہ ہو۔ بچھڑے کی قیمت 8 آنے اور کمبل کی قیمت ایک روپیہ

مفہوم: تھوڑے فائدے کے لئے زیادہ نقصان برداشت کرنا۔

Much Addo about nothing.

☆ د بنوں لارګئ خویږ وی

مفہوم: بنوں کی لکڑی بھی میٹھی لگتی ہے۔ بنوں کے نیشکر کو قاری نے لکڑی سمجھ لیا۔ نیشکر کا جوس میٹھا ہوتا ہے۔

١ ٢ ٣

☆ په پښه ئ کونړا لوندے دا

لغت: ا۔ پاؤں ٢۔ پتھر ٣۔ نیچ

معنی: پاؤں کے نیچے پتھر ہے۔

مفہوم: جلدی ہے۔ اسے قرار حاصل نہیں۔

☆ دے کونړی لیکه

معنی: پتھر کی لکیر۔

مفہوم: پختہ قول وفعل جس میں تغیّر وتبدل ممکن نہ ہو۔ اس کے برعکس ایک اور مقولہ فارسی میں ہے۔ نقش برآب۔

١ ٢

☆ سمان خوراك۔ د قرآن پیشے کوی

لغت: ا۔ ایک قسم کا پرندہ ہے۔ جو ہر پرندے کی بولی بول سکتا ہے اور وہی آواز نکال سکتا ہے۔ اس حوالہ سے اس پرندہ کو ہزارداستان کہنا چاہیے۔ ٢۔ نقل اتارنا

مفہوم: معلوم نہیں کس دشمن / جاہل نے اس خوبصورت اور قیمتی پرندے کے بارے میں یہ بات مشہور کردی ہے۔ جس کا کوئی اصل اور حقیقت نہیں۔ نہ منطق نہ دلیل اسے ثابت کرسکتا ہے۔ محض یہ قصہ یا افسانہ جہل کی پیداوار ہے۔ اس پرندے کو نہایت عقوبت کے ساتھ ماردیا جاتا ہے۔ بے جرم پائمالی کے طور پر بچے اور جوان اس پرندے کے درپے آزار میں رہتے ہیں۔ کوا اس پرندے کا

سخت اور جانی دشمن ہے۔ جب کبھی یہ پرندہ کوے کی آواز نکال لیتا ہے۔تو اچانک غیب سے کوئی کوا نمودار ہو جاتا ہے۔ اور اس پرندے کو در بدر بلکہ علاقہ بدر کر دیتا ہے۔ ہمارا فرض بنتا ہے پرندے کو اس آزار سے نجات دلائیں۔آخر یہ بھی تو ذی روح ہے۔اللہ پاک کے نزدیک چیونٹی کو دانستہ مار دینا قابل مواخذہ ہے اس لئے اشرف المخلوقات کے حوالہ سے ساری مخلوق کا انسان محافظ ہوتا ہے۔

## ایک اور اہم نکتہ

### لمحہ فکریہ

بلبل وفاختہ کی نسلی کشی ہورہی ہے بلبل خوبصورت پرندہ ہے شاعروں کا محبوب پرندہ اسے عاشق گل سمجھا جاتا ہے۔بلبل کے کاروبار پہ ہے خندہ ہائے گل۔ پروانہ اور بلبل دونوں عاشق حسن ہیں بہت خوبصورت پرندہ ہے اس کی آواز صبح سویرے کانوں کو بہت بھلی لگتی ہے۔اس کی چہک میں پھول جیسے مہک ہوتی ہے۔

نوا پیرا ہوا ے بلبل کہ ہو ترے ترنم سے
کبوتر کے تن نازک میں شاہیں کا جگر پیدا

اس طرح فاختہ بے ضرر پرندہ ہے اسے امن کا سفیر بھی سمجھا جاتا ہے۔مگر یہ دونوں پرندے غائب ہوتے جارہے ہیں اور کوئے غالب، کوا بہت بدصورت پرندہ ہے،صورت اور صوت دونوں لحاظ سے کوا ان دونوں پرندوں کی نسل کشی میں کوشاں ہے

وہ ان کے گھونسلے ڈھونڈ نکالتے ہیں۔ ان کے انڈے کھالیتے ہیں اور بچے نگل لیتے ہیں بنوں میں یہ دونوں پرندے عنقا ہوتے جارہے ہیں۔

چاہئے ہم سب ملکر کوے کو اس ظلم سے روکا جائے۔ اس لئے عاشق بلبل اور معصوم فاختہ کی نسل کشی کا سد باب اور تدارک کیا جائے۔

عشق کو فریاد لازم تھی سو وہ بھی ہو چکی

اب ذرا دل تھام کر فریاد کی تاثیر دیکھ

تنبیہ: ا۔ سمان خورک ۲۔ بلبل ۳۔ فاختہ یہ تینوں نسل کے پرندے نایاب ہوتے جارہے ہیں۔

☆ یو د ے زہ کو۔ شو د وے د خدائ کو

لغت: ا۔ یاد کرنا (معمولی چیز کا تحفہ میں دینا) ۲۔ فائدہ دینا۔

مفہوم: کہنے والے کی مراد یہ ہے کہ میں حسب استطاعت از راہ محبت اس حقیر تحفہ کے ساتھ محض یاد آوری کروں گا۔ نفع دینے وال خدا ہی ہے۔ انسان اپنی بس کے مطابق سلوک کرسکتا ہے۔ جبکہ خدا غنی اور صاحب عزت وجاہ ہے۔ ان کے پاس دینے کے لئے بہت کچھ ہے انسان محدود وسائل رکھتا ہے اور اسی کے مطابق حسن سلوک کرسکتا ہے۔ استطاعت سے باہر نہیں۔

انسان کی جود وسخا، بخشش وعطا سب محدود۔

ایک اور مثال۔ پیوز داوی۔ خوپہ نیوز

☆ دے کو نړی کرخه

مفہوم: پتھر کی لکیر، پختہ قول و فعل، جہاں ردوبدل کی گنجائش نہ ہو۔ بعض افراد کا قول اسی حیثیت کا قائل گردانا جاتا ہے۔ ان کے برعکس ایک فارسی مقولہ ہے۔ نقش برآب ہے۔

☆ غریب عقل په لړی پیرے وی

مفہوم: غریب بہت جلد بہک جاتا ہے۔ غریب سے کوئی غلط کام سرزد ہو جائے تو یہ طعنہ دیا جاتا ہے ورنہ امیر کا کوئی کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔

ے ہے جرم ضعیفی کی سزا مرگ مفاجات

غریبی ایک جرم ہے جس کی سزا یہ طعنہ ہے

☆ په بورشے کیږلارګکائ

مفہوم: گدھے گھوڑے پر لکڑیوں کی گٹھا لادا جائے اور اس میں ایک لکڑی ٹیڑھی ہو تو لیجانے والے کیلئے دردِسر بن جاتا ہے۔ کیونکہ لکڑی وہ گھٹے میں سما نہیں سکتا۔ اس ٹیڑھی لکڑی کو یا تو رد کیا جاتا ہے۔ یا ٹکڑے کر دیا جاتا ہے۔ اس طرح معاشرے میں اگر ایسا شخص ہو۔ جو فطرتاً کج خو ہو۔ تو معاشرہ قبول نہیں کرتا۔ وہ وبال جان تو ہوتا ہی ہے دوسروں کیلئے بھی دردسر بن جاتا ہے۔

☆ د تیپے ډز۔

مفہوم: ماضی میں جب گھڑیاں نہیں ہوتی تھیں تو انگریز حکام عوام کو آگاہی کیلئے ٹھیک 12 بجے دو پہر توپ کا ایک گولہ فائیر کر دیتے تھے۔ جس کی آواز بنوں بھر میں بشمول تمام دیہات اور شہر میں سنائی دیتی تھی۔ 12 بجے دو پہر کو اس حوالہ سے تیپے ڈز کہا جانے لگا تھا۔

☆ خړ سپائی دلیو وریردا

معنی: خاکی رنگ کتا بھیڑیا کا بھائی لگتا ہے۔

مفہوم: ویسے بھیڑیا اور کتا کسی حد تک ہم جنس، ہم صفت ہوتے ہیں۔ بھیڑیا کا رنگ بھی خاکی ہوتا ہے۔ مگر جب رنگ اور آہنگ بلکہ ہم رنگ ہو جائے تو معمولی فرق بھی مٹ جاتا ہے۔ یہ مقولہ انسانوں پر بھی لاگو ہو سکتا ہے۔

☆ چه اخپل د نه وی۔ په پینډا ماکشینه

مفہوم: جہاں واقف کار اور اپنا نہ ہو۔ پیڈا میں شرکت نہیں کرنی چاہیے۔ پیڈا اجتماعی دعوت اور اہتمام دعوت کا نام ہے۔ وہاں اپنا نہ ہو تو بیگانگی پائی جاتی ہے اور مناسب حصہ نہیں ملا کرتا۔

☆ په آسمون شے څه چه ورځی۔ هغه ټول چغاکی وی

مفہوم: فضائے بسیط میں اڑنے والے سارے پرندے ہوتے ہیں۔ گویا ہم جنس سمجھے جاتے ہیں یہ کہاوت انسانوں پر بھی لاگو ہے خطے، علاقے، منطقہ سب

کا اثر حیوانوں اور انسانوں پر مرتب ہوتا ہے۔ انسانوں میں خاص طور پر ان کے عادات، ضروریات، رنگ و آہنگ متاثر ہو جاتے ہیں۔ علاقائی اور منطقہ کا اثر مسلم ہے۔

☆ په بده وینا اخپله مور کنځله شی
په بنه وینا د بل مور----

مفہوم: بدزبانی کا اثر خود کہنے والے کو بھگتنا پڑتا ہیں۔ کسی کی ماں کو گالی دینا۔ ماں کو گالی دینا ہے۔ مگر بالواسطہ۔

☆ یار ته پندورکه۔ چه نه منی۔ بیاد شګے نپړاورکه

مفہوم: دوست کو نصیحت دی جانی چاہیئے اگر وہ نہ مانے تو بدلے میں ریت کا گھٹ تھمادو۔ گویا اس پر نصیحت کا اگر نہ ہو تو کچھ پرواہ نہیں۔
ہمارے ہاں یہ مثل بھی مشہور ہے۔ ایسے شخص کو دھکا دے کر دھتکارنا چاہیے۔

☆ د میړو یا خرپ وی۔ یا ترپ وی

مفہوم: مرد کا کام پہلا وار کرنا ہوتا ہے۔ اگر کامیاب نہ ہو۔ تو جان بچانے کیلئے کچھ بھی کرے۔ جائز ہے۔ یہ بڑی حکمت آمیز کہاوت ہے۔ انسان فکر و تدبر سے کام لینا جانتا ہے۔ وہ بصیرت سے عاری نہیں ہوتا اور نہ جذبات کا شکار۔ وہ موقع ومحل کے مطابق اقدام اٹھاتا ہے۔

☆ د میړو نفن په وشیمنه پا خیږی

لغت: ا۔مرد، مردِ میدان ۲۔نان، روٹی ۳۔آہستہ، حوصلہ کے ساتھ ۴۔پکاتا ہے

مفہوم: مردِ میدان حوصلہ اور ہمت سے کام لیتا ہے وہ جلد باز نہیں ہوا کرتا۔

☆ میړه کله په غیٔش شے نه آرسی
وکله په کرت شے روشی۔

مفہوم: مردِ میدان یعنی پر اسرار خصوصیت کا حامل ہوتا ہے۔کبھی تو اتنا عظیم بنتا ہے۔ جس کا کوئی اندازہ نہیں کرسکتا۔مگر کبھی بہت کم حیثیت والا بن جاتا ہے۔بہت ہی محدود اور مقید۔

پل میں ماشہ۔پل میں تولہ

☆ په کړه مری۔ زرے ته څه ضرورت

مفہوم: تدبر اور حکمت کا تقاضا ہے جب کام خوش اسلوبی سے ہوسکتا ہے۔تو تلخی پیدا کرنے کی کیا ضرورت!

☆ منکورد خواړلا دے پړی نه ترسیږی

معنی: فارسی میں کہاوت ہے۔مار گزیدہ از ریسماں ہے ترسد
سانپ کا ڈسا ہوا رسی سے بھی ڈرنے لگتا ہے۔

مفہوم: حد سے زیادہ محتاط شخص کے لئے یہ کہاوت تراشی گئی ہے۔مزید پئی ئے خله سویزه ولئیے وی مستے ته پیکائی کوی

اردو: دودھ کا جلا۔ چھاج پھونک کر پیتا ہے۔

☆ دے هرے غرکے۔ اخپل خوندوی

لغت: غرکہ وہ برتن یا شے ہے جس میں دہی کو ہلا ہلا کرلسی اور بعد میں مکھن نکالا جاتا ہے۔ پھرلسی کا ذائقہ بھی جدا جدا ہوتا ہے۔ مزیدار، خوشبودار، بدبودار، گاڑھا یا پتلا۔ یہ غرکہ کا اثر ہے۔ یا مالکہ کا

۱ ۲ ۳ ۴

☆ د خیر نه مے د تیبه۔ خو سپی کُرے لره

لغات: ا۔خیر۔خیرات ۲۔توبہ ۳۔کتے۔ ۴۔سبھال لکھیں۔

مفہوم: فقیر مالک مکان سے۔ خیر خیرات درکنار۔ پر اپنے کتوں کو سنبھال رکھیں۔ اس شخص کے بارے میں ہے۔ جس سے خیر کی توقع نہ ہو۔ پر اس کے شر سے بچنا چاہتا ہو۔ یا فکرمند ہو۔

مجھ پہ احسان جو نہ کرتا تو یہ احسان ہوتا۔

۱ ۲

☆ موتے مے درپوتے خوچه نره نشی موتے

لغات: ا۔معاف ہے ۲۔مزید مت مانگو۔

مفہوم: جو کچھ دیا ہے۔ نہ دیں پر مزید مانگنے سے معاف فرمادیں۔ کسی کو خود سے منع کرنے کیلئے کامیاب حربہ ہے۔ جو دیا ہے اس کی پرواہ نہیں مگر۔۔۔۔ مجھے فکر یہ ہے کہ تم مزید تقاضا کروگے۔

☆ دے کونڈے شوق

لغات: ا۔ بیوہ ۲۔ جوش وجذبہ

مفہوم: جوش وجذبہ انسانی رویہ اور رائے پر اثر انداز ہوتا ہے جب کسی شخص کا جوش و جذبہ جلد ٹھنڈا اور سرد پڑتا ہو۔ اسے طنز اور تنقید کا نشانہ بننا پڑتا ہے۔ کیونکہ اسے معمولات اور معاملات زندگی میں ناکامی سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔
ایسے شخص کو متلون مزاج بھی تو کہا جاتا ہے۔
یہ بڑی کارآمد طنز اور تنقید ہے۔ مفید اور مثبت بھی!

☆ سپئی لکیئے

لغات: ا۔ کتا ۲۔ دم

مفہوم: کتے کی دم کی کجی مستقل رہتی ہے اس کا سیدھا کرنا ناممکن ہے۔ اس طرح ناقابل اصلاح شخص کو بھی کتے کی دم سے تشبیہ دی گئی ہے۔ یہ بھی بڑا درست تجزیہ ہے ایسا شخص جو ناقابل اصلاح ہو۔ اسے کتا بلکہ کتے کی دم سے موازنہ کیا گیا ہے۔ ایسا شخص بجا طور پر قابل نفرین سمجھا جاتا ہے۔

☆ چشتسن نبو کائی شی۔ دسپیئے مرخیبائی شی

لغات: ا۔ مالک ۲۔ شامت ۳۔ کتے ۴۔ غافل۔ سوجانا۔

مفہوم: جب مالک مکان کی شامت آئے تو واردات کی رات گھر کے کتے غافل بلکہ

سوکر رہ جاتے ہیں اور ڈاکوا پنے کام میں کامیاب ہو جاتے ہیں یہ متال بڑی معنی خیز اور وسعت پذیر ہے۔ وسیع معنوں میں پیش کیا جاتا ہے۔

☆ کنه[1] په کودری و چول[2]

لغات: ا۔ٹھیکری ۲۔خشک شوئی کرنا

مفہوم: کنجوسی اور بخل کی طرف اشارہ ہے۔ جب کوئی شخص انتہائی طور پر بچت کر۔ کا خوگر ہو تو اسے یہ طعنہ دیا جاتا ہے۔ ٹھیکری بجائے ڈھیلہ برائے خشک شوی استعمال کرنا ذلت اور بخل کی علامت ہے۔ کیونکہ اسے بار بار استعمال کیا جاسکتا ہے گویا بچت ہی بچت ہے۔

☆ خلو په آتوم وایه

معنی: زبان کو لگام دو۔ زبان کو قابو میں رکھ۔

مفہوم: ایک اور جگہ ایسے بدلگام اور بدکلام شخص کی منہ کو خلو کی بجائے ورنخلو کہا گیا ہے۔ ورنخلو بمعنی پانچہ۔ جو ہر وقت کھلا رہتا ہے۔ اس طرح ایسا بدلگام شخص بھی بے قابو زبان استعمال کرتا رہتا ہے۔ دونوں متلونہ کا مقصد اور مفہوم ایک جیسا ہے۔

☆ په تیر تمن دے مخ او وینځوشه

مفہوم: بددعا ہے۔ تیر تمن ایک جڑی بوٹی کا نام ہے۔ ماضی میں اسے صابن کے

طور پر استعمال کیا جاتا تھا اور اب بھی مردے کو اسی سے دھلایا اور نہلایا جاتا ہے۔

☆ لندا هور

مفہوم: یہ ترکیب یا لفظ اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو بر خود غلط ہو اور خود کو بہت بڑا سمجھتا ہے اور اپنے بارے میں فریب خوردہ ہو۔

☆ دے بے شرم په کنه چه بیره زرغونه شی۔
دائی ئے سیٔرے ته وے کشینی

مفہوم: ایسا مفروضہ۔ جو نا قابل عمل بلکہ ناممکن ہو۔ تو بھی فرض کیا گیا ہے جب بے شرم کے عضو خاص پر بھی بیر کا درخت اُگ آئے تو وہ اسے بھی غنیمت جانے گا اور کہے گا کہ اب تو اس درخت کے سایہ کے نیچے بیٹھوں گا۔ یہ سب ناممکنات میں سے ہیں۔ پر قاری نے بے شرم کا خوب تجزیہ پیش کیا ہے۔

☆ ستروئیل

مفہوم: شیخی بگھارنا۔ اپنی بڑھائی بیان کرنا۔

☆ خیره د په کل بدله شه خو----

مفہوم: حسنِ کلام کا بہترین تکیہ کلام ہے۔ مداخلت بیجا کیلئے معذرت خواہانہ التجا ہے

کہ میرا بھی سنو۔ اگرچہ آپ کے باتوں میں مداخلت کی گنجائش ہی نہیں تو بھی کہنے کی جرات کرتا ہوں اور اجازت چاہتا ہو۔ تھوڑا میری بھی سنو۔

☆ دے جنگ خبرے خواژے وی
خوست (ساعت) ئے تریخ وی

مفہوم: جنگ و جدل کی باتیں اچھی لگتی ہیں مگر خود جنگ کا حصہ بن جاؤ گے تو معلوم ہوگا یہ واقعات نا قابل بیان، نا قابل فراموش، نا قابل برداشت ہوتے ہیں۔

☆ گیدړه[1] واد[2] یژی۔

لغت: ا۔مادی گیڈر ۲۔بیاہ، شادی

مفہوم: جب بونداباندی ہوتو اسے گیدړه واد یژی۔ کہا جاتا ہے۔ بہت عمدہ اور مزیدار کہاوت ہے۔ معلوم نہیں یہاں کونسا قرینہ یا کنایہ پایا جاتا ہے۔ پر بنوں کے باسی اس کے معنی اور مفہوم سے واقف ہیں۔

ایک بار پھر متالونہ کے بارے میں ۔۔۔۔۔ ہر لفظ و جملہ اپنے اندر لغوی اور اصطلاحی مفہوم رکھتا ہے۔ مگر متالونہ میں صرف اور صرف اصطلاحی مفہوم ہی مراد ہوتا ہے۔

☆ دے "بنوں" ماز دیگر    یا    ماز دیگرائی۔

لغت: اثرِعصر

مفہوم: بنوں کا ماز دیگرا اپنے جلو میں جشن وحسن دونوں رکھتا تھا۔ اور نوید بادہ نوش بھی یعنی چاء نوشی یاد رہے ماضی میں گھر اور گاؤں میں چائے نوشی کا دستور نہیں تھا یہ شغل صرف شہر تک محدود تھا۔ نمازِ عصر کے فوراً بعد جوان وتر ساغول کے غول گروہ در گروہ مضافات کے دیہات سے شہر کا رخ کرتے۔ پیدل روانہ ہوجاتے ڈھول کی تاپ پر شہر پہنچ جاتے۔ وہاں چاء نوشی کرتے پھر مینج چوک میں جمع ہوجاتے۔ اسے ژنلڑی منڈیئی کہتے ہیں۔ یہاں آکر مختلف شغلوں میں مصروف ہوجاتے۔ زور آزمائی کرتے۔ کرتب دکھاتے۔ زور آزمائی کے مختلف صورتیں ہوتیں۔ (ا) ہاتھ پکڑنا یا پکڑوانا، طریقہ یہ ہوتا مدمقابل کا دائیں ہاتھ کے کلائی اپنی گرفت میں لیا جاتا۔ دوسرا اپنے ہاتھ کو چھڑانے کی کوشش یوں کرتا کہ مدمقابل کے دائیں ہاتھ کی کلائی کو مروڑ لیتا۔ کامیاب ہوجاتا تو جیت جاتا۔ یہ عمل باری باری ہوتا (ب) دونوں حریف آمنے سامنے ہوجاتے۔ ایک اپنے دونوں بازوں کو اوپر اٹھالیتا۔ دوسرا اسے اپنی گرفت میں لے لیتا اور خوب دبالیتا۔ اگر مدمقابل کا سانس پھول جاتا۔ بے دم، بے سدھ ہوجاتا ہے۔ تو دوسرا جیت جاتا۔ ورنہ نہیں۔ (ج) وزن برداری یا سنگ برداری کے ذریعے طاقت آزمائی ہوتی۔ اس دوران بعض منچلے صفت جام متحرک نظر آتے۔ پھولوں کے ہار خرید لیتے۔

خوشبو لگاتے جھوم جھوم کر دوستوں سے بغل گیر ہو جاتے۔ اظہار محبت و عقیدت کرتے۔ حسن و محبت کی ایک دنیا آباد ہوتی۔ یہاں سے غروب آفتاب کے ساتھ کمیٹی دربے جسے آج کل ہاکی سٹیڈیم کہتے ہیں جمع ہو جاتے۔ یہاں گول نما پتھر جس کا وزن 15، 20 سیر ہوتا ہے بعض مشاق، مشہور جوان اسے دور پھینک دیتے۔ اسے نشان زدہ کرتے۔ جو کوئی پتھر کو دور پھینکتا اس کے لئے تالیاں بجائی جاتیں۔ خوب چرچا ہو جاتا۔ اس مد میں بعض نامور اشخاص نمایاں ہو جاتے اور اپنے قبیلہ اور گاؤں کا نام روشن کرتے۔

بعض شوقین ڈھول کی تاپ پر بھنگڑہ ڈالتے۔ محفل رقص و سرود سے مسرور رات گئے اپنے اپنے گاؤں کا رخ کرتے۔ شب و روز ان کا یہ معمول تھا۔ مگر آج وہ محلفیں و شامیں اور شیاقین اور تماشبین کہاں۔ آج ہم ماضی کی داستانوں سے جی بہلا رہے ہیں۔

ے
زمانے کے انداز بدل گئے
نیا راگ ہے ساز بدل گئے

## ☆ شوغلا۔

مفہوم: ماضی بعید و قریب میں ابتک دو شوغلی ہو گزرے ہیں۔ اس مہا شخص کو کہتے ہیں۔ جو اپنے فن میں یکتائے روزگار اور عدیم المثال گردانا جاتا ہے۔

ایک شوغلا فن پہلوانی میں ہو گزرا ہے۔ محمد شاہ نامی ممش خیل کا باسی تھا۔ وزن

برداری میں بے مثال تھا۔ بھاری بھرکم پتھر کو روز ورزش کے طور پر اٹھالیتا آج بھی پتھر موجود ہے جسے 5 اشخاص بمشکل اپنی جگہ سے ہٹا سکیں گے۔ دوسرا شخص مہا قاتل گزرا ہے۔ سورانی کا باسی بزید خان تھا۔ جس نے 100 اشخاص کو قتل کیا اور شوغلی نام پایا۔ ماضی میں جو کوئی 50 اشخاص تک قتل کر دیتا۔ تو یہ لقب حاصل کر لیتا گویا مہا ظالم کو تعریفی سند مل جاتی۔

☆ دے پنځے خره

معنی: مشترکہ گدھی

مفہوم: ایک دفعہ ایک گاؤں والوں نے ایک گدھی کو مشترکہ طور پر رکھا۔ اس غرض سے کہ حسب ضرورت گاؤں کے باسی اس گدھی سے کام لیا کریں گے۔ ہوا یہ کہ روز اس گدھی سے صبح تا شام کام لیتا رہا۔ پر اس کی چارہ کی کسی کو بھی کوئی فکر نہ رہتی۔ گدھی کمزور دبلی پتلی ہوتی گئی ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ گئی اور بہت جلد اس اذیت ناک زندگی سے چھٹکارا ملا اور مر گئی۔ اس دن سے یہ مقولہ مشہور ہو گیا کہ فلانا شخص یا فلانی چیز "دی پنځے خره دا" جس کے لئے کوئی شخص ذمہ داری قبول نہیں کرتا۔ پر اپنا حق جتاتا رہتا ہے اور فرض سے غافل خوش قسمتی یا بدقسمتی سے یہ مقولہ سیاستدانوں کو بڑا کارگر حربہ ملا۔ وہ اس پر عمل پیرا بھی ہوئے اور اب بھی عمل پیرا ہیں۔

ہوا یوں جب کبھی کوئی منصوبہ زیر تجویز ہو اور حکومت نہیں چاہتی کہ منصوبہ پر

کام شروع ہو تو حکومت پبلک کے سامنے اس منصوبہ کو غور وحوض، بحث وتمحیص اور مشورہ کیلئے مشتہر کر دیتی ہے۔ مختلف اور متضاد آراء سامنے آجاتے ہیں اس طرح منصوبہ متنازعہ بن جاتا ہے اور حکومت کی گلو خلاصی ہو جاتی ہے۔ بہتر حربہ اور بہانہ حکومت وقت کے لئے مفت مہیا ہو جاتا ہے۔ محاورہ ہے سانپ بھی مرے اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے یہ تب ممکن ہوا جب منصوبہ پیچ خرہ بن گیا۔

☆ بیرہ خو سپیئے کړئے وا۔
چہ ړوندو ځمن ئے ئیوړل

مفہوم: کتیا کے پلے ابتدائی چند دنوں میں اندھے دکھائی دیتے ہیں بعد میں آنکھیں ظاہر ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ چونکہ کتیا نے بچوں کو جلدی میں جنا۔ اس لئے اندھوں پلوں کو جنم دیا۔

☆ دے وزیر کړزئی۔

لغات: ا۔لکڑی۔ جو چھپر یا چھت کے ڈھانچے میں کام آتی ہو۔

مفہوم: ایک وزیر اور بنوں وال میں واقفیت اور پھر یارانہ پیدا ہوا۔ گاہے گاہے ہفتہ عشرہ میں وزیر دوست شب باشی کے لئے آتا۔ دوستی گاڑھی ہوئی۔ ایک دن وزیر دوست اپنے ساتھ ایک ترچھی سیدھی لکڑی لے آیا اور کہا۔ اسے چھپر میں استعمال کرو۔ کیونکہ چھپر میں ایک لکڑی کرم خوردہ ہو چکی ہے۔ اب تو دوستی اور مہمان داری میں تیزی آگئی۔ ہر بار وزیر دوست اپنے تحفہ کا ذکر و تذکرہ

ضرور کرتا۔ بنوں وال دوست رچ گیا اور ایک دن چھپر سے لکڑی کو نکال کر دوست کے سامنے رکھ دیا۔ دوست اسے لے جاؤ! مجھے مزید اس کی ضرورت نہیں ہے اور اس طرح۔۔۔۔ ہاں یہ کہاوت عام ہوگئی اور ہم تک پہنچ گئی۔ اب تو یہ کہاوت استعارہ بن چکی ہے۔ درس عبرت، جب دوستی قدرِ مشترک کے بجائے یک طرف مفاد پر منحصر ہو تو اس کا یہ انجام ہوا کرتا ہے۔

تم تکلف کو بھی اخلاص سمجھتے ہیں فراز
دوست ہوتا نہیں ہر ہاتھ ملانے والا

☆ او دس ئے وشو۔

لغات: ا۔وضو۔

مفہوم: جب اسے منہ کی کھانی پڑی۔ تو ہوش میں آگیا۔ یہ بہت بڑی طنز ہے جو تلخی کا ہمراز ہے۔

☆ او دس ئے موت شو۔

لغات: ا۔ٹوٹ جانا۔

مفہوم: بھرم کھل گیا۔ حقیقت جب سامنے آگئی تو اس نے ہوش کے ناخن لئے۔ یہ بھی سخت طنز ہے۔ مراد ہے کہ سخت گھبرا گیا۔ چودہ طبق روشن ہوگئے۔ ہوش میں آگیا وغیرہ وغیرہ۔

☆ کوتہ خوژ۔ بو نہ جوڑا۔۔

لغات: فارسی میں اسے عذرِ لنگ کہا جاتا ہے۔

مفہوم: بڑی معنی آور ہمہ جہت کہاوت ہے۔ اس کی کئی جہتیں ہیں۔ گویا خوئے بدرا بہانے بیسار۔

☆ شنے [1] پہ پتہ [2] نہ شی چیچلے [3]۔

لغات: ۱۔ ایک قسم کا غلہ۔ جسے چبا کر کھایا جاتا ہے۔ ۲۔ چوری چپکے ۳۔ چبانا

مفہوم: شنے۔ چنے کی قسم کا غلہ ہے۔ جسے دانتوں سے چبا کر کھایا جاتا ہے۔ چبا۔ وقت آواز نکلتی ہے۔ آس پاس کے ساتھیوں کو معلوم ہو جاتا ہے کچھ تو ہے۔ ج کی پردہ داری ہے۔ جو کچھ منہ سے نکل جائے یا جو کام سرزد ہو جائے۔ وہ کسی بھی وقت منظر عام پر آ ہی جاتا ہے۔

☆ شنے ژالیئے [1] ول۔

لغات: ۱۔ خوب ژالہ باری۔

مفہوم: جس طرح ژالہ باری فصل کو تباہ کر کے اس کا حشر نشر کر دیتی ہے اسی طرح اگر کوئی چور انسان یا حیوان فصل کا ستیاناس کر دے تو اس صورت حال کو بیان کرنے کے لئے کہا جاتا ہے۔ کہ فصل ''شنے ژالیئے اووہو''

☆ تو ندو سیئرا[2] تہ نو ستائی[1]۔

لغات: ۱۔صحرائی کوتاہ قد پودا ہے جو زمین سے 1 فٹ اونچا ہوتا ہے۔۲۔ سایہ

مفہوم: توندو کا سایہ ہوتا ہی نہیں۔مزید کوتاہ قد ہونے کے باعث اس کے نیچے کسی کے بیٹھنے کی قطعاً گنجائش نہیں ہوتی۔اس لئے جب کوئی ایسے شخص سے کسی نفع کی امید رکھے۔جس میں ہمت اور صلاحیت ہی نہ ہو۔مگر پھر بھی خیال خام کے سہارے آس لگائے بیٹھا رہے کہ شاید۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

منحصر مرنے پہ ہو جس کی امید
ناامیدی اس کی دیکھا چاہیے

ایسی صورت حال مایوسی اور ناامیدی کی بہترین تصویر پیش کرتی ہے۔گویا ناامیدی میں بھی امید کی کوئی کرن نظر آتی ہو۔اس کہاوت میں انسانی نفسیات کا بہت عمدہ نقشہ و تجزیہ پیش کیا گیا ہے۔

☆ کوہ قاف د شو پیریئے و دے دیوُنے وطن۔

لغات: گویا پریشان۔

مفہوم: محض مفروضہ ہے۔اس کی اصلیت دحقیقت کچھ اور ہے۔جدید تحقیق کے مطابق ہے۔ٹرانس کاکشیا میں کوہ قاف ایک عام پہاڑ ہے۔یہاں کے باسی دنیا بھر میں خوبصورت ترین مخلوق ہے۔

☆ ستر گے پہ بجانڑہ۔

لغات: ا۔آنکھیں۔ ۲۔بڑا

مفہوم: غصہ کی حالت کو ظاہر کرتا ہے۔بجانڑہ ہماری ثقافت کا اہم حصہ ہے اسے وسیع معنوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔بعض اوقات تو کہا جاتا ہے کہ فلانے نے تو دہ کو نڑی پہ بجانڑہ کڑی وی۔ گویا بہت جلدی میں ہے۔پھر کہا جاتا ہے۔کہ فلانے نے بجانڑہ اوپر کس لیا یعنی کسی کام کی تیاری کے لئے مستعد ہوا۔پھر خہ بجانڑے د غشتئے دی۔ کون سی ایسی جلدی اور پریشانی ہے وغیرہ وغیرہ۔ یہ لفظ کثیر الجہت ہے۔اس طرح آنکھیں نعمتِ خداوندی ہے۔ویسے تو انسان ہی عطیہ خداوندی اور اشرف المخلوقات ہے۔ خدانے عزوجل شانہ اسے اپنی شاہکار کا محور تخلیق کیا ہے اور انسان کی ہر عضو قابل التفات ہے اور گرانمایہ ہے۔اور لاجواب مگر آنکھ بڑی نایاب شے ہے کیونکہ آنکھ ہر عضو کا نگہبان ترجمان اور مہربان ہوتا ہے۔

مبتلائے درد کوئی عضو ہو روتی ہے آنکھ
کس قدر ہمدرد سارے جسم میں ہوتی ہے آنکھ

اسرارِ حیات کو سمجھنے پرکھنے میں آنکھ ساتھ دیتی ہے۔

زندگی قطرے کی سکھلاتی ہے اسرار حیات
یہ کبھی گوہر، کبھی شبنم کبھی آنسوؤں ہوا۔

آنسو اور آنکھ ساتھ ساتھ رفاقت کرتی ہیں۔ایک دوسرے سے جدا بھی ہوں

تو اسرار حیات کھل جائے۔ اشک کو صرف قطرہ دیکھنا اور سمجھنا کم فہمی پر دال ہے۔

جسے تم اشک سمجھتے ہو دیکھنے والو
مجھے تو ایک سمندر دکھائی دیتا ہے

کیونکہ ذرہ میں صحرا۔ قطرہ میں دریا کا ادراک ملتا ہے۔ اور جزو میں کل کا تماشا کیا جا سکتا ہے۔ کہوں آنکھ عضو کے ہر جزو کا اگر ہمدرد ہے تو ساتھ ساتھ اس کی کمی کو پورا کرنے کے لئے بھی کافی ہے۔ کہتے ہیں آنکھیں بولتی ہیں۔ عاشق و معشوق میں بغیر صوت کے گفتگو اور افہما و تفہیم کا ذریعہ ہے۔ طالب و مطلوب میں پیغام رسانی کا تارِ لاسلکی ہے۔ جو نظر نہ آنے والی اور قوت سماعت کی دسترس سے باہر۔ رمز و ایما کی عشوگری کا صحیح ادراک کراماً کاتبین کو بھی میسر نہیں۔ بقول ایک ناخواندہ شاعر، بہادر شاہ (بندر شاہ)

پوئی به په رموز چرته کراماً کاتبین نه شی
عاشق ومعشوق چه کوی راز په نیم نگاه سره

آنکھیں اور نظریں کثیر الجہات ہوتی ہیں۔ نفرت، غصہ محبت کے اظہار کا کامیاب تجربہ ہوتا ہے۔ یہ اقرار و انکار کا کامیاب وسیلہ بھی ہے۔

لبوں پہ مہر تبسم۔ نگاہ میں برق غضب
کوئی بتائے یہ انداز گفتگو کیا ہے

نگاہ بڑی تہہ دار شے ہے۔ مہر بھی ہے اور برق غضب بھی گویا مہر اور انداز

گفتگو کا نرالہ طریقہ اظہار بھی۔ آنکھ ہی سرحد ادراک میں اپنی جولائیاں، کامرانیاں اور کارنامے دکھاتی رہتی ہے۔ تخلیق کائنات کا مشاہدہ کر کے حقیقت کبریٰ تک پہنچنے کا وسیلہ بھی ہے اور حریم ناز کی جلوہ فشانیاں ہم آنکھ کے ذریعے دیکھ سکتے ہیں۔

مگر باانداز دیگر

ان کی حریم ناز کہاں اور ہم کہاں
نقش و نگار پردہ در دیکھتے رہے۔

چشم تصور کے کارنامے اور کامرانیاں اس کے علاوہ ہیں۔

ہے دیکھنے کا شوق تو آنکھوں کو بند کر
ہے دیکھنا یہی کہ نہ دیکھا کرے کوئی

چشم تصور ہی کے طفیل مشاہدہ حق کر سکتے ہیں۔ دیکھئے۔ نماز کو مومن کی معراج کہا گیا ہے۔ نماز میں طالب و مطلوب کے درمیاں راز و نیاز کا سماں ہوتا ہے۔ کوئی سمجھے تو۔ قرآن پاک کے الفاظ میں وَمَا یذکرُ الا اولو الالباب اسے صرف صاحب دل و دانش سمجھ لیتا ہے۔ مکرر کہوں۔ آنکھ دل و دانش کا ترجمان ہے۔

یہ فیضان نظر تھا کہ مکتب کی کرامت تھی
سکھائے کس نے اسمٰعیل کو آداب فرزندی

اسرار حیات کو سمجھنے میں آنکھیں معاون ہوتی ہیں

؎ دکھادوں گا جہاں کو جو میری آنکھوں نے دیکھا ہے
تجھے بھی صورتِ آئینہ حیراں کر کے چھوڑوں گا

تائید مزید۔

؎ تجھ کو جو خاک ہے مجھ کو زر ہے
آدمی آدمی کی نظر ہے

خلاصہ فکر

انداز نظر کی کامرانیاں، کرشمہ سازیاں
اور جولانیاں سرحد ادراک کو چھو لیتی ہیں۔
آگے بڑھتی ہیں اور حریم ناز کو
دستک دیتی ہیں چشم ہوں تو آئینہ خانہ دہر
منہ نظر آتے ہیں دیواروں کے بیچ

الغرض: آنکھیں آغاز و انجام کا پیغام دیتی ہیں۔

؎ آنکھ جو کچھ دیکھتی ہیں لب پہ آسکتا ہے
محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہو جائیگی

☆ ژبه زده که۔[1] بووئے مه که۔[2]

لغات: ۱۔ بولنے کا ڈھنگ سیکھ جاؤ ۲۔ ہل چلانے کی ضرورت نہ رہیگی۔

مفہوم: ہل چلانے سے مراد عملی کام کرنا ہے۔ ہل چلانا بھی ایک ہنر ہے۔ اس کہاوت میں ان افراد پر طنز ہے جو زبانی جمع و خرچ سے کام نکالنا جانتے ہیں کسی کے

کام نہیں آتے۔ یہ گفتار کے غازی ہوتے ہیں۔ بات کہنے کا ہنر جانتے ہیں اور آسانی کے ساتھ معاشرے کو اپنی باتوں سے بہکاتے اور ورغلاتے رہتے ہیں۔

☆ چه بادشاه ئے نوشیروان وی وزیر ئے بختك وی۔ ڈیرے میلے وے ویجاڑے شی۔

لغات: بہتوں کا خانہ خراب ہوگا۔

مفہوم/تشریح: نوشیروان افسانوی کردار ہے انصاف کے لئے مشہور ہے۔ بختک ان کا وزیر تھا۔ کج فہم، کج رو وزیر تھا۔ نوشیروان تک رسائی ناممکن۔ سفارش ناممکن، فیصلہ اٹل۔ جبکہ ان کا وزیر بدخو، بدفطرت اور Saddist قسم کا انسان تھا۔ اکثر و بیشتر وزیر مذکورہ کا فیصلہ رعایا کیلئے تباہی کی تمہید بن جاتا۔ اب جب اس قسم کا وزیر یا مشیر کسی صاحبِ اختیار کو مل جائے تو عوام کے حق میں نتیجہ تباہی ہے۔

☆ ټیپ والا، نه والا۔

مفہوم: حکیم نے مریض سے کہا۔ زور اور چھلانگ نہ لگائیں۔ واپسی پر مریض نے چھلانگ لگائی۔ کسی نے توجہ دلائی، مریض نے مڑ کر دوبارہ واپس چھلانگ لگائی اور کہا حساب برابر ہوا۔

تبصرہ: یہ نادانی ہے سادگی ہے یا کچھ اور!

☆ ستر کے شے اغزائی۔

مفہوم: ایسا شخص جس سے ہر وقت خوف وخطرہ لاحق ہو۔

☆ پکر (فقر) پہ مکّر وی۔

مفہوم: گداگری مکر اور فریب سے عبارت ہے۔اس کہاوت میں درس اور اُوسعت پائی جاتی ہے۔

١ ٢ ٣

☆ دشوغلی مرک دے۔ غیولی دے لوسہ وی۔

لغات: ا۔قابل احترام شخصیت۔ ٢۔ ملامت زدہ شخصیت۔ ٣۔ہاتھوں

تشریح: شوغلی دغیولی اور قرآنی کردار ہابیل وکابیل میں مماثلت پائی جاتی ہے او قریب کا قرینہ بھی۔ان کرداروں کا موازنہ اور مقابلہ کیا گیا ہے۔قرآنی قصہ کے مطابق قاتل کابیل کو ساری انسانیت کا قاتل قرار دیا گیا ہے۔ جبکہ کہاوت ہذا میں قاتل کو ملامت زدہ کردار ظاہر کیا گیا ہے۔ معنوی لحاظ سے موجودہ کہاوت بڑی بلیغ اور وقیع ہے اور سبق آموز بھی۔

قرآنی اور موجودہ کہاوت کے کرداروں میں مماثلت، مشابہت، مطابقت اور موافقت موجود ہے۔ ملاخطہ ہو۔سورۃ المائیدہ 5 آیت 27 تا 29 دو قسم کے کرداروں کا تذکرہ کیا گیا ہے۔(ا) مترود، ملعون (ب) مقبول اور مرحوم۔کابیل نے ذاتی حرص وہوس کے عوض ہابیل کو شہید کر دیا اور اللہ کے

غیض وغضب کا مستحق ہوا۔ جبکہ ہابیل متقی اور مقبول بارگاہ ہوا۔ موجود
کہاوت میں شوغلی قابل احترام۔ صاحب آفرین کہا گیا ہے اور غیولی کو قابل
نفرین گردانا گیا۔ ہابیل اور کابیل دو متصادم اور متضاد کردار ہیں۔ غیو
کابیل کے قبیلہ کا فرد گردانا گیا ہے۔ ملعون اور مقہور۔ دنیائے لغت میں غیو
سے بڑھ کر شاید کوئی اور لفظ غلیظ، مغلظ، مکروہ اور اہانت آمیز پایا جاتا ہو۔
موجودہ کہاوت روحِ قرآنی کا ترجمان سمجھا جائے۔ تو بے جا نہ ہوگا۔

☆ نه مانو[1] نه لاکھ[2] لشکروی۔

لغات: ۱۔نہ مانوں۔ ۲۔نو لاکھ لشکر ہوتا ہے۔

تشریح: جو شخص ضدی اور ہٹ دھرم ہو۔ اس پر کوئی دلیل کارگر نہ ہوتی ہو۔ ایسا شخص
ناقابل تسخیر ہوتا ہے۔ اس کا یہ منفی رویہ لاعلاج ہوتا ہے۔ یہ کہاوت بڑی معنی
خیز ہے۔ اور توجہ طلب بھی۔

☆ شه[1] ئے تل[2] وی۔ بدئے سترکے[3] په زمبل وی۔

لغات: ۱۔ نیکی، احسان۔ ۲۔مدام، عام ۳۔آنکھ جھپکنے کی دیر۔

تشریح/مفہوم: رب جلیل کی رحمتیں، نعمتیں عام اور مدام ہوتی ہیں۔ مگر حالات بدلنے
میں بھی دیر نہیں لگتی۔ کیونکہ خداوند پاک قادرِ مطلق ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵

☆ لیرے ویایوں تو ته۔ آرواوئے بل چاته۔

لغات: ۱۔بیٹی ۲۔کہتی ہوں۔ ۳۔تم کو۔ ۴،۵روئے سخن کسی اور کیلئے

تشریح: سرِ دلبراں در حدیث دیگراں والی بات ہے۔مخاطب بیٹی ہے پر روئے سخن بہو کی طرف ہے۔توجہ طلب اور غور طلب کہاوت ہے۔

☆ څه خیر وړا وڅه وریر وړا۔

مفہوم: رشتہ،قربت اور الفت میں بھانجہ اور بھتیجہ دونوں برابر ہیں۔

☆ چه کیمه شپه ئے په ګیروی۔هغه وے په کیرنه شی
چه په کیرئے وی۔ هغه وے په ګیرندشی

لغات: کیر۔گھر۔ گیر۔ قبر

مفہوم: موت کا ایک دن معین ہے۔اس میں تاخیر اور تقدیم ممکن نہیں۔مومن راہ حق میں لڑتا ہے۔موت کی تمنا لئے ہوئے۔ایسے میں موت خود اس کی حفاظت کرتی ہے۔مومن کی یہی پہچان ہے۔

موت کے آغوش میں جب عشق پاتا ہے حیات
ہر قدم پیدا زمین کربلا ہونے بھی دے

☆ چه نه دے وی ذے میرا درسے۔ مه وایه چه وریرا

مفہوم / تشریح: بھائی دو قسم کے ہوتے ہیں۔ حقیقی اور سوتیلے۔ سوتیلے بھای پھر دو قسم کے ہوتے ہیں۔ (۱) ماں ایک ہو، باپ جدا جدا (۲) باپ ایک ہو، مائیں جدادا۔ پہلے قسم کی بھائیوں میں کسی حد تک اشتراک عمل پایا جاتا ہے۔ دوسری قسم کے سوتیلے بھائیوں میں معاملہ دیگر گوں رہتا ہے مگر یہاں بھی استثنے پایا جاتا ہے۔ بعض اوقات دوستوں میں بھی بھائیوں جیسا تعلق پیدا ہوجاتا ہے مگر یہاں بھی زود پشیمانی سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ یہ کہاوت بڑی بارآور، معنی خیز اور عبرت آموز ہے۔ دنیا میں کوئی قاعدہ، کلیہ، مفروضہ قطعی نہیں ہوا کرتا تو بھی دانشوروں اور تجربہ کاروں اور تجزیہ نگاروں سے رہنمائی مل جاتی ہے۔

# چند مروج کلمات۔ مدح وقدح کے

- ☆ ستړه مه شے
- ☆ په خير روغلے۔
- ☆ بسمل دے شه
- ☆ کیردے آبادشه
- ☆ په بشکله ماور ړے
- ☆ دشمن دے خورشه
- ☆ ستیمان مه شے
- ☆ باراکت شے
- ☆ جنتی شے
- ☆ بخته ورشے

# چند مروج بددعائیں

☆ په تیپه وولګے

☆ په تیره بالوموت شے

☆ تیره تبه دیرشه

☆ په تهوکے او ویئشے۔

☆ د اخپلے لمنے ئیر دربل شه

☆ وریشه و یشمه د پاخه شه

☆ ورك شے

# چند توجہ طلب امور

## 1. برلب سڑک پیشاب کرنا

بعض افراد گبرو تر سا، رعنا، جوان، بوڑھا اور بزرگ کی قید نہیں برلب سڑک استراحت گویا پیشاب فرما رہے ہوتے ہیں مزید مزہ اٹھانے کی خاطر خشک شوئی میں دیر تک اور دور تک مصروف عمل رہتے ہیں۔ کیونکہ ساتھ ساتھ سڑک کو بھی ناپتے ہیں اور مشت ستم میں بھی مشغول۔ یہ نہیں دیکھتے کوئی خاتون سامنے سے آ رہی ہے۔ علیک وسلیک بھی کرگزرتے ہیں اور یہ سفر منزل اور مسجد تک جاری رہتا ہے۔

## 2. ہاتھ ملانا۔

آپ روٹی کھانے میں مشغول ہیں نووارد سب دوستوں سے ہاتھ ملاتے ہیں یہ نہیں دیکھتے کہ اس کے ہاتھ ملوث ہیں یا دوسروں کا مگر وہ اسے اپنا فرض اور قرض سمجھتا ہے۔ جس کا ادا کرنا اس پر لازم ہے۔ آپ اخبار پڑھ رہے ہیں باہر سے آنے والا واقف ہو یا نہ ہو ضرور آپ کے ساتھ ہاتھ ملائے گا۔ آپ اخبار کو بالائے طاق رکھ کر اس کے سامنے ہتھیار ڈال دیں گے۔ جب آپ اس فرض سے سبکدوش ہو جائیں گے تو جہاں اخبار چھوڑا تھا اسے ڈھونڈنا ہوگا۔ گویا سارا مزہ کرکرا ہو جائے گا۔ وقت بھی ضائع ہوگا۔ کوئی پرواہ نہیں رواج کی پاسداری تو ہو گئی ورنہ کمینہ اور کم آموز کا طعنہ لگے گا۔

## 3. جوابِ سلام

آپ اسلام علیکم کہیں گے جواب ملے گا وعلیکم دے سلوم جہل کا ثبوت ہے۔

## 4. ڈیرہ دو

کوئی صاحب چائے نوشی فرمارہے ہیں۔ آدھی پیالی رہ گئی ہے اور پیالی منہ سے لگی ہوئی۔ کوئی دوست صاحب مداخلت بیجا کیلئے براجمان ہوجاتا ہے۔ حسب رواج ہاتھ ملانا چاہتا ہے۔ دائیں ہاتھ میں پیالی ہے۔ اسے خالی کرنا پڑے گا۔ جواب میں کہا جائے گا۔ چائے لے لو۔ ڈیرہ دو، زیادہ ہے۔ بیچارہ اس کا کیا جواب دے اگر پلانا ہے۔ تو ایک پیالی اور منگوالو۔ کونسی قیامت ٹوٹ پڑے گی۔ پشتون ولی بھی تو کوئی چیز ہے یہ زبانی کلامی۔ تش ست، بے معنی بے تکلف چہ معنی دارد ''ڈیرہ دو'' یہ وردِ کلام مجھے بہت برالگتا ہے۔ اسلئے کہ زیادہ ہے یہ زیادتی کم کردو۔ انڈیل دو۔
اگر زیادہ ہے، ضرورت سے بھی زیادہ، تو زمین پر انڈیل دو۔ یہ آدھی پیالی اور یہ لیت ولعل مجھے بالکل پسند نہیں۔

## 5. قسمت مے ووَ۔

بعض بے تکلف افراد یا قسمت آور بعض افراد کے کان میں کہیں سے بھنک پڑجائے۔ آہٹ سنے یا خوراک کی بو آئے۔ تو فوراً اسی طرف متوجہ ہوکر فرشتہ غیب کی طرح حاضر، دعا، سلام، فوراً کہہ اٹھتے ہیں۔ قسمت مے ووَ، گویا قسمت لے آئی۔ محفل پر چھا جاتا ہے۔ ساقی کا کام سنبھال لیتا ہے۔ اور شریک محل بلکہ شریک شورش محفل ہوجاتا

ہے۔ اور غڑپ، شڑپ شڑپ کی موسیقی شروع ہو جاتی ہے۔ ایسے موقع پر میں خود دستِ بردار ہو جاتا ہوں۔ ایک دعوت شریفہ میں شریک ہوا۔ اس کی روداد میں اپنی کتاب بن باس میں بیان کر چکا ہوں۔

واقعی، کنجوس اور بخیل اور برے لوگ غائب ہوں تو سخی اور اچھے لوگوں کی قدر کیسے ہوگی۔ ان بخیلوں کا یہ کردار کم اہمیت کا حامل نہیں۔ ان کی اہمیت اور وجود لازمی ہے۔ بلکہ غنیمت ہے۔ البتہ ان کی پہچان ضروری ہے۔

# منظوم مخطوطہ بحوالہ سردار کاس خان (دکاش خان) تورگوند

المارى ديده ام دست وے بريده بود

من تماشه دست که بنبی هم بريده بود

من پرس وے کرد چه سبب بريده است

دے گفت در جواب که چیزے سرکته است

دکاس نام بود در عیسکی بازار را

سرشته بنوں بلکه خیل شمشی را

وبقدر ظلمت خبر بنود المارى

با نیچه دکاس آمد ابن الغفاری

این بیتهائے چه گفت محمدؐ

بالطف کردگار خود بنصر محمدؐ

معنی ومفہوم:

دکاس نامی شخص بنوں میں تورگوند کا سردار گزار ہے۔ جو صاحب اختیار قضاوقدر تھا المارى نامی شخص ابن الغفاری سکنہ شمشی خیل چوری کے الزام میں ماخوذ ہوا۔ اس پر حد مقرر کردی گئی اور ہاتھ اور ناک سے محروم ہونا پڑا۔

تجربیہ دکاس خان تورگوند کا صاحب اختیار سردار تھا۔

خطہ عیسکی میں ساکن بازار احمد خان تھا قضاوقدر کا اختیار رکھتا تھا شمشی خیل کا ہم قبیلہ تھا۔

شمشی خیل کا جدامجد ھنیک اصل افغان تھا اکثر اقوام بنوں ھنیک کی اولاد میں سے ہیں۔

بشکریہ: جناب بہادر خان کپتان شمشی خیل

# "بعض ناموران بنوں"

1. **غازی دلاسہ خان سکنہ داؤد شاہ،** 25 سال تک سکھوں سے تنہا لڑتا رہا۔ غیرت کا ثبوت دیا اور عزت کمائی۔ دشمن بھی ان کی دلیری اور جگرداری کا قائل تھا۔ گویا وہ غیرت اور عزت کا پیکر۔ دیگر بنوں وال بھی ان کے ساتھ سکھوں کے خلاف شانہ بشانہ لڑے۔ دکس خان بھی دن کو سکھوں سے راز حاصل کر کے رات بھر دلاسہ خان سے ملکر سکھوں کے خلاف لڑتے رہے تھے۔
2. **دکس خان آف بازار احمد خان:** تور گوند کا سردار، نامی گرامی شخصیت بے بدل بہادر انسان تھا۔ یہ شخص بنوں اور مروت دونوں میں بے حد مقبول اور ہردلعزیز تھے۔
3. **شیر مست خان:** دکس کی وفات کے بعد بنوں والوں کا تور گوند کا سردار بنا، بڑا مہمان نواز تھا۔ شیر مست کا چھپر اس حوالہ سے بہت مشہور تھا۔ واقعی مکان نہیں مکین خوبصورت ہونا چاہیے۔
4. **رئیس معزاللہ خان آف بازار احمد خان:** تحریک خلافت کا سرخیل، بارعب، شخصیت کا مالک تھا۔ اعزازی پولیس افسر تھا۔ افغانستان کو ہجرت کی اور پھر نہ آئے اور وہیں وفات پائی۔
5. **خان صاحب دمساز خان آف بازار احمد خان:** بنوں کے بطل جلیل، بے بدل بے عدیل، صاف گو پر کم گو بے داغ شخصیت، سخت گیر، بے لچک رویہ رکھنے والا اس لئے نامقبول۔ اگر کہا جائے کہ

؎ اس کو بے مہرئ عالم کا صلہ کہتے ہیں
مر گئے ہم تو زمانے نے بہت یاد کیا

6. **حق نواز خان آف خوزڑی: (خوجڑی)** علاقہ مریان کا بے تاج بادشاہ گزرا ہے۔

7. **ملک دراز خان سورانی کا باا ثر شخصیت:**

8. **ملک ممتاز خان:** خود کو ملک دراز خان کا بہترین جانشین ثابت کیا۔ سماجی کاموں میں پیش پیش رہے۔

9. **خان ملنگ۔ بازار احمد خان:**

؎ میرا طریق امیری نہیں فقیری ہے
خودی نہ بیچ غریبی میں نام پیدا کر

اس شعر کی درست تفسیر اور تشریح۔ ان پر صادق آتی ہے۔ تحریک خدائی خدمتگار کا نڈر سپاہی۔ باچا خان کا فدائی اور پیروکار۔ جوانی قید و بند میں گزاری۔

10. **ملک اکبر علی خان:** سادگی کا پیکر، مہمان نواز، خدائی خدمتگار تحریک سے وابستہ رہے۔

11. **ملک زرداد خان۔ ممش خیل:** علاقہ ممش خیل کا یہ خان، خدمت گزار انسان، علاقہ کی مقبول ترین شخصیت، صلاح جو انسان تھے۔

12. **گل نواز خلیفہ آف سورانی :** حاجی میرز علی خان کا خلیفہ۔ مجاہد بنوں مشہور تھے۔ کافی عرصہ سنگلاخ پہاڑوں میں رہے اور انگریز کے خلاف

مصروف پیکار رہے۔

13. **محمد آمین شہید:** حاجی میرز علی خان کا معتمد خاص، غازی رہے۔ بیشتر زندگی پہاڑوں میں گزری۔ دورانِ جہاد شہادت پائی۔

14. **ایوب نواز جرنیل۔ ممش خیل:** حاجی میرز علی خان کے ساتھ مصروف جہاد رہے۔ پاکستان بننے کے بعد بنوں آئے۔ حال ہی میں وفات پائی۔

15. **شیری ورب نواز۔ ممش خیل:** دونوں برادران غازی بنے۔ انگریزوں کے خلاف صف آرا رہے۔ ایک بار پوری رجمنٹ پر حملہ کرکے بریگیڈیر کا سر قلم کرکے ساتھ لے گئے تھے اور بڑا نام پایا۔

16. **فیصل استاجی بازید خیل:** سورانی: حاجی میرز علی خان کے ساتھ ملکر جہاد کیا۔ حاجی موصوف کے قریبی ساتھی تھے۔ شہادت پائی اور شہید اسلام کہلانے لگے۔

17. **حاجی عبدالرحمٰن۔ داؤد شاہ:** تحریک خلافت کے ضلعی صدر باچا خان کے پیروکار بااثر شخصیت تھے۔

18. **دلباز خان۔ داؤد شاہ:** سیاسی بصیرت۔ قومی ہیرہ، ابھرتا ہوا ستارہ، بھاشانی گروپ میں شامل تھا۔ کانگرس سے خروج کیا۔ بنوں کی سیاست کا شکار ہوا۔ بنوں کے قبضہ گروپ نے انہیں اپنے بھائی کے ہاتھوں قتل کروادیا اور۔۔۔۔۔۔۔

19. **نصف جہاں استوذ۔ ممش خیل:** باچا خان کا سچا پیروکار۔ قید و بند کی سختیاں برداشت کیں۔ مستقل مزاجی اور استحکام کے پیکر، مضبوط قوت

ارادی کے مالک۔

20. رختی ملما: باچا خان کا مخلص پیروکار، تحریک آزادی کا ترجمان۔

21. ٹینگ نسور: گمنام سپاہی باچا خان کا شیدائی م مخلص کارکن۔

22. سرفراز خٹک: علم و دانش کا پیکر، محقق، ادیب، شاعر۔

23. پیر سخی زمان۔ نورڑ: علاقہ میریاں کا بارسوخ بااثر شخصیت۔

24. عمر جان خان ایڈووکیٹ۔ ککی: کامیاب وکیل، بذلہ سنج انسان، سیاسی پس منظر رکھتا تھا۔

25. غلام اسحاق خان: سابق صدر اسلامیہ جمہوریہ پاکستان دیانتدار، راست بازی کا پیکر، نادشمن، نادوست رکھا، گویا نہ تیت نا بیرا۔ گویا بے ثمر بے سایہ، بے قیمت بے مایہ۔

26. برسٹر محمد جان عباسی۔ بنوں ایڈووکیٹ: گرانڈیل شخصیت تحریک خدائی خدمتگار سے وابستہ، خاموش طبیعت رکھتے تھے۔ ان کے بارے میں بہت سارے لوک گیت گائے گئے ہیں قید و بند کے مرحلے سے گزرے۔

27. عبدالرحیم مجذوب ایڈووکیٹ بنوں سٹی اناڑ: خاموش طبیعت کے مالک، ترقی پسند، شاعر، محقق، دانشور اور ادیب۔

28. گل ایوب سیفی: سیاست سے سروکار۔ کسان پارٹی سے وابستہ، سیاسی سوچ کے مالک مورخ بنوں ہیں۔

29. محمد اکرم خان درانی آف سورانی: سابق وزیر اعلیٰ سرحد، سیاسی بصیرت رکھتے ہیں۔ بہت جلد سیاسی افق پر ابھرے اور پھر پھیل گئے۔ شہرت حاصل

کی، اور جمعیت علمائے اسلام کے سرکردہ لیڈر بنے۔ بنوں کے باب میں بے شمار رفاہ عامہ اور ترقیاتی کاموں کے صلہ میں بابائے بنوں کہلانے کے مستحق ہیں۔ دیگر بعض شخصیات جو مخصوص خصوصیات کے حوالہ سے ضرب المثل ہیں مگر۔۔۔

دنیا کے بے شمار سخنہائے گفتنی
خوف فساد خلق سے نا گفتہ رہ گئے

(تمت)